ISBN-978-93-80691-58-9

نام کتاب : نورشاہ......فکر اور فکشن

مرتب : محمد اقبال لون

سنہ اشاعت : ۲۰۱۷ء

قیمت :۴۵۰ روپیہ لائبریری ایڈیشن ۵۵۰ روپے

کمپیوٹر کمپوزنگ : ایم۔بشارت احمد بابا

سرورق : عادل اسمٰعیل

ناشر : میزان پبلشرز بٹہ مالو سرینگر کشمیر

............●●● ............

Title:- Noor Shah Fikr Aur Fiction

Author:- M Iqbal Lone

Publisher:- Meezan Publishers

Opp. Fire & Emergency Services HQRS, Batamaloo.

Srinagar 190009 Kashmir,

Tel : (O) 0194-2470851: Fax: 2457215

Cell: 9419002212, 8494002212,7006773403

E.mail:- meezanpublishers@gmail.com, rediffmail

# انتساب

اپنی پیاری بہن آسیہ جان

اور

اپنے نورِ چشم محمد اسرار

کے نام

حیا نہیں ہے زمانے کی آنکھ میں باقی
خدا کرے کہ جوانی تری رہے بے داغ

اقبالؔ

اپنے شفیق ساتھی اور معروف قلمکار جناب سلیم سالک صاحب کی خدمت میں

پیشِ خلوص

محمد اقبال لون

18-08-2017

# نور شاہ

## فکر اور فکشن

محمد اقبال لون

# فہرست

## ترتیب



## عکس در عکس

## نقد و نظر

## تحفہ درویش

### افسانے



### ڈراما



### افسانچے



### دیگر منتخب تحریریں



...........●●● ...........

# پیش گفتار

نور شاہ کا شمار ریاست جموں و کشمیر کے نمائندہ فکشن نگاروں میں ہوتا ہے۔ انہوں نے ناول، ریڈیو ڈرامے، خاکے، بچوں کے لئے کہانیاں، سیریل اور ڈائری بھی لکھی لیکن افسانہ نگار کی حیثیت سے انہیں خاصی شہرت حاصل ہوئی۔ ان کے ہم عصروں میں علی محمد لون، اختر محی الدین، وحشی سعید، عبدالغنی شیخ، وید راہی، پشکر ناتھ، موہن یاور، وریندر پٹواری، حامدی کاشمیری، عمر مجید، تیج بہادر بھان وغیرہ کے نام ملتے ہیں۔ اپنے مواد، موضوعات اور طرز تحریر کے باعث نور شاہ نے اپنا مخصوص مقام پیدا کیا۔ ان کے افسانے اُردو فکشن میں اپنی انفرادیت کا پتہ دیتے ہیں جس کا اعتراف اُردو کے ممتاز ناقدین کو بھی ہے۔

نور شاہ نے جب لکھنا شروع کیا تو اس وقت جموں و کشمیر میں ترقی پسند تحریک کے اثرات کافی حد تک موجود تھے اور جدیدیت کا رجحان پروان چڑھنے لگا تھا۔ ابتدا میں نور شاہ ان تحریکوں سے متاثر تھے اور کچھ مثبت اثرات قبول کئے لیکن ان تحریکوں کو اپنے آپ پر حاوی ہونے نہیں دیا بلکہ اپنی راہ آپ نکالی۔ ریاست میں ان کا شمار افسانہ کے بنیاد گزاروں میں ہوتا ہے۔

ریاست کے افسانوی ادب میں نور شاہ کی شخصیت ایک icon کی حیثیت رکھتی ہے۔ ابتدا میں ان کے افسانوں پر رومانیت غالب رہی اور ارتقائی مراحل طے کر کے حقیقت نگاری کی طرف گامزن ہوئے۔ انہوں نے افسانوں کے لئے جو لب ولہجہ استعمال کیا وہ نہایت شگفتہ، پرزور اور دلچسپ ہے۔ ان کے افسانوں میں عبارت کی دل آویزی کے ساتھ ساتھ کوئی نہ کوئی مقصد یا سبق کا جذبہ موجزن ہوتا ہے۔ ان کے مطابق اعلیٰ مقصد رومانوی لب ولہجہ اور لطیف

اسلوب میں بھی پیش کیا جاسکتا ہے۔نور شاہ کی رومانیت کے حوالے سے پروفیسر قدوس جاوید نے کیا خوبصورت بات کہی:

''نور شاہ کے ابتدائی افسانوں میں تخلیق فن کی عام روش جمالِ فطرت سے قربت، شعورِ جسم (Body of Consicoususes) کی لطافت اور عام قارئین کی پسندیدگی کے سبب نور شاہ کی تخلیقت پر حسن پرستی اور رومانیت کا غلبہ نظر آتا ہے اور بعض ناقدین کی نظروں میں رومانیت نور شاہ کے فن کی بنیادی شناخت ہے۔''

اس تناظر میں نور شاہ اپنا موقف کچھ یوں بیاں کرتے ہیں۔

''میرا ماننا ہے کہ زندگی کے دھارے رومان کے چشموں سے پھوٹتے ہیں۔میرا سوچنا بجا بھی ہے کہ زندگی حسن وعشق سے عبارت ہے اور نسلِ آدم کی بقا ان ہی سے قائم ہے۔''

نور شاہ کے افسانوں کا دائرہ بہت وسیع ہے جس میں رومانی، سیاسی طنز وتضاد فقرے اور تلخ واقعہ نگاری کا رنگ نمایاں ہے، جس میں زندگی کے اچھے اور برے دونوں پہلوؤں پر روشنی ڈالی گئی ہے۔اگر ان کے افسانوں کا باریکی سے مطالعہ کریں تو یہ پاتے ہیں کہ نور شاہ کی نظر وہاں تک پہنچتی ہے جہاں عام لوگوں کی نظر نہیں پہنچتی ہے اور عام لوگ اگر اسے دیکھیں بھی تو نظر انداز کردیتے ہیں۔نور شاہ ان مسائل نظر انداز کرتے ہیں، نہ ان پر کوئی ڈھول ڈالتے بلکہ بے باک طریقے سے منظر عام پر لاتے ہیں۔انہوں نے جنس کو عام زندگی سے الگ نہیں کیا بلکہ اس کے پسِ پردہ زندگی کی ناہمواریوں پر روشنی ڈالتے ہیں۔وہ اپنے افسانے کسی مخصوص نظریئے یا اخلاقی وتہذیبی مصلحت پسندی کے تحت نہیں لکھتے بلکہ ان سے آزادانہ زندگی کو اس کے اصل روپ میں پیش کرتے ہیں۔اس لئے ان کی کہانیوں میں سادگی بیان کے ساتھ جدت وتازگی کا احساس ہوتا ہے اور وہ خود کو روایت کی جکڑ بندیوں میں بند ہونے نہیں دیتے ہیں۔ان کی افسانوی انفرادیت کے حوالے پروفیسر حامدی کاشمیری لکھتے ہیں:

''ریاست میں نور شاہ اہم افسانہ نگار ہیں جو تجربہ پسندی اور جدت کاری کو بروئے کار لاتے

ہیں۔ یہ معمولی بات نہیں کہ وہ اپنے افسانوں کو روایت کی زنجیروں میں جکڑ بند ہونے نہیں دیتے بلکہ افسانے کے پہلے ہی جملے سے بیان کنندہ زندہ اور متحرک ہو جاتا ہے اور چند ہی جملوں کے بعد اپنے لکھنے والے کی تحکیم اور منشا کو مسترد کر کے خود اپنا راستہ بناتا ہے اور جو افسانہ خلق ہوتا ہے وہ زبان کی شگفتگی، جملوں کی خود تراشیدگی، شعریت آمیزی، طنز اور تضاد سے جمالیاتی تجربے میں ڈھل جاتا ہے۔اس تجربے میں متکلم یا راوی افسانے کی رگ و پے میں لہو کی طرح رواں ہوتے ہوئے بھی اپنی انفرادیت کو قائم رکھتا ہے۔قاری کے لئے اس نوع کے افسانے کی تفہیم و تحسین کو کارگر بنانے کے لئے خود قرأت کے آداب میں تبدیلی لانا مستلزم ہے۔''

چونکہ افسانے میں عموماً منظر نگاری کی گنجائش نہیں ہوتی اور افسانے کا کینوا اس اتنا مختصر ہوتا ہے کہ زیادہ منظر کشی کے بغیر ہی بات کہی جاتی ہے لیکن نور شاہ نہ صرف یہ کہ منظر نگاری کرتے ہیں بلکہ منظر نگاری میں جزئیات نگاری سے بھی کام لیتے ہیں۔ان کے درجنوں افسانوں میں جزئیات نگاری کے عمدہ نمونے ملیں گے۔ وہ نہایت گہرائی اور تجرباتی نظر سے کام لیتے ہیں۔ نمونے کے طور پر ان کے افسانے ''لکیریں'' سے یہ اقتباس ملاحظہ ہو جو منظر کشی کی لاجواب مثال ہے:

''ایک چہرہ میرے سامنے تھا۔دودھیا رنگ سے بھرے بھرے بے رنگ سادہ ہونٹ، چھوٹی ناک اور اس چہرے میں پوشیدہ معصومیت ، پاکیزگی اور تقدس ، وہ بچہ جس نے نہ دنیا دیکھی تھی اور نہ ہی دنیاداری، کراس فائرنگ میں اپنی جان کھو چکا تھا، اس کا کتابوں سے بھرا بستہ چھلنی ہو چکا تھا اور کتابیں سڑک پر بکھری ہوئی تھیں۔''

افسانہ 'تجربہ' سے یہ اقتباس ملاحظہ ہو۔

''وہ دونوں خوب صورت تھے بے حد خوب صورت اور ایک دوسرے سے بے حد محبت کرتے تھے۔ان دونوں کو ایک ساتھ دیکھ کر محسوس ہوتا کہ ایک دوسرے کے بغیر ان کا جینا مرنا شاید ناممکن تو نہیں مشکل ضرور ہے۔عالیہ کے گلابی گلابی اور ملائم ملائم گال، کشمیری سیبوں کی مٹھاس سے بھرپور سرخ

سرخ ہونٹ، بڑی بڑی بادامی آنکھیں، کالی کالی زلفیں اور گورا گورا سڈول جسم اس کی سندرتا میں اضافہ کرتے تھے۔ اختر علی بھی قد و قامت اور خدوخال سے مالا مال تھا۔ مضبوط توانا جسم، مخمور آنکھیں اور لمبے گھرے سنہرے بال اس کی خوب صورتی کا حصہ تھے.......... ان کی شادی ہوئے اب دس برس ہو چکے تھے اور ان دس برسوں میں شاید ہی ایسا لمحہ گزرا ہو گا جب ان دونوں کی محبت، ان کی شفقت اور ان کے پیار اور اعتماد کو کبھی کوئی ٹھیس لگی ہو لیکن اس بے پناہ پیار اور محبت کی دنیا میں وہ کائنات کی سب سے بڑی نعمت اور زندگی کی سب اہم ضرورت اولاد سے محروم تھے۔"

درجہ بالا اقتباسات سے یہ واضح ہوتا ہے کہ نور شاہ اپنے افسانوں میں منظر کشی کرنے میں طاق ہیں۔ ان کے بیشتر افسانوں میں اس طرح کی خوبصورت مثالیں ملتی ہیں۔ اُردو کے ممتاز افسانہ نگار دیپک بُدکی نور شاہ کی منظر نگاری کے حوالے سے لکھتے ہیں:

"اُن کے افسانوں کی ایک اہم خوبی منظر نگاری ہے۔ وہ قاری کے ذہن پر مطلوبہ منظر کا ہو بہو عکس بنانے میں کامیاب ہو جاتے ہیں۔ اچھا ڈراما نگار ہونے کے سبب ان کے افسانوں میں ڈرامائیت بھی ملتی ہے۔"

نور شاہ ایک ایسے فنکار ہیں جن کا دل گرد و پیش میں ہونے والے ظلم و جبر، مار دھاڑ، لوٹ کھسوٹ اور استحصال کو دیکھ کر رو پڑتا ہے۔ وہ پیچ و تاب کھاتے ہیں لیکن مایوس نہیں ہوتے۔ وہ ایک دردمند دل رکھتے ہیں اور روشن مستقبل پر ان کا یقین ہے۔ ان کے افسانوی مجموعوں 'کیسا ہے یہ جنون' اور 'کشمیر کہانی' میں اس نوعیت کی کافی مثالیں ملتی ہے، جہاں عورت اور فطرت کے حسن کی بات نکلتی ہے۔ ان کا قلم روانی سے چلنے لگتا ہے اور وہ حسین الفاظ اور تراکیب کا ڈھیر لگا دیتے ہیں۔ وہ بڑی خوبصورت پیکر تراشی کرتے ہیں۔ ان کا قلم شاعری کی حدوں کو چھونے لگتا ہے۔

نور شاہ میں بے پناہ صلاحتیں موجود ہیں۔ وہ بسیار نویس ہونے کے ساتھ ساتھ کہانی کہنے اور لکھنے کے گُر سے واقف ہیں۔ ان کی کہانی اپنی اچھوتی ساخت کی وجہ سے پہچانی جاتی

ہے۔ان کے افسانوں میں الفاظ کی بندش اور زبردست چستی پائی جاتی ہے۔وہ لمبے لمبے جملوں اور غیر ضروری بیانات سے گریز کرتے ہیں۔ تفصیل میں جانے کے بجائے اشارے و کنایئے سے باتوں کو مکمل کر دیتے ہیں اور ہمیشہ اپنی کہانیوں کو خوب سے خوب تر بنانے میں کوشاں نظر آتے ہیں اور تمام تر توجہ کہانی اور کرداروں کی ہم آہنگی پر صرف کرتے ہیں۔وہ کہانی کے مقصدی پہلو کی ترسیل میں کسی بھی رکاوٹ کو حائل ہونے نہیں دیتے۔نور شاہ کہانی کے فنی لوازمات ہر حال میں قائم رکھتے ہیں۔اردو کے قد آور افسانہ نگار پشکر ناتھ نور شاہ کے حوالے لکھتے ہیں:

''نور شاہ ایک ایسی روح ہے جو ازل سے خوبصورتی کی تلاش میں سرگرداں ہے مگر اس تلاش میں نور شاہ نے من کا دامن ہاتھ سے جانے نہیں دیا ہے۔اپنے افسانوں میں نور شاہ نے زیادہ تر توجہ ماحول اور اس کی ترتیب اور کرداروں کے باہمی ربط اور اندازِ بیاں پر دی ہے۔''

افسانہ نگاری کے ساتھ ساتھ نور شاہ ایک باکمال خاکہ نگار ہیں ''کہاں گئے یہ لوگ'' اور ''جموں وکشمیر کے اُردو افسانہ نگار'' میں بہت ساری شخصیات پر خاکے لکھے گئے ہیں جن کا تعلق فلم، سیاست اور اردو ادب سے ہے۔ان خاکوں اور فلمی فیچروں سے نہ صرف ان شخصیات سے واقفیت ہوتی ہے بلکہ نور شاہ کے پورے عہد کی عکاسی ہوتی ہے۔

محمد یوسف ٹینگ ان کی خاکہ نگاری کے تعلق سے لکھتے ہیں:

''نور شاہ اردو ادب کے چابک دست، پختہ مشق اور صفِ اوّل کے افسانہ نگار ہیں...... ان کی بول چال اور سبھاؤ میں بڑی سہل پسندی ہے...... نور شاہ کی ان تحریروں میں شخصیات کی زندگی اور ان کے کارناموں کے بارے میں مفید حوالے ملتے ہیں اور ان پر خاص محنت کی گئی ہے۔خود میری معلومات میں بھی ان سے اضافہ ہوا...... شخصیات کے امتیاز کو ابھارنے کے لئے دوسرے اہم قلم کاروں کی مختصر سہی مگر بہت برجستہ آرا اُدرج کی گئی ہیں اور کبھی کبھی تو اس طرح آراء پڑھنے کو ملتی ہیں جنہیں (Quoteabte Quotes) ہی کہا جا سکتا ہے۔''

نورشاہ ایک جنیوئن تخلیق کار ہیں۔ان کی ادبی شخصیت کے کئی گوشے ہیں جن پر سنجیدہ اور ٹھوس کام کرنے کی ضرورت ہے۔نورشاہ ایسے تخلیقی فنکار ہیں جنہوں نے عنفوانِ شباب سے لے کر پیرانہ سالی تک اپنے آپ کو اُردو ادب کے لئے وقف رکھا۔چاہئے اُردو افسانہ ہو یا ناول، ڈرامہ نویسی ہو یا ترجمہ نویسی، بچوں کے لئے کہانیاں ہوں یا ٹی وی سیریل، رسائل وجرائد کی ادارت ہو یا اردو انجمنوں کی سرپرستی، غرض ہر حیثیت میں نورشاہ ایک سرخیل ثابت ہوئے اور ہر طرح اُردو ادب کے گیسو سنوارنے میں مصروف اور پیش پیش رہے۔ یہ سنجیدہ اور شریف النفس تخلیق کار شہرت کا بھوکا ہے اور نہ ہی انعامات و اعزازات کا طلب گار۔ حالانکہ گزشتہ پانچ دہائیوں سے اُردو ادب کی خدمت میں مگن ہیں لیکن المیہ اور ستم ظریفی کا یہ عالم ہے کہ ریاست اور بیرون ریاست میں انہیں خاطر خواہ پذیرائی نہیں ملی اور نہ ہی ہندوستان کی کسی اُردو اکیڈیمی یا ساہتیہ اکادمی کی جانب سے انہیں کوئی ایوارڈ ملا ہے۔خیر جنیوئن قلم کاروں کو ہمیشہ نظر انداز کیا جاتا رہا ہے اور انعامات و اعزازات صرف مخصوص **Lobbyism** اور اثر ورسوخ کے تحت دیئے جاتے ہیں۔حالانکہ یہ ضرور ہے کہ نورشاہ ریاست اور بیرونِ ریاست کے مقتدر رسائل وجرائد میں مسلسل شائع ہوتے رہے۔ان رسائل میں بیسویں صدی، ابجد، شیرازہ، شاعر، ایوان اُردو، تریاق، انتساب، اُردو دنیا، فکر و تحقیق، اردو سنگم بھاشا وغیرہ شامل ہیں۔

الغرض نورشاہ کی افسانہ نگاری کا یہ ایک مختصر جائزہ ہے جس میں ان کے فن اور فکر کے محض چند پہلوؤں پر ہی روشنی ڈالی گئی ہے۔ظاہر بات ہے کہ یہ جائزہ نامکمل ہے۔دراصل ان کے فن کی اس قدر جہتیں ہیں اور طرزِ ادا اور اسلوب اظہار کے اتنے طریقوں سے انہوں نے کام لیا کہ سب کا احاطہ کرنا اس مختصر سے پیش گفتار میں ناممکن ہے۔اس لئے ان پر ایک جامع کام کرنے کی ضرورت ہے۔بہر حال وہ ہمارے عہد کے انتہائی اہم افسانہ نگار ہیں جنہوں نے اُردو افسانے کو فکر و فن کی نئی بلندیوں سے روشناس کرایا ہے۔

میں اس کتاب کو قارئین کے ہاتھوں میں تھماتے ہوئے میں خاصی مسرت محسوس کر رہا

ہوں۔ یہ کتاب شاید بہت پہلے شائع ہوئی ہوتی ،لیکن ناسازگار حالات کی وجہ سے یہ کام تعطل کا شکار ہوا۔ بہر حال دیر آید درست آید۔آج یہ کتاب طباعت کے مراحل سے گزر کر منظرِ عام پر آئی یہ میرے لئے خوشی کی بات ہے۔ میں ان تمام قلمکاروں کا تہہ دل سے شکر گزار ہوں جن کی تخلیقات اس کتاب کی زینت بنیں۔ میں بالخصوص جناب محمد یوسف مشہور اور ڈاکٹر ریاض توحیدی صاحب کا شکر گزار ہوں کہ انہوں نے اس کتاب کی پروف ریڈنگ میں کافی مدد کی۔ اپنے رفیق وشفیق ساتھی سلیم سالک اور سلیم ساغر کا سپاس گزار ہوں کہ جنہوں نے وقتاً فوقتاً کتاب کی ترتیب کے حوالے سے کئی مفید مشورے دیئے۔ میں کمپیوٹر آپریٹر جناب ایم۔ بشارت احمد بابا کا بھی شکر گزار ہوں کہ انہوں نے کافی صبر وتحمل اور عرق ریزی سے اس کتاب کی کمپوزنگ کی۔ عزیزی عادل اسماعیل نے اس کتاب کا دیدہ زیب سرورق کافی دلچسپی سے تیار کیا ہے۔ میری شریک حیات بھی خاص طور سے شکریہ کی مستحق ہے جنہوں نے کتاب کو ترتیب دینے میں حتی الوسع تعاون فراہم کیا۔ میں میزان پبلشر کے مالک جناب شبیر ماٹجی صاحب کا ممنون ہوں جو میرے اس مسودے کو چھاپنے کے منتظر تھے۔ مجھے یقین ہے کہ اربابِ علم وادب اور دانش وبینش میری اس کاوش کو قدر کی نگاہ سے دیکھیں گے۔

● ...... محمد اقبال لون

سرینگر، کشمیر

............●●● ............

● ...... محمد اقبال لون

# سوانحی خاکہ

اصلی نام : نور محمد شاہ

قلمی نام : نور شاہ

پیدائش : ڈلگیٹ درگہ جن سرینگر کشمیر ،۹/جولائی ۱۹۳۶ء

تعلیم : بی۔اے

**شادی:**

گھر جنت : شہزادی شاہ

اولادیں : نکہت ، ندیم ، سمی

ملازمت (اہم سرکاری عہدہ جات)

۱۔ ڈپٹی کمشنر (سینٹرل) محکمۂ زراعت و دیہی ترقی (سول سیکرٹریٹ) جموں و کشمیر

۲۔ ڈائریکٹر محکمہ دیہی ترقی (صوبۂ کشمیر)

۲۔ ڈائریکٹر محکمہ سائنس اینڈ ٹیکنالوجی (جموں و کشمیر)

**اُردو کے علمی و ادبی اداروں سے وابستگی:**

۱۔ جموں و کشمیر رائٹرس ایسوسی ایشن

۲۔ ادارہ فن و ادب (زیرِ قیادت مرحوم سید قیصر قلندر)

۳۔ جواہر ڈرامیٹک کلب

۴۔ اردو اکادمی جموں وکشمیر (رجسٹرڈ)

۵۔ مدیر سہ ماہی اردو اکادمی (اردو اکادمی جموں وکشمیر کی اشاعت)

۶۔ کارڈنیشن کمیٹی (اردو) کشمیر یونیورسٹی

۷۔ کارڈنیشن کمیٹی سٹیٹ بورڈ آف ایجوکیشن

۸۔ اقبال عالمی مرکز، کشمیر

۹۔ کارڈنیشن کمیٹی۔ ادبی مرکز کمراز اور اردو اکادمی جموں وکشمیر

۱۰۔ مجلس ادارت سہ ماہی نگینہ انٹرنیشنل سرینگر

۱۱۔ جموں وکشمیر فکشن رائٹرز گلڈ

۱۲۔ اِکزی کیٹو کمیٹی کشمیر کلچرل کانفرنس

## ادارت:

۱۔ مدیر ماہنامہ دیہات سدھار

۲۔ کواڈنیٹر سائنس نیوز

۳۔ کواڈنیٹر پاپولر نیوز　　دوران گورنمنٹ سروس

۴۔ اکزی کیٹو ایڈیٹر ہفت روزہ شہید آزادی۔

۵۔ مدیر اعزازی۔ ماہنامہ تریاق ممبئی (جموں وکشمیر نمبر)

## انعام واعزازات:

۱۔ افسانوی مجموعے ویرانے کے پھول کے لئے وزیر اعلیٰ مرحوم غلام محمد صادق کا بیسٹ بک ایوارڈ

۲۔ ہر مکھ لٹریری ایوارڈ　۲۰۰۷ء

۳۔ جموں وکشمیر اردو اکادمی ایوارڈ　۲۰۰۸ء

۴۔ وفا فاؤنڈیشن ایوارڈ　۲۰۱۰ء

۵۔ ڈاکٹر برج پریمی لٹریری ایوارڈ ۲۰۱۰ء

۶۔ ڈاکٹر سی۔ ایل گپتا لٹریری ایوارڈ (ادبی کنج جموں) ۲۰۱۱ء

۷۔ کشمیر ثقافتی ایوارڈ حکومت جموں و کشمیر زیر اہتمام پاکستان ۱۱۔۲۰۱۰ء

۸۔ اردو فاؤنڈیشن ممبئی ایوارڈ برائے افسانہ ۲۰۱۲ء

۹۔ ریڈیو کشمیر سوم ناتھ سادھو ایوارڈ برائے ڈرامہ ۲۰۱۳ء

۱۰۔ بخشی میموریل ایوارڈ برائے فروغ اردو زبان و ادب ۲۰۱۴ء

۱۱۔ سندِ افتخار برائے خدمات اردو ادب (ہوٹل شہنشاہ) ۲۰۱۴ء

۱۲۔ وحشی سید یادگار محبت ایوارڈ۔ ادارۂ تحریک ادب بنارس ۲۰۱۴ء

۱۳۔ کشمیر سپورٹس رجسٹرڈ کشمیر۔ ایوارڈ برائے کالم نویسی ۲۰۱۴ء

۱۴۔ کرشن چندر ایوارڈ برائے افسانہ۔ جموں و کشمیر فکشن رائٹرز گلڈ ۲۰۱۵ء

۱۵۔ سارا و محمد عبداللہ ترنبو ایوارڈ برائے افسانہ نگاری ۲۰۱۵ء

## ادبی شروعات:

۱۔ پہلی کہانی..................گلاب کا پھول (ماہنامہ بیسویں صدی، دلی)

۲۔ پہلا ریڈیو ڈرامہ............دل کی روشنی (ریڈیو کشمیر سرینگر)

## تصانیف:

افسانوی مجموعے

۱۔ بے گھاٹ کی ناؤ (۱۹۶۰ء) ۲۔ ویرانے کے پھول

۳۔ ایک رات کی ملکہ (۱۹۶۴ء) ۴۔ من کا آنگن اُداس اُداس (۱۹۶۵ء)

۵۔ گیلے پتھروں کی مہک (۱۹۸۲ء) ۶۔ بے ثمر سچ (۲۰۰۵ء)

۷۔ آسمان پھول اور لہو (۲۰۰۹ء)

## ناول/ ناولٹ :

۱۔ نیلی جھیل کالے سائے (۱۹۶۱ء)　۲۔ پائل کے زخم (۱۹۶۳ء

۳۔ لمحے اور زنجیریں (۱۹۶۵ء)　۴۔ آؤ سو جائیں (۱۹۷۱ء۔ ناولٹ نمبر شاعر)

۵۔ آدھی رات کا سورج (۲۰۰۸ء)

## دیگر تصانیف:

۱۔ انتخاب اردو ادب ریاست جموں و کشمیر (۱۹۴۷ء تا ۱۹۷۱ء) ریاستی کلچرل اکادمی کی اشاعت (۷۴۔۱۹۷۳ء)

۲۔ بند کمرے کی کھڑکی (ڈائری کے اوراق پر مشتمل یادیں)　۲۰۰۷ء

۳۔ نور شاہ کے تین ناولٹ (مرتب روف راحت)　۲۰۰۹ء

۴۔ کہاں گئے یہ لوگ (ادبی خاکے)　۲۰۰۹ء

۵۔ ریاست جموں و کشمیر کے اُردو افسانہ نگار (فن، شخصیت اور مکالمہ) ۲۰۱۱ء

۶۔ کشمیر نامہ (مرحوم عمر مجید کے اخباری تخلیقات کا انتخاب۔ مرتب نور شاہ۔ جاوید ماٹجی ۲۰۱۲ء

۷۔ کشمیر کہانی (کشمیر کے پُر آشوب دور کے پس منظر میں لکھے گئے افسانوں اور ڈراموں کا انتخاب (۲۰۱۴ء)

۸۔ کیسا ہے یہ جنون (افسانے، افسانچے، ڈرامے، فیچر، سیلاب کہانیاں اور ترجمے) ۲۰۱۵ء

## ریڈیو ڈرامے:

ستر سے زائد۔ ان میں سے اکثر ڈرامے ریڈیو کشمیری اور ریڈیو جموں سے نشر ہوئے اور یہ سلسلہ جاری ہے۔ بچوں کے لئے لکھے گئے ڈرامے ان سے الگ ہیں جو نشر ہوئے اور اکثر

مختلف جرائد میں شائع بھی ہوئے۔

**گیتوں بھری کہانیاں:**

۱۔ کمرشل براڈ کاسٹنگ سروس سرینگر کے لئے اب تک تیس سے زائد گیتوں بھری کہانیاں قلم بند کی ہیں جو نشر بھی ہوئیں۔

۲۔ کمرشل براڈ کاسٹنگ سروس سرینگر کے لئے کچھ یادیں کچھ باتیں کے عنوان سے فلمی اور غیر فلمی شخصیات کے تعلق سے ہفت روزہ پروگرام کے لئے قلمی معاونت۔

ٹی۔وی سیریل

۱۔ درد کا رشتہ (۱۳ کڑیاں)　۲۔ گل اور بلبل (۱۳ کڑیاں)

۲۔ سکھ کا سپنا ۱۳ کڑیاں)　۴۔ نیلم (۱۳ کڑیاں)

۵۔ زندگی کا سفر (ٹیلی فلم)

۷۔ کشمیر میں اردو (دستاویزی فیچر۔۳۰ فٹ کے لئے)

۸۔ جموں و کشمیر میں شمسی توانائی (۴ قسطیں پرسار بھارتی کے لئے)

۹۔ گل۔رات کا سورج نامی کہانی پر مبنی ٹیلی فلم

**نور شاہ کے فن پر لکھے گئے تحقیقی مقالے**

۱۔افسانوی مجموعہ گیلے پتھروں کی مہک۔امتیاز علی (جموں یونیورسٹی زیر نگرانی پروفیسر ظہور الدین)

۲۔ نور شاہ اور اس کے افسانے۔سدلیش کمار (جموں یونیورسٹی زیر نگرانی پروفیسر شہاب عنایت ملک)

۳۔ نور شاہ کی ناول نگاری۔نزاکت حسین (جموں یونیورسٹی زیر نگرانی پروفیسر ریاض احمد)

۴۔ آسمان پھول اور لہو۔تنقیدی جائزہ۔سمیر احمد (مولانا آزاد یونیورسٹی حیدر آباد زیر

نگرانی ڈاکٹر مسرت جہاں)

۵۔ نورشاہ کی ادبی خدمات۔اشفاق احمد برکت اللہ یونیورسٹی بھوپال

۶۔ نورشاہ کی افسانہ نگاری۔شیراز احمد (برکت اللہ یونیورسٹی بھوپال)

۷۔ کشمیر میں اردو افسانہ نورشاہ کے خصوصی مطالعے کے پس منظر میں۔فاروق احمد وانی (دیوی اہلیہ یونیورسٹی اندور۔زیرنگرانی پروفیسر مختار شمیم)

۸۔ جموں وکشمیر کے فکشن نگاروں میں نورشاہ کا مقام۔راکیش کمار (جموں یونیورسٹی زیرنگرانی پروفیسر سکھ چین سنگھ)

پتہ۔۱۴۔لل دید کالونی،غوری پورہ لنک روڈ،راول پورہ سرینگر،کشمیر۔۱۹۰۰۰۵

فون: 09906771363



● ...... محمد اقبال لون

# نورشاہ سے ایک گفتگو

**محمد اقبال لون ۱:** نورشاہ صاحب...... بات چیت کا سلسلہ شروع کرنے سے پہلے ذرا بتا دیجئے کہ آپ کب اور کہاں پیدا ہوئے؟

**نورشاہ:** میں ۹ رجولائی ۱۹۳۶ء کو شہر سرینگر کی سب سے خوبصورت بستی ڈلگیٹ درگہ جن میں ایک متوسط مگر لکھے پڑھے گھرانے میں پیدا ہوا۔ ڈل جھیل کے کنارے آباد یہ بستی نہ صرف اپنی تہذیبی، ثقافتی اور سیاسی اہمیت کی حامل ہے بلکہ اپنی خوبصورتی، سندرتا اور دلکش مناظر کے لئے بھی سیاحتی نقشے پر ایک منفرد مقام کا درجہ رکھتی ہے، یہاں کی بے پناہ خوبصورتی اور آب و تاب حساس لوگوں کو شاعر، فنکار اور موسیقار بنا دیتی ہے۔ شکاروں سے خوبصورت ہاوس بوٹوں تک، سر سبز شاداب اور رنگ رنگ کے پھولوں کے باغات سے برف پوش پُر شکوہ پہاڑوں تک ...... یہاں حیرت اور تجسس کا نہ ختم ہونے والا سلسلہ ہر موسم میں قائم و دائم رہتا ہے۔ اس بستی نے اَن گنت موسیقاروں، شاعروں، قلم کاروں، ادیبوں، صحافیوں، ڈاکٹروں، ماہرین تعلیم، انجینئروں اور صنعت کاروں کو جنم دیا ہے۔ یہ شخصیات اپنی صلاحیتوں کے پس منظر میں ہماری تاریخ کا ایک حصہ بن چکی ہیں۔ میں اُن کے نام لوں تو میرا جواب طوالت اختیار کرے گا۔

**محمد اقبال ۲:** کیا آپ کو بچپن سے ہی مطالعہ کا شوق تھا؟

نور شاہ: جی ہاں بہت شوق تھا، جب میں اسلامیہ مڈل سکول درگہ جن کا ایک طالب علم ہی تھا پڑھنے کی جانب راغب تھا۔

محمد اقبال لون ۳: آپ کو لکھنے کا شوق کیسے ہوا اور اس کے پیچھے کیا اسباب تھے۔ تفصیل سے بتائیں؟

نور شاہ: ہمارا گھر شاید آس پاس کے گھرانوں میں واحد گھر تھا جہاں ہر صبح اردو اخبار آتا تھا۔ میرے لئے میری والدہ صاحبہ کا یہ حکم تھا کہ میں ہر روز اسکول جانے سے پہلے اخبار پڑھوں، اُس کی سرخیاں کاپی پر اُتاروں اور اسکول جا کر سب کو سنانے کی کوشش کروں۔ اِس کے علاوہ لاہور سے شائع ہونے والا بچوں کا رسالہ 'پھول' باقاعدگی کے ساتھ پڑھتا تھا۔ پھر آگے چل کر ابن صفی کو پڑھنا شروع کیا، ہم دو چار دوست پیسہ اکٹھا کر کے ابن صفی کے ناول خریدتے اور باری باری پڑھتے تھے۔ وقت گزرنے کے باوجود بھی میرے لکھنے پڑھنے کے شوق و ذوق میں کوئی تبدیلی نہیں آئی بلکہ اس میں اضافہ ہی ہوتا گیا، ایک عادت سی بن گئی، لکھنا پڑھنا میرے شب و روز کی ایک ضرورت بن گئی، البتہ ترجیحات بدلتی رہیں۔ ترجیحات کے ساتھ کتابیں بدلتی رہیں، پڑھنے لکھنے کے انداز بدلتے رہے۔

محمد اقبال لون ۴: آپ کی پہلی تخلیق کیا تھی؟ وہ کب اور کس رسالے میں شائع ہوئی؟

نور شاہ: میری پہلی تخلیق کا عنوان تھا "گلاب کا پھول" اور یہ ماہنامہ بیسویں صدی (دہلی) میں (دسمبر ۱۹۵۹ء) میں شائع ہوئی۔ آپ کو شاید یہ جان کر حیرت ہوگی کہ میرا یہ افسانہ ترتیب میں تیسرے نمبر پر تھا۔ میرے نام سے پہلے کوثر چاندپوری (جھوٹا نگ) اور پروفیسر شکیل الرحمن (سہارا) کے افسانے ترتیب میں پہلے اور دوسرے نمبر تھے۔ اس شمارہ میں عادل رشید، رئیس نجمی امروہی، جگدیش بمل اور رضا الجبار کے افسانے بھی شامل تھے۔ رضا صاحب مرحوم کا بھی یہ پہلا افسانہ تھا۔

**محمد اقبال لون ۵:** آپ نے اپنا ادبی سفر شاہدہ شرین کے نام سے شروع کیا تھا اور اس تعلق سے کئی رنگین قصّے مشہور ہوئے تھے۔ آپ نے یہ حربہ کیوں استعمال کیا؟ اس کی اصل وجوہات کیا تھیں؟

**نور شاہ:** ہاں، میں نے اپنی ادبی زندگی کا آغاز ایک زنانہ نام (شاہدہ شیرین) سے کیا تھا۔ یہ ایک طویل کہانی ہے لیکن میں مختصراً ذکر کروں گا۔ تھوڑے سے مطالعے اور اچھے خاصے مشاہدے کی بناء پر جب میں نے محسوس کیا کہ میں کہانیاں خود بھی لکھ سکتا ہوں تو ایک کہانی اردو دنیا کے ایک نامور مدیر کے نام ارسال کی، بہت دنوں تک جواب نہیں آیا اور پھر جو جواب آیا وہ وہی جواب تھا جو نئے لکھنے والوں کو عام طور سے ملتا ہے یعنی آپ کی کہانی ہمارے رسالے کے معیار پر پوری نہیں اُترتی اور ہم اسے شائع کرنے سے معذور ہیں۔ اپنی کہانی کا یہ انجام دیکھ کر دل ٹوٹ گیا لیکن افسانوی ذہن ایک اور چال چلا۔ میں نے کہانی کا عنوان اور اپنا نام بدلنے کی ٹھان لی۔ کہانی کے شروع کے جملے بدل دیئے۔ بہر حال نئے عنوان اور نئے نام کے ساتھ کہانی مدیر محترم کو بھجوائی اب کے جو خط ملا وہ دلچسپ تھا میری یہ کہانی نسوانی نام سے شائع ہوئی اور اس طرح شاہدہ شیرین کا جنم ہوا۔ بہت سارے خطوط ملے (مجھے یاد ہے کہ اس کہانی کی تعریف میں مجھے جو پہلا خط ملا وہ آنجہانی ٹھاکر پونچھی کا تھا) اُس کے بعد چند ایک کہانیاں اسی نام سے شائع ہوئیں، بہت سارے خطوط ملنے لگے پیار ومحبت سے بھر پور خطوط، عشق ومحبت کی داستانوں کی صورت میں' تحائف بھی ملنے لگے خاص طور سے کتابوں کی صورت میں، اِن سارے خطوط کو میں نے کتابی صورت میں، پیش کرنے کا ارادہ کیا تھا لیکن میرے دوست علی محمد لون (مرحوم) نے ایسا کرنے سے منع کیا کہ ایسے کرنے سے ادبی دنیا کے چند ''بڑوں'' کی رسوائی ہوگی۔ پھر ایسا ہوا، ویدراہی اُن دنوں ماہنامہ یوجنا (ہندی) کے مدیر تھے میری ایک کہانی کا ترجمہ یوجنا میں شائع کیا اور میری تصویر کے نیچے لکھ دیا۔ شاہدہ شیرین کا اصلی روپ نور شاہ اور اس طرح ایک بار پھر شاہدہ شیرین نور شاہ بن گیا۔

محمد اقبال لون ۶: آپ کے تخلیقی سفر کے دوران آپ کی شریک حیات کا کس حد تک تعاون رہا؟

نور شاہ: بقدر ضرورت ان کا تعاون شامل حال رہا اور شاید اس کی وجہ یہ رہی کہ ان کو میری ادبی اور تخلیقی سرگرمیوں میں مالی فائدہ نظر آتا ہے۔

محمد اقبال لون ۷: ملکی افسانہ نگاروں اور تنقید نگاروں میں آپ کن کن اصحاب سے زیادہ متاثر ہوئے ہیں؟

نور شاہ: دیکھئے افسانہ میری پسندیدہ صنف ہے۔ اس لئے ملکی افسانہ نگاروں میں منٹو، بیدی، انتظار حسین، کرشن چندر، عصمت چغتائی، قرۃ العین حیدر سے کافی متاثر ہوں اور تنقید میں حامدی کاشمیری، شمس الرحمٰن فاروقی، وارث علوی، گوپی چند نارنگ اور خاکہ نگاروں میں ابراہیم جلیس، فکر تونسوی سے حد درجہ متاثر ہوں۔ اس کے علاوہ ابن صفی کے ناولوں کی طرف شروع سے ہی زیادہ مائل رہا۔ میں اے۔ حمید کے افسانوں کا بھی زبردست شیدائی رہا ہوں۔

محمد اقبال لون ۸: آپ ترقی پسند تحریک اور جدیدیت سے کس حد تک متاثر تھے؟ یا ان تحریکات کو آپ نے کس قدر اپنایا؟

نور شاہ: میں نے جب اردو ادب کی دنیا میں قدم رکھا تو ترقی پسند ادیبوں اور ادب کا اثر بہت تک باقی تھا۔ اِدھر اُن دنوں اردو ادب کے دروازے پر جدیدیت کی جادوگرنی بھی دستک دے رہی تھی، ترقی پسند ادب سے میں نے کوئی شے شعوری یا غیر شعوری طور پر اگر اپنالی تو وہ ہے ناانصافی اور استحصال کے خلاف بات کرنے کا حوصلہ، جدید ادب کے تکنیکی اور ہیتی تجربوں سے بھی کچھ نہ کچھ اثر میں نے قبول کیا ہے۔ مجھے شور سے پہلے بھی وحشت ہوتی تھی اور اب بھی ہوتی ہے۔ میرا خیال ہے کہ دھیمی آواز میں لہجے کو زیادہ یقین کے ساتھ برتا جاتا ہے یہی نہیں بلکہ کبھی کبھی سرگوشیوں میں بھی بات کرنا اچھا لگتا ہے، ویسے بلند آواز میں بات کرنا نہ تو جرم ہے اور نہ ہی غیر قدرتی لیکن ایسا تب ہی ہوگا جب آپ کا مخاطب آپ سے بہت دور ہو چونکہ میری

کہانیوں کے کردار میرے بہت قریب رہتے ہیں اور میں اِن کرداروں سے گُھل مل جاتا ہوں۔
اسی لئے دھیمی آواز میں بات کرنے کا قائل ہوں۔

**محمد اقبال لون ۹:** ترقی پسند افسانہ، جدید افسانہ یا مابعد جدیدیت افسانہ۔آپ اس تقسیم کے حق میں ہیں؟

نورشاہ: میرا ماننا ہے کہ افسانہ ہر دور میں جدید ہوتا ہے۔

**محمد اقبال لون ۱۰:** ہمارے یہاں علامتی افسانے کن مرحلوں سے گزرے اور گزر رہے ہیں، اردو میں اس کی ترقی کے کیا امکانات ہیں۔

نورشاہ: چونکہ علامت ایک Device ہے اپنے تجربات، مشاہدات اور خیالات کو پیش کرنے کا۔ اردو میں اس کی کافی اچھی مثالیں ملتی ہیں، جن میں سریندر پرکاش، انتظار حسین، بلراج منیرا، جوگندر پال، انور سجاد وغیرہ شامل ہیں۔ ریاست میں وحشی سعید کے یہاں علامتی افسانوں کی اچھی مثالیں ملتی ہیں۔اُردو میں اس کی ترقی کے مثبت امکانات موجود ہیں۔

**محمد اقبال لون ۱۱:** آپ کے بہت سارے افسانوں میں اسلوب کی یک رنگی دیکھنے کو ملتی ہے، اس کی کیا وجہ ہے؟

نورشاہ: ہاں میں مانتا ہوں اور اِس کا اعتراف بھی کر چکا ہوں کہ شروع شروع میں میری تحریر کردہ بہت ساری کہانیوں کے کردار رومانی ہیں۔ شاید اس لئے کہ زندگی کے اکثر دھارے رومان سے پھوٹتے ہیں اس کی ایک وجہ یہ بھی ہوسکتی ہے کہ میرا بچپن، لڑکپن اور جوانی کا کچھ حصہ ڈل جھیل کے کنارے بیتا ہے۔ دور حد نظر تک برفیلی چوٹیاں، نیلا سبز پانی، رنگ رنگ کے پھول اور دوسرے حسین مناظر میرے ذہن میں بسیرا کئے ہوئے تھے (اور شاید آج بھی)۔ چونکہ میری کچھ کہانیوں میں ایسا ہی ماحول ملتا ہے اسی لئے شاید آپ کو یہ یک رنگی اسلوب نظر آتا ہے۔ آپ کو یہ بھی بتادوں کہ رومان کے پس منظر میں لکھے گئے میرے یہ افسانے آج بھی بہت سارے لوگوں کے ذہنوں میں محفوظ ہیں آج بھی ریاست میں جب کبھی افسانوں کے تعلق سے

ادبی محفلیں آراستہ ہوتی ہیں تو بیرون ریاست سے آئے ہوئے معروف قلم کاراُن کہانیوں کا ضرور ذکر کرتے ہیں اور اتنی مدت گزرنے کے بعد بھی اپنی پسندیدگی کا اظہار کرتے ہیں۔ کسی زمانے میں میرے پڑھنے والے کہتے تھے کہ انہوں نے کشمیر کو نور شاہ کی کہانیوں میں دیکھا ہے۔ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ ترجیحات بدل گئیں۔ موضوعات بدل گئے ماحول بدل گیا کہانیوں کا رنگ روپ بدل گیا۔

محمد اقبال لون ۱۲: فن اور مواد میں آپ کس کو ترجیح دیتے ہیں؟

نور شاہ: میں دونوں کو لازم ملزوم سمجھتا ہوں۔

محمد اقبال لون ۱۳: کیا افسانے کے لئے قاری اہم ہے؟

نور شاہ: قاری نہ ہو تو افسانہ نگار کس کے لئے لکھے گا افسانہ، ہر کہانی کا رفطری طور پر اپنی شناخت چاہتا ہے اور اگر پڑھنے والا ہی نہ ہو تو افسانہ کس کام کا۔ ایک اور بات بتادوں، آج لوگوں کے پاس پڑھنے کا وقت مشکل سے نکلتا ہے۔ اس لئے طویل افسانے پڑھنے میں قاری کی دلچسپی ختم ہوتی جاری ہے۔

محمد اقبال لون ۱۴: کیا آپ نے جنسی موضوعات پر بھی افسانے لکھے ہیں؟

نور شاہ: جی ہاں، کسی زمانے میں یہ میرا پسندیدہ موضوع تھا، میرا خیال ہے کہ جنسی موضوعات پر لکھنا کوئی جرم نہیں ہے۔

محمد اقبال لون ۱۵: کیا آپ نے بچوں کے لئے بھی کہانیاں لکھی ہیں؟

نور شاہ: جی ہاں، افسانے اور ڈرامے بھی۔ بچوں کے لئے میرے تحریر کردہ چند ڈرامے ریڈیو کشمیر سے بچوں کے پروگرام میں نشر ہوئے ہیں۔ کچھ کہانیاں اور ڈرامے اردو دنیا، امنگ اور سبق اردو میں شائع ہو چکے ہیں لیکن اِن کی تعداد بہت زیادہ نہیں ہے۔

محمد اقبال لون ۱۶: آپ ڈرامے بھی لکھتے ہیں؟ ٹیلی ویژن کے لئے سیریل بھی لکھتے ہیں؟

نور شاہ: جی ہاں، میں نے اب تک ریڈیو کے لئے ستر سے زائد ڈرامے لکھے ہیں جو نشر بھی ہو چکے ہیں اور یہ سلسلہ جاری ہے۔ میں ٹیلی ویژن کے لئے سیریل بھی لکھتا ہوں۔ ۲۰۱۱ء میں دوردرشن سے میرے تحریر کردہ دو سیریل 'درد کا رشتہ' اور گل اور بلبل' ٹیلی کاسٹ ہوئے۔ کشمیر میں اردو کے عنوان سے میری تحریر کردہ ڈاکومنٹری بھی حیدر آباد سے ٹیلی کاسٹ ہوئی۔

محمد اقبال لون ۱۷: آپ کی متعدد کہانیاں مختلف جرائدیں چھپ چکی ہیں اور چھپ بھی رہی ہیں، اِن سب کہانیوں کے پلاٹ اتنی پھرتی اور آسانی سے تھوڑے وقفے میں آپ کیسے تشکیل دیتے ہیں؟

نور شاہ: اللہ کا کرم ہے۔ ذہن سوچتا رہتا ہے قدم قدم پر نئے کردار ملتے رہتے ہیں، نئے حالات وواقعات سے دوچار ہونا پڑتا ہے۔ جب سوچ، کردار اور حالات وواقعات ایک روپ اپنا لیتے ہیں تو قلم کو حرکت میں آنے کے لئے تیار رہنا پڑتا ہے۔ چونکہ میرا ادبی یا افسانوی سفر ایک لمبے عرصے سے جاری ہے اس لئے ان کہانیوں کی تعداد دیکھ کر آپ کو لگتا ہے کہ میں بڑی آسانی اور پھرتی سے کہانیوں کی تخلیق کرتا ہوں۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ ایک مہینے میں دو سے زیادہ کہانیاں نہیں لکھ سکتا اور کبھی کبھار تین تین ماہ تک بار بار سوچنے کے باوجود کہانی نہیں لکھی جاتی۔ دراصل کہانی کار اپنی مرضی سے کہانی نہیں لکھتا بلکہ کہانی ہی کہانی کار کو کہانی لکھنے پر مجبور کرتی ہے۔

محمد اقبال لون ۱۸: کیا آپ ایک ہی سِٹنگ میں افسانہ لکھ لیتے ہیں؟

نور شاہ: اکثر نہیں۔ میں افسانے تکنیک بدل بدل کر لکھنے کی کوشش کرتا ہوں۔

محمد اقبال لون ۱۹: لکھنے کے لئے آپ کو کس قسم کا ماحول پسند ہے؟

نور شاہ: کیفیت جب بھی غالب ہوتی ہے تو ماحول کا احساس نہیں ہوتا لیکن شور وغل سے مجھے ذہنی کوفت ہوتی ہے، بنیادی طور پر میں خاموشی کا قائل ہوں۔

محمد اقبال لون ۲۰: کیا آپ سے ایسی کوئی کہانی تخلیق ہوئی ہے جس میں آپ کی نجی حالات زندگی کے واقعات وحقائق ہو بہو قلم بند ہوں؟

نور شاہ: میری بہت ساری ایسی کہانیاں ہیں جن میں، میں نے دوسروں کا رنگ و روپ اپنا کر اپنی کہانی کو پیش کرنے کی کوشش کی ہے۔

محمد اقبال لون ۲۱: کیا آپ کو کبھی شعروشاعری کرنے کا خیال آیا۔ حالانکہ آپ کے بہت سارے افسانے صنف نازک کے جمالیاتی موضوعات کے پہلوؤں کے اردگرد گھومتے نظر آتے ہیں؟

نور شاہ: شعر کہنا میرے بس کی بات نہیں، ایک شاعر کے لئے صرف صنف نازک کے جمالیاتی موضوعات کافی نہیں ہیں۔ شاعری کی تاثیر میں وزن، آہنگ کے ساتھ ساتھ الفاظ کے سُر اور موسیقی کا بھی عمل دخل ہوتا ہے۔ البتہ چند برس قبل میں نے کچھ نثری نظمیں لکھی تھیں جن میں سے چند ایک شائع بھی ہوئیں۔ اچھا شعر سُن کر خوشی محسوس کرتا ہوں، اصل میں کوئی بھی صنف آسان نہیں، وہ شاعری ہو، افسانہ ہو، تنقید یا تحقیق ہو یہ تو سب آپ کے تخلیقی سفر پر منحصر ہے کہ آپ کون سی صنف اپنانے کے قابل ہیں۔

محمد اقبال لون ۲۲: آپ کی تحقیق کے مطابق ریاست کے اردو فکشن نگاروں میں پہلا افسانہ نگار کون ہے؟

نور شاہ: افسانہ جس نے بھی پہلے لکھا ہو لیکن ہر صورت میں پریم ناتھ پردیسی ریاست کے پہلے اردو افسانہ نگار ہیں۔ اس لئے کہ اُن کے افسانوں میں فنی اور ہیئتی عناصر کا بھر پور شعور ملتا ہے۔

محمد اقبال لون ۲۳: برصغیر میں اس وقت پانچ سات سطروں کی افسانہ نگاری فروغ پا رہی ہے، اس تعلق سے آپ کا تخلیقی وفکری نظریہ کیا ہے؟

نور شاہ: اب تو ایک سطری افسانے بھی لکھے جا رہے ہیں جن کے بارے میں کہا جاتا

ہے کہ چھوٹی کہانیاں اتنی چھوٹی نہیں جتنی نظر آتی ہیں، کچھ لوگ کہتے ہیں کہ منی کہانیوں میں کوئی فنکاری نہیں ہوتی ہے۔ بہر حال میں آپ کے سوال جواب میں کہنا چاہوں گا اگر کوئی افسانہ نگار واقعی چند جملوں میں اپنے موضوع سے انصاف کرسکتا ہے تو اس کی تعریف کی جانی چاہئے۔

محمد اقبال لون ۲۴: موجودہ دور کی بے راہ روی، ظلم و جبر، ناانصافیوں اور محرومیوں کے تعلق سے بھی کوئی کہانی تحریر کی ہے؟

نور شاہ: پچھلے بیس پچیس برسوں سے کشمیر جس پر آشوب دور سے گزر رہا ہے۔ کشمیر کے لوگ جن اذیت ناک حالات سے دوچار ہو رہے ہیں ظاہر ہے کہ اس کا اثر میرے ذہن پر بھی پڑا۔ میری سوچ بھی متاثر ہوئی، میرے قلم نے بھی ایک نیا رُخ اپنالیا۔ میں نے اِن حالات و واقعات کو اپنی کہانیوں میں اپنے انداز اور اپنے رنگ میں قلم بند کیا ہے۔ میرے یہ افسانے میرے پہلے لکھے گئے افسانوں سے بہت مختلف ہیں، اِس نوعیت کے بہت سارے افسانے میرے افسانوی مجموعوں 'آسمان، پھول اور لہو، کشمیر کہانی' اور ''کیسا ہے یہ جنوں'' میں شامل ہیں۔

محمد اقبال لون ۲۵: دورِ حاضر میں ریاست کے اُبھرتے نوجوان قلمکاروں میں چند ایک ناموں سے آگاہ کریں جو آپ کی دانست میں خوب لکھتے ہیں اور کیا اِن قلم کاروں میں آگے بڑھنے کی صلاحیت موجود ہے۔

نور شاہ: ہماری ریاست میں میری عمر کے افسانہ نگار بھی اپنے آپ کو نوجواں قلم کاروں میں شامل کرتے ہیں، میں اُن کا نام نہ لوں تو ناراض ہوجائیں گے۔ ہاں اگر آپ چالیس برس کی عمر سے کم قلم کاروں کی بات کرتے ہیں تو بہت سارے نام میرے ذہن میں ہیں لیکن یہ بات کہنے سے مجھے کوئی نہیں روک سکتا کہ اِن میں سے بہت سارے نوجوان اور اُبھرتے کہانی کاروں کو روزنامہ ''کشمیر عظمیٰ'' کے ادب نامہ نے متعارف کرایا۔ دراصل نئی نسل ہم سے زیادہ حساس ہے، ذہین ہے، زیادہ صلاحیتوں کی مالک ہے۔ ذہنی طور پر بالغ ہے، ہماری نئی نسل کے قلمکار، افسانہ نگار، شاعر، ادیب اور صحافی ہپوکریٹ نہیں ہیں۔ یہ دوسری بات ہے کہ ریاستی

ادیبوں کے تئیں جو بے اعتنائی برتی گئی یا برتی جارہی ہے۔اس کا احساس باہر اتنی شدت سے نہیں جتنا کہ یہاں موجود ہے اور نتیجہ کے طور پر یہاں کا قلم کار اپنے آپ کو نظر انداز کیا ہوا محسوس کر رہا ہے۔اس کے باوجود تخلیقی عمل جاری ہے اور اس کارواں میں نئے نئے ساتھی شامل ہو رہے ہیں۔ اس لئے میں بغیر نام لئے کہنا چاہوں گا کہ ہماری نئی نسل کا ہر افسانہ نگار بھرپور صلاحیتوں سے مالا مال ہے۔

محمد اقبال لون ۲۶: ریاست جموں وکشمیر میں تنقید وتحقیق کی کیا صورتحال ہے؟

نور شاہ: تحقیق وتنقید کے تعلق سے ریاست جموں کشمیر میں حامدی صاحب کے علاوہ کچھ اور بھی شخصیات ہیں۔ کچھ قلم کار ہیں جن کے ذہین تحقیقی اور تنقیدی صلاحیتوں سے مالا مال ہیں۔

محمد اقبال لون ۲۷: کچھ نام لیجئے؟

نور شاہ: پروفیسر محمد زماں آزردہ، پروفیسر ظہور الدین، پروفیسر قدوس جاوید، ڈاکٹر مشتاق حیدر، ڈاکٹر اشرف آثاری، ڈاکٹر الطاف انجم، ڈاکٹر محی الدین زور وغیرہ۔ پروفیسر اکبر حیدری، پروفیسر مجید مضمر اور ڈاکٹر فرید پربتی اب حیات نہیں ہیں لیکن وہ تحقیق وتنقید کے میدان میں ہمیشہ زندہ رہیں گے۔ ڈاکٹر آثاری افسانے بھی لکھتے ہیں اور خوب لکھتے ہیں۔

محمد اقبال لون ۲۸: کیا آپ کے خیال میں اُردو ادب میں جمود طاری ہے اگر ہے تو اس کے کیا اسباب ہو سکتے ہیں اس جمود کو توڑنے کے لئے کیا کیا جائے؟

نور شاہ: کسی حد تک جمود ہے لیکن جمود کے ذمہ دار ہم ہی ہیں کیونکہ تخلیقی عمل میں تعطل پیدا ہونا اس چیز کی عکاسی کرتا ہے کہ تخلیق کار کو کچھ ذہنی اور نفسیاتی مسائل ومصائب درپیش ہیں۔ اس لئے جمود توڑنا اور تخلیقی عمل کے لئے سازگار ماحول پیدا کرنا ہماری ذمہ داری ہے حالانکہ اس وقت بھی تخلیقی ادب میں اضافہ کرنے کے لئے بہت لوگ مصروف کار ہیں۔

محمد اقبال لون ۲۹: شاہ صاحب۔ کیا آپ محسوس کرتے ہیں کہ اُردو میں موجودہ

تخلیقی ادب کی رفتار اطمینان بخش ہے؟

نور شاہ: اطمینان بخش نہیں ہے انفرادی اور اجتماعی سطح پر کچھ کوششیں ہو رہی ہے لیکن کلہم صورتحال مایوس کن ہے۔ نئی نسل اُردو کے تئیں عدم دلچسپی کا مظاہرہ کر رہی ہے۔

محمد اقبال لون ۳۰: نئی نسل کی کیا خصوصیات ہیں؟

نور شاہ: نئی نسل کی ایک خصوصیت یہ ہے کہ وہ عقیدوں اور توہمات کی گراں باری سے نجات پا چکی ہے اور اس کا المیہ یہ ہے کہ وہ خارج سے کنارہ کش ہو کر اپنے وجود میں پناہ لینا چاہتی ہے اور انتشار کی شکار ہے۔ اُردو کے تعلق سے میں یہ کہنا چاہوں گا کہ نئی نسل سے وابستہ لوگ اُردو کو روزگار کی صورت میں دیکھنا چاہتے ہیں۔ حالانکہ وہ ضروری ہے لیکن نئی نسل کا غالب رجحان مادیت کی طرف ہی ہے، اس لئے اُن سے اُردو زبان و ادب کے فروغ کی اُمید رکھنا عبث ہے۔

محمد اقبال لون ۳۱: اپنی زندگی کا کوئی ناقابلِ فراموش واقعہ بتائیں؟

نور شاہ: نور شاہ سے شاہدہ شیرین اور پھر شاہدہ شیرین سے نور شاہ ہونا میری زندگی کا ناقابلِ فراموش واقعہ ہے۔

محمد اقبال لون ۳۲: شاہ صاحب اُردو ادب میں گروہ بندیاں (Lobbyism) زیادہ ہیں۔ انہیں کے مطابق اعزازات اور ایوارڈ دیئے جاتے ہیں۔ آپ کو اس ضمن میں کوئی شکایت ہے؟

نور شاہ: انکار نہیں جا سکتا ہے اُردو میں گروہ بندیوں کا کچھ زیادہ ہی چلن ہے، میں خود اس کا شکار ہوا ہوں، دہرانے کی گنجائش نہیں ہے۔

محمد اقبال لون ۳۳: آپ کو اپنے کریئر کے دوران کس چیز کی کسک محسوس ہوتی رہی یا جو کچھ آپ کر سکتے ہیں، نہیں کیا، اس کا پچھتاوا ہے؟

نور شاہ: جو کچھ کر سکا، اس پر مطمئن ہوں۔ حال اور مستقبل میں بھی اپنے ادھورے

سپنوں میں رنگ بھرنے کی بھرپور کوشش کروں گا۔

**محمد اقبال لون ۳۴:** اردو زبان کو ملک میں بالعموم ختم کرنے اور اس کے رسم الخط کے خلاف سازشیں زوروں پر ہیں اس کے تحفظ کے لئے ہمیں کس طرح کی حکمت عملی اپنانے کی ضرورت ہے!

**نور شاہ:** اُردو زبان کے رسم الخط کے تحفظ کے حوالے سے ہمیں ایک ریاست گیر مہم چلانی چاہیئے اور ہر وہ ممکن اقدامات اُٹھانے چاہئیں جس سے اُردو زبان کا رسم الخط کا تحفظ یقینی ہو۔ چاہیئے سرکاری یا غیر سرکاری سطح پر۔ ریاست کی تمام غیر سرکاروں تنظیموں کو اس حوالے سے صف آراء ہونے کی کوشش کرنی چاہیئے۔

**محمد اقبال لون ۳۵:** آپ برصغیر کے مؤقر رسائل میں گزشتہ پانچ دہائیوں سے مسلسل چھپتے رہتے ہیں اس کے برعکس ریاست کے جوان تر افسانہ نگار یا ادیب شاذ و نادر ہی چھپتے ہیں اس کی کیا وجوہات ہیں؟

**نور شاہ:** دیکھیئے اس کے لئے Consistency کی ضرورت ہے، مسلسل کوشش کا نام عمل ہے ۔ اس حوالے سے میں نئے قلم کاروں کو یقین دلاتا ہوں کہ آپ معیار اور Content پر توجہ دیں۔ آپ کی تخلیقات ریاست کے رسائل میں ہی نہیں بلکہ برصغیر کے رسائل میں جگہ پا سکتی ہیں۔ گزشتہ چند برسوں سے بیرونِ ریاست کے رسائل میں ریاست کے قلم کاروں کی تخلیقات دیکھنے کو ملتی ہیں جو کہ ایک خوش آئند بات ہے۔

**محمد اقبال لون ۳۶:** ریاست میں تخلیق ہونے والے ادب سے آپ کس حد تک مطمئن ہیں؟

**نور شاہ:** ریاست میں ادبی ماحول کافی حد تک سازگار ہے اور ہمارے لکھنے والوں کی ایک اچھی جماعت سنجیدگی سے اردو زبان و ادب کی خدمت میں مصروف ہے اور میرے خیال میں معیاری فن پارے تخلیق ہو رہے ہیں۔

محمد اقبال لون ۳۷: ریاست جموں و کشمیر میں اُردو زبان و ادب کے مستقبل کے حوالے سے آپ کی کیا رائے ہیں؟

نور شاہ: مجھے لگتا ہے کہ ریاست جموں و کشمیر میں اُردو زبان کا مستقبل روشن اور تابناک ہے بشرطیکہ سرکاری اور غیر سرکاری سطح پر اُردو زبان کے فروغ اور ترویج کے حوالے سے ٹھوس اور عملی اقدامات اُٹھائے جائیں۔ سکولوں اور کالجوں میں اُردو زبان و ادب کی تدریس کی طرف خاطر خواہ توجہ دینے کی ضرورت ہے۔

محمد اقبال لون ۳۸: شاہ صاحب آخر پر آپ نئی نسل کے تخلیق کاروں کو کیا پیغام دینا چاہتے ہیں؟

نور شاہ: میں نئی نسل سے وابستہ قلم کاروں کو اس بات کی تلقین کرتا ہوں کہ خوب مطالعہ کریں (بقول چیخوف تخلیق کار کے لئے مطالعہ و مشاہدہ آب حیات کی مانند ہے۔) خوب مشق کریں اور اپنے تخلیقی کام کو نکھارنے کے لئے اپنے مشاہیر کے ساتھ مشورے کیا کریں اور ساتھ ہی اردو زبان کو اپنی طبیعت کے ساتھ ہم آہنگ کریں۔ ان ہی چیزوں سے علمی، ادبی اور ذہنی راہیں روشن ہوتی ہیں اور تخلیق کار کے لئے ان عوامل کا ہونا ناگزیر ہے۔

محمد اقبال لون ۳۹: اور کشمیر زبان کے تعلق سے آپ کی کیا رائے ہے؟

نور شاہ: کشمیری زبان ہماری شناخت ہے اور ہماری پہچان ہے!

محمد اقبال لون ۴۰: بہر حال ہم آپ کے شکر گزار ہیں کہ آپ نے اتنا وقت دیا اور بغیر کسی تکلف کے ہم سے باتیں کیں۔ شکریہ

نور شاہ: شکریہ!!!



● ...... علیم صبانویدیؔ

## نورانی عطا۔نور شاہ

(ایک سانیٹ جناب نور شاہ کے نام)

نقشہ بدل کے رکھ دیا ہے نور شاہ نے
اوراقِ گلستاں میں مہک نور شاہ کی
افسانوی ادب میں چمک نور شاہ کی
کتنا عجب سفر کیا ہے نور شاہ نے

اپنی الگ اک راہ بنائی ہے شاہ نے
الفاظ کو دیا نیا پیراہن کہیں
سوچوں کو دی ہے ایک نئی انجمن کہیں
کشمیر کی بہار دکھائی ہے شاہ نے

خامہ میں ان کے گوہرِ اظہار کا جمال
تحریر ان کی حاصلِ کشمیر کی بہار
اوراق ان کی سوچ پہ کرتے ہیں جاں نثار
احساس میں ہے ان کے نئے دور کا کمال

ہاں نور شاہ وقت کی نورانی دَین ہیں
تاریخِ فکرو جذبہ کی رحمانی دَین ہیں

............●●● ............

● ...... نور شاہ

# میری پہلی تحریر

میں اکثر اپنے ذہن کی کھڑکی کھول کر اپنے ماضی میں جھانکتا رہتا ہوں، میرا ماضی اَن گنت یادوں سے بھرا پڑا ہے، مٹھاس، کڑواہٹ اور تلخیوں سے بھرپور یادیں پیار و محبت کی دولت سے مالا مال یادیں، جلن، نفرت اور خود غرضی کے پس منظر میں بھوکی اور پیاسی یادیں، علمی ادبی سفر کی راہ پر بکھرتی ہوئی کچھ سندر رسندر سی، گلابی مہک سے بھرپور یادیں اور کچھ کانٹوں کے بوجھ سے جھکی جھکی سی بے ثمر یادیں...... یادوں کا کیا ہے، میری یہ یادیں تو میری زندگی...... لمحہ لمحہ زندگی کا احاطہ کئے ہوئی ہیں۔ بچپن اور لڑکپن کی یادیں، نوجوانی اور جوانی کی یادیں۔ تعلیمی زندگی سے وابستہ یادیں، ملازمت کے دوراں تجربوں اور مشاہدوں سے حاصل ہونے والی بہت ساری تلخ و شیریں سی یادیں، حاکمانہ اور محکومانہ یادیں، لامکانی کے حدود میں خود کو کبھی پانے اور کبھی کھونے کی یادیں، دیر و حرم اور مخالفوں کی یادیں، حسن و عشق، عبادت و عقیدت، رسم و رواج، بدنامی اور نیک نامی کے گرد گردش کرتی یادیں، جھیل جھرنوں، دریاؤں، ندی نالوں کی گہرائیوں سے ابھرنے والی اور برفیلے پہاڑوں پر پرواز کرنے والی یادیں، سانس لیتی ہوئیں اپنے شہر کی یادیں، کشمیر کے پُر آشوب دور کی یادیں، اپنوں سے بچھڑنے کی یادیں اور ہاں علم و ادب اور خاص طور سے افسانوی ادب سے وابستہ گذشتہ پچاس برسوں سے زائد عرصے کی ڈھکی چھپی، چھوٹی بڑی، کامیاب ناکام یادیں،، درد و کرب کی لہر میں لپٹی یادیں، چاند کی چاندنی، سورج کی تمازت اور اندھیری راتوں میں پلنے والے خوف و ڈر کی یادیں۔ میری ان یادوں کی داستان بہت طویل ہے۔ اس داستان کے ایک ایک لفظ، ایک ایک ورق پر میری نظریں ٹھہر سی گئی ہیں۔ بس ہوا کے ایک جھونکے کی آمد کا

انتظار ہے۔ مجھے لگ رہا ہے کہ میرے ذہن کی کھڑکی پر لٹکے ہوئے پردے میں سرسراہٹ سی آ گئی ہے۔ میر الاشعور شعور میں آ کر کروٹیں بدل رہا ہے اور میں اپنے ذہن کے سلیٹ پر اپنی پہلی تحریر کو دیکھ رہا ہوں، پڑھ رہا ہوں...... میری پہلی تحریر اس زمانے سے تعلق رکھتی ہے جب میں اسکول میں پڑھتا تھا۔ ایس۔ پی ہائی سکول سرینگر۔ اپنی اسکولی زندگی کی پہلی تحریر کو میں نے اسکولی کاپی کے سہارے قلم بند کیا تھا، جی ہاں چار آنے والی اسکولی کاپی۔ یہ ایک ڈرامہ تھا، کاپی کے دس صفحات پر پھیلا ہوا۔ اس ڈرامے میں صرف تین کردار تھے، ایک عورت، ایک نوکر اور ایک سنار اور آپ کو یہ جان کر حیرانی ہوگی کہ میں نے اپنی پہلی تحریر اردو میں نہیں بلکہ کشمیری زبان میں لکھی تھی۔ جی ہاں میں پھر دہراتا ہوں کہ میری تحریر...... میری پہلی تحریر کشمیری میں تھی۔ ہمارے گھر میں لکھنے پڑھنے کا ماحول تھا اور اس ماحول کو پروان چڑھانے میں میری والدہ محترمہ کا ہاتھ تھا۔ جب انہوں نے میری تحریر دیکھی اور پڑھی تو مجھے لون صاحب کو دکھانے کا مشورہ دیا۔ جی ہاں میں مرحوم علی محمد لون کی بات کر رہا ہوں، میرے محلے دار، میرے ہمسایہ، میرے بڑے بھائی۔ ہمارے اور ان کے گھروں کے درمیان صرف ایک چھوٹی سی دس فٹ لمبی گلی کا فاصلہ تھا (یہ دوسری بات ہے کہ آنے والے دنوں میں لون صاحب میرے بہترین دوستوں میں شمار ہونے لگے یا میں نے اُن کے دوستوں کی صف میں قدم رکھا) میں ڈرا ڈرا سا، سہما سہما سا لون صاحب کے ہاں گیا اور کاپی اُن کے حوالے کر دی۔ میری والدہ اُن سے بات کر چکی تھیں۔ دوسرے تیسرے روز وہ اپنے بائیں ہاتھ میں کاپی لئے ہمارے ہاں آ گئے اور مجھ سے کہا ''اب تم یہ ڈرامہ اردو میں لکھو''۔ جب میں نے کاپی واپس لینے کی کوشش کی تو انہوں نے دینے سے انکار کیا اور کہا ......

''مجھے ترجمہ نہیں چاہیئے بلکہ اپنی یاداشت سے یہی کہانی یا یہی ڈرامہ اردو میں لکھو۔ کہانی تم جانتے ہو کرداروں سے تم واقف ہو کوشش کرو اور لکھو...... لیکن جلد بازی سے نہیں، آرام اور سلیقے سے......''

''پھر کیا ہوگا''میں نے جاننا چاہا۔

''پھر......وہی ہوگا جو منظورِ اللہ ہوگا۔''

اور میں نے اس کہانی ۔ تین کرداروں پر مشتمل کہانی کو ڈرامائی روپ دیا...... اردو زبان میں اور لون صاحب کو دے آیا۔

کئی شب و روز بے نام گزر گئے ۔ نہ لون صاحب نے کچھ کہا اور نہ ہی میں نے پوچھنے کی جرأت کی لیکن ایک دن صبح صبح وہ ہمارے گھر آ گئے ۔ ہم کچن میں بیٹھے چائے پی رہے تھے، وہ بھی بیٹھ گئے اور نمکین چائے کی چسکیاں لیتے ہوئے کہا۔

'' لکھنے کے لئے پڑھنا ضروری ہے اور پڑھنے کے لئے کتابوں کا ہونا ضروری ہے۔ میری یہ بات ہمیشہ یاد رکھنا......اور......!

''اور کیا''

''تم کشمیری کی بجائے اردو میں لکھنے کی کوشش کرو۔''

اور پھر میں نے اردو زبان میں لکھنا شروع کیا اور آج تک اردو میں ہی لکھتا آرہا ہوں۔ حالانکہ مجھے اِس بات کا بھر پور احساس ہے کہ کشمیری زبان میری پہچان ہے، میری شناخت ہے اور مجھے اپنی پہلی کشمیری تحریر پر فخر ہے۔ وقت بدلنے کے ساتھ ساتھ سوچوں میں بھی بدلاؤ آجاتا ہے۔ وقت کی نزاکت نکھر جاتی ہے۔ لون صاحب خود اردو کی بجائے کشمیری زبان میں لکھنے لگے اور جو کچھ بھی لکھا خوب لکھا۔ اِسی خوبی کی وجہ سے آج بھی اُن کا نام ریاست کے ادبی حلقوں میں ایک انفرادی حیثیت رکھتا ہے لیکن میں لکھنے کے تعلق سے کشمیری زبان کی جانب لوٹ نہ سکا.......... یہ دوسری بات ہے کہ میں نے بہت ساری کشمیری زبان میں تحریر کردہ کہانیوں کو اردو کا روپ دیا۔ میرے یہ ترجمے شائع بھی ہوئے اور پسند بھی کئے گئے۔



●......پروفیسر حامدی کاشمیری

# نور شاہ کا افسانوی انفراد

نور شاہ ریاست کے ایک معتبر اور معروف افسانہ نگار ہیں۔ انہوں نے کئی افسانوی مجموعے شائع کیے ہیں، میں برابر ان کے افسانوں کا قاری رہا ہوں۔ نور شاہ لگ بھگ میرے ساتھ ہی پشکر ناتھ سمیت ایک عرصے تک ''بیسویں صدی'' میں چھپتے رہے، جموں کے قیام کے دوران ان سے میری ملاقاتیں بھی رہی ہیں۔ ریٹائرمنٹ کے بعد وہ ایک طویل عرصے تک خانہ نشین ہو کے رہ گئے، مجھے معلوم نہ ہوسکا کہ وہ خرابی صحت کی وجہ سے یا خرابی حالات کی بناء پر خانہ نشین ہو گئے۔ بہر حال کوئی بھی وجہ کیوں نہ ہو، وہ اس عرصے میں لکھنے سے دست بردار نہیں ہوئے تھے۔ اس کا ثبوت ان کی کتابیں ''بند کمرے کی کھڑکی''، ''کہاں گئے وہ لوگ''، ''آسمان پھول اور لہو''، ''بے ثمر سچ'' ہیں جو چھپ چکی ہیں۔ جب میں نے ان کی یہ کتابیں دیکھ لیں تو انکشاف ہوا کہ یہ وقفہ incubatory وقفہ رہا ہے۔

اس وقت ان کا افسانوی مجموعہ ''بے ثمر سچ'' میرے سامنے ہے۔ 'بے ثمر سچ' کے افسانوں کو پڑھ کر مجھے اس نتیجے پر پہنچنے میں دیر نہ لگی کہ نور شاہ کا تخلیقی ذہن انفرادی اظہار کا متقاضی ہے۔ ملکی سطح پر پریم چند کے بعد ترقی پسند افسانہ نگار کرشن چندر، راجندر سنگھ، بیدی، منٹو ہوں یا رومانی افسانہ نگار مثلاً سجاد حیدر یلدرم کے ساتھ ساتھ ریاستی سطح پر پریم ناتھ پردیسی اور ٹھاکر پونچھی بھی افسانے کی بے کم و کاست روایتی تکنیک سے کام لیتے رہے، وہ پلاٹ، کردار نگاری، فضا سازی، واقعہ در واقعہ اور نقطۂ عروج کے بنے بنائے فریم ورک میں مختلف سماجی،

سیاسی، نفسیاتی مسائل کو سموتے رہے۔ افسانے کی اس نوع کی روایتی ہیئت اور تکنیک تقسیم تک جاری رہی۔ تقسیم کے فوراً بعد سریندر پرکاش، غیاث احمد گدی، انور سجاد، بلراج ہنرا اور رشید امجد نے روایتی تکنیک سے انحراف کر کے علامتی اور تجریدی افسانے لکھے۔

جہاں تک ریاست میں افسانہ نگاری کا تعلق ہے یہ بھی روایتی آداب ولوازم کی پابند رہی۔ اس نوع کے افسانہ نگاروں میں پریم ناتھ در، علی محمد لون، تیج بہادر بھان، آنند لہر، موہن یاور، اور سنتوش کے بعد، امیش کول، ویدراہی اور نور شاہ سامنے آئے۔ علی محمد لون کا افسانہ ''مونچھوں والی گڑیا''، تیج بھادر بھان کا ''جہلم کے سینے پر''، پشکر ناتھ کا ''گلوان''، نور شاہ کا ''بے گھاٹ کی ناؤ''، مخمور حسین بدخشی کا ''نیل کنول مسکائے'' بطورِ مثال پیش کئے جاسکتے ہیں۔ ان کے بعد نئی نسل کے افسانہ نگاروں میں ہردے کول بھارتی، شمس الدین شمیم، مالک رام آنند، وجے سوری، کلدیب رعناء ساگر کشمیری، ریاض پنجابی، ظہور الدین، عمر مجید، وریندر پٹواری، آنند لہر، فاروق رینزو، انیس ہمدانی، زاہد مختار اور مشتاق مہدی قابل ذکر ہیں۔ ریاست جموں و کشمیر میں اردو کے افسانہ نگاروں کی خاصی بڑی تعداد میں ہر ایک افسانہ نگار کے لئے اپنی شناخت تسلیم کروانا آسان کام نہیں، افسانے کی قدر سنجی کے پسِ منظر میں گنتی کے چند نام ہی ہیں، جو افسانے کی ہیئت اور تکنیک کے حوالے سے جدت پسندی سے کام لیتے رہے ہیں۔

یہ بات باعثِ طمانیت ہے کہ ریاست میں نور شاہ اہم افسانہ نگار ہیں جو تجربہ پسندی اور جدت کاری کو بروئے کار لاتے ہیں۔ یہ معمولی بات نہیں کہ وہ اپنے افسانوں کو روایت کی زنجیروں میں جکڑ بند ہونے نہیں دیتے بلکہ افسانے کے پہلے ہی جملے سے بیان کنندہ زندہ اور متحرک ہوجاتا ہے اور چند ہی جملوں کے بعد اپنے لکھنے والے کی تحکیم اور منشا کو مسترد کر کے خود اپنا راستہ بناتا ہے اور جو افسانہ خلق ہوتا ہے وہ زبان کی شگفتگی، جملوں کی خود تراشیدگی، شعریت آمیزی، طنز اور تضاد سے جمالیاتی تجربے میں ڈھل جاتا ہے۔ اس تجربے میں متکلم یا راوی افسانے کی رگ و پے میں لہو کی طرح رواں ہوتے ہوئے بھی اپنی انفرادیت کو قائم رکھتا ہے۔

قاری کے لئے اس نوع کے افسانے کی تفہیم و تحسین کو کارگر بنانے کے لئے خود قرأت کے آداب میں تبدیلی لانا مُلتزِم ہے۔

سوال یہ ہے کہ اگر نور شاہ کے افسانے روایتی تکنیک و ہیئت سے انحراف کرتے ہیں، تو ان کو فن کے کس خانے میں رکھا جائے گا، اس سوال کا جواب دینے سے قبل یہ ذہن میں رکھنا ضروری ہے کہ افسانے یا شعر کے جو لوازم و آداب رائج ہیں وہ وقت کے تغیر کے ساتھ نئی تبدیلیوں سے ہمکنار ہوتے ہیں۔ انیسویں صدی میں مغربی فکشن میں جو افسانوی تکنیک چارلس ڈکنز نے برتی، وہ بیسویں صدی میں جیمز جوئس نے مسترد کی اور یولے نے جیسا ناول لکھا جس میں مرکزی کردار بلوم ایک دن کے واقعات کی تجسیم کرتا ہے۔

نور شاہ نے ''بے ثمر سچ'' کے افسانوں میں افسانہ نگاری کی منقلب اور جدت پسند تکنیک سے کام لیا ہے۔ یہ افسانے روایتی کردار سازی سے ہٹ کر کسی ایک کردار کی ذہنی، جنسی، جذباتی یا نفسیاتی کیفیت کو وقوع پذیر ہونے دیتے ہیں اور وہ اس کیفیت کو مرکز توجہ بناتے ہیں، کردار کسی واقعے سے متصادم ہوتا ہے اور پورا افسانہ ایک شعاع کی طرح ابھرتا ہے اور قاری کے ذہن کو روشن کرتا ہے یہ گویا بجلی کے کوندنے کا عمل ہے۔

بجلی اک کوند گئی آنکھوں کے آگے تو کیا

ایک کامیاب افسانہ نگار کسی وضاحت، تکلم اور خیال آرائی سے کام نہیں لیتا یہ کام وہ قاری کے لئے چھوڑ دیتا ہے۔ نور شاہ کے افسانے بھی کسی آغاز، اختتام، اینٹی کلائمکس، خیال آرائی یا وضاحت کے محتاج نہیں ہوتے، یہ افسانوی تکنیک میں ایک خوش آئند تبدیلی ہے۔ ادھر جابر حسین اپنے افسانوی مجموعے ''ریت پر خیمہ'' میں کسی واقعے کو مرکزی اہمیت دیتے ہیں اور اس پر نقد و تبصرہ کو انشائیہ کی صورت عطا کرتے ہیں۔ یہ انشائیہ نما افسانہ، افسانوی ادب کی ایک نئی جہت کو اجاگر کرتا ہے۔

میں اس بحث میں پڑنا نہیں چاہتا کہ نور شاہ کے تازہ افسانوں میں بھی جنس

کا موضوع حاوی ہے۔ میرا خیال ہے کہ ادب میں جنس کبھی شجر ممنوعہ نہیں رہا ہے۔ ہمارے باوا آدم اور حوا جنت میں رہ کر بھی اس سے دور نہ رہ سکے اور دنیا میں بھیجے گئے، اور یہاں بھی جنس کی بنیادی جبلّت سے روگردانی نہ کر سکے۔ فرائڈ کے نظریہ جنس سے بین الاقوامی سطح پر کتنے ہی فنکار متاثر ہوئے ہیں اور اسے جمالیاتی آب ورنگ میں پیش کر چکے ہیں۔ نور شاہ کے بعض افسانے ایسے ضرور ہیں جہاں جنس رومانیت اور حسن پرستی میں بدل چکا ہے۔ چونکہ میرا مطالعہ نور شاہ کے افسانوں میں موضوعات جن میں جنسی موضوع بھی شامل ہے، کی تلاش وتعین نہیں ہے۔

''بے ثمر سچ'' میں شامل افسانہ 'لکیریں' کو لیجئے اس کا تجزیہ کرتے ہوئے ہمارا موقف یہ نہیں ہے کہ اس میں کیا پیش ہوا ہے بلکہ یہ کہ کس طرح پیش ہوا ہے۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ افسانے میں مواد، تھیم یا معنی ومطلب کے لئے کوئی جگہ نہیں ہے، ان کی اگر کوئی جگہ ہے تو وہ افسانے کے باہر ہے۔ چنانچہ نور شاہ کے افسانے میں غیر ضروری description اور طولانی تفصیلات نہ ہونے کے برابر ہیں۔

''لکیریں'' کا پہلا ہی جملہ قاری کو افسانے کی فرضیت کی دنیا میں باریاب کراتا ہے:

''اور پھر دیکھتے ہی دیکھتے پرسکون ماحول ایک ڈراونے اور بدصورت روپ میں بدل گیا''۔

اس جملے میں لفظ ''اور'' متکلم کے بیان کردہ واقعے سے قبل کسی نا معلوم واقعے کی طرف اشارہ کرتا ہے، ''اور'' کے بعد ''دیکھتے ہی دیکھتے پرسکون ماحول بے حد ڈروانے اور بدصورت روپ میں بدل گیا''۔ اس شروع کے جملے کے بعد امن وسکون کے ماحول میں کسی شئے کے پھٹنے کی آواز سنائی دیتی ہے اور پھر گولیاں چلنے کی آواز، اور پھر کثیف بادل اٹھ کر بکھر جاتے ہیں۔ ''بچو اور بچاؤ'' کی آوازیں آتی ہیں اور پھر دھویں میں ایک ''معصوم چیخ'' سنائی دیتی ہے، اور پھر سناٹا اور گولیاں چلنے کی آوازیں بند ہوگئیں، گردو پیش کے لوگوں کے ساتھ متکلم بھی جائے وقوع پر پہنچا، وہاں پہنچ کر متکلم تفکیری لہجے میں کہتا ہے:

''احساسات وخیالات موت اور زندگی کی پیچیدگیوں میں کھو گئے''

اور پھر

''میری نگاہوں کے سامنے وقت کا تیز لاوا بہا اور بے سبب جم گیا''۔

اسکے بعد متکلم مقتول بچے کے بارے میں کہتا ہے:

''ایک چہرہ میرے سامنے تھا، دودھیا رنگ سے بھرے بھرے بے رنگ سادھے ہونٹ، چھوٹی ناک اور اس چہرے میں پوشیدہ معصومیت، پاکیزگی اور تقدس، وہ بچہ جس نے نہ دنیا دیکھی تھی اور نہ ہی دنیاداری، کراس فائرنگ میں اپنی جان کھو چکا تھا، اس کی کتابوں سے بھرا بستہ چھلنی ہو چکا تھا، اور کتابیں سڑک پر بکھری ہوئی تھیں''۔

لوگوں نے کہا کہ اسے ہسپتال لے چلو، ہسپتال کا نام سنتے ہی میں نے اس کا ہاتھ اپنے ہاتھوں میں لے لیا، لیکن اس کے دائیں ہاتھ کی لکیریں اس کی بے وقت موت پر بے تحاشا ہنس رہی تھیں.....''

اور افسانے کے اختتامی جملے.......

''ہاں وہ مر گیا لیکن اسے کس نے مارا، کس قصور میں مارا، کیا مارنے والا کوئی نقاب پوش تھا یا کوئی وردی پوش یا اپنی مٹھی بھر سیاسی دنیا کو سجانے والا کوئی کھدر پوش..... کوئی تو تھا!

زمین جب اپنی زبان کھولتی ہے تو اتہاس کی کڑیاں مل جاتی ہیں، پھر آہستہ آہستہ اتہاس کی یہ کڑیاں کتابوں میں دفن ہو جاتی ہیں، ہم سب کی لمبی لکیروں کی طرح..... لکیریں!''

اس مختصر افسانے میں یوں تو ایک واقعہ رونما ہوتا ہے، یعنی پرسکون اور پرامن ماحول میں اچانک کراس فائرنگ میں ایک بچے کی موت واقعہ ہوتی ہے، مگر بات سے بات نکلتی ہے متکلم دوسرے لوگوں کے ساتھ سڑک پر لڑکے کی لاش دیکھتا ہے، خون میں لت پت، اس کی نظر اس کے دائیں ہاتھ کی عمر کی لکیروں پر پڑتی ہے۔ اس کو لگا کہ وہ ''لکیریں اس کی بے وقت موت پر بے تحاشہ ہنس رہی تھیں''۔ اس طنزیہ جملے کے بعد اختتام میں جو مفکرانہ ردِعمل سامنے آتا ہے، اس سے متکلم کے تدبر و تفکر کا اندازہ ہوتا ہے۔

''زمین جب اپنی زبان کھولتی ہے تو اتہاس کی کڑیاں مل جاتی ہیں، پھر آہستہ آہستہ اتہاس کی یہ کڑیاں کتابوں میں دفن ہو جاتی ہیں، ہم سب کی لمبی لکیروں کی طرح.... لکیریں!''

افسانہ میں جس ماحول میں گولیوں سے ایک لڑکے کی جان لی جاتی ہے اسے نہ صرف سیاسی غارتگری اور خون ریزی کی عکاسی ہوتی ہے بلکہ ایک عالمگیر انسانی المیہ کی نمود بھی ہوتی ہے۔

الغرض یہ افسانہ بظاہر ایک ہی واقعے پر مبنی دکھائی دیتا ہے، لیکن ایسا نہیں ہے، افسانے کے مرکزی واقعے سے چند در چند محجوب و نیم محجوب وقوعوں کی طرح بھی توجہ جاتی ہے۔

۱) معصوم بچے کی بے وقت موت اور اس کی کتابوں کے بستے کے چھلنی ہونے اور ''کتابوں کا سڑک پر بکھرنے'' کا متاثر کن وقوعہ اپنی انفرادی صورت اختیار کرتا ہے۔ اس پر مستزاد ''اس کے ہاتھ کی لمبی لکیر کا بے تحاشا ہنسنا'' طنزیہ صورت کو اجاگر کرتا ہے۔

۲) افسانے کی سیاسی جہت ''نقاب پوش، وردی پوش اور کھدر پوش'' سے اخذ ہوتی ہے۔

۳) افسانہ حقیقت نگاری کو بہت پیچھے چھوڑ چکا ہے اور فرضی صورت حال کو پیش کرتا ہے یہاں تک کہ افسانے میں کراس فائرنگ سے معصوم بچے کی موت کسی خارجی واقعے کے طور پر دکھائی نہیں دیتی، یہ لسانی برتاؤ سے داخلی واقعہ میں بدل جاتی ہے۔

۴) افسانہ پڑھ کر یہ محسوس نہیں ہوتا کہ یہ کسی سوچے سمجھے مواد یا موضوع کو پیش کرتا ہے اس کا مرکزی واقعہ افسانوی ہے اور اس سے جڑی ہوئی ہر چیز اور مظہر افسانوی ہے۔

۵) افسانہ صرف ایک کردار یعنی متکلم کے عمل اور ردِ عمل پر مرتکز ہے، وہ دردمند، حساس، مفکر اور خود آگاہ ہونے کا احساس دلاتا ہے۔

افسانے کا بظاہر خاتمہ ''لکیریں'' پر ہوتا ہے.... اس سے پورا منظر نامہ لکیروں میں بدل جاتا ہے، یہ ایک سریلی منظر ہے۔ افسانوی دنیا میں خاتمے پر لکیریں ہی لکیریں رہ جاتی ہیں اور زندگی اشاریتاً لایعنیت میں بدل جاتی ہے۔



گزشتہ کئی سال سے سردیوں کے چند ماہ میں سرینگر میں گزارتا ہوں اور گاہے گاہے نورشاہ سے ملاقات ہوتی ہے۔اس طرح مجھے نورشاہ کو قریب سے دیکھنے کا موقعہ ملا۔عمر مجید مرحوم کی برسی پر ہم شہنشاہ ہوٹل پر ملتے تھے۔کبھی کورٹ روڈ پر واقع مشتاق احمد کینی کے آفس میں منعقدہ ادبی میٹنگ میں شرکت کرنے کا موقعہ ملا اور ان سے ملاقات رہی۔تب مجھے محسوس ہوا کہ جس طرح نورشاہ کے قلم سے تخلیق کا سوتا پھوٹتا ہے۔وہ اپنے قلم اور عمل سے اردو زبان و ادب کی خدمت بھی کرتے ہیں۔میں نے سنا اس سال وہ ریاست میں شائع ہونے والا ضخیم اردو جریدہ 'نگینہ' کی ترتیب اور تدوین میں لگے ہیں۔ایسے میں سوچتا ہوں کی جس لگن اور انہماک کے ساتھ وہ اردو زبان و ادب کی خدمت کر رہے ہیں۔اسی طرح افسانے لکھنے میں بھی ریاضت کرتے ہوں گے۔

ریاست جموں وکشمیر میں اردو اکادمی کا قیام ایک دیرینہ مانگ ہے۔ریاست کے ادیبوں، ادب نوازوں اور محبان اردو نے اس ضمن میں بارہا سرکار کا دروازہ کھٹکھٹایا ہے لیکن سرکار کے کانوں پر جوں بھی نہیں رینگی ہے۔چند سال پہلے سرکار نے اُردو اکادمی کے قیام کے سلسلے میں مشاورت کے لئے جموں میں ایک میٹنگ بلائی۔لداخ سے مجھے مدعو کیا۔میں نے محسوس کیا کہ اب کی دفعہ حکومت اس معاملے میں سنجیدہ ہے۔ہم نے اس سلسلے میں ارباب اقتدار کو ایک جامع رپورٹ پیش کی۔اسی اثناء میں میں نے نورشاہ سے اس کا ذکر کرتے ہوئے کہا کہ اب سرکاری سطح پر بھی اردو اکادمی قائم ہو رہی ہے۔نورشاہ نے شبہ کا اظہار کیا۔نورشاہ مجھ سے زیادہ جہاں دیدہ اور تجربہ کار نکلے۔اردو اکادمی اور سرکار۔وہی ٹائیں ٹائیں فش ثابت ہوئی۔نورشاہ اور اس کے ساتھیوں نے مشکلات اور مالی وسائل کی عدم موجودگی کے باوجود اردو اکادمی قائم کی ہے۔

نورشاہ کا غیر ریاستی اردو مدیروں اور ادیبوں سے رابطہ ہے۔انہوں نے اردو رسائل کے دو مدیروں سے مجھے متعارف کرایا اور کہانیاں بھجوائیں۔میں نے یہ دیکھا کہ وہ نئے لکھنے

والوں کی حوصلہ افزائی کرتے ہیں۔

نور شاہ نے فکشن، ڈرامے، خاکے، تبصرے اور تذکرے لکھے ہیں۔ ان کی تصنیفات کی تعداد لگ بھگ ڈیڑھ درجن ہے۔ وہ پچھلی آدھی صدی سے لکھ رہے ہیں۔ ایسے میں مجھے ان کی ایک کہانی 'کیسا ہے یہ جنون' یاد آتی ہے۔ کہانی کا یہ عنوان ان کے ایک افسانوی مجموعے کا نام بھی ہے۔ میں یہاں اس کہانی پر تبصرہ نہیں کر رہا ہوں بلکہ اس عنوان کی نسبت سے نور شاہ کے ذوق تحریر کی بات کر رہا ہوں۔ وہ لکھے جارہے ہیں۔ نہ ستائش کی پروا اور نہ صلہ کی تمنا۔ شاید تا دمِ حیات ان کے ہاتھ سے قلم نہیں چھوٹے گا۔ ایسے میں 'کیسا ہے یہ جنون' ان کے لکھنے کی تپش پر پورا اترتا ہے۔

نوبل انعام یافتہ امریکی ادیب گراہم گرین لکھتا ہے:

"لکھنا ایک قسم کا علاج معالجہ ہے۔ کبھی میں سوچتا ہوں کہ وہ لوگ جو نہیں لکھتے۔ مصوری یا دھنیں نہیں بناتے، وہ کیسے دیوانگی، مالیخولیا اور خوف سے محفوظ رہ سکتے ہیں۔ جو انسانی فطرت میں داخل ہیں۔"

سعادت حسن منٹو سے جب پوچھا گیا کہ وہ کیوں لکھتے ہیں تو منٹو کا یہ جواب تھا۔

"میں کیوں لکھتا ہوں؟ یہ ایک ایسا سوال ہے کہ میں کیوں کھاتا ہوں؟ میں کیوں پیتا ہوں؟"

نقاد ممتاز حسین نے لکھا ہے۔

"سچی بات تو یہ ہے کہ میں لکھنے پر اندر سے مجبور ہوں۔"

ایسے میں ذہنی کیفیت سے اکثر ادیب دوچار ہوتے ہیں۔

ایک قلم کار اپنے ماحول اور معاصرانہ حالات سے متاثر ہوتا ہے۔ نور شاہ کے فکر و ذہن پر قدرتی حسن، بشری وجاہت خاص کر نسائی حسن و جمال کے گہرے نقوش ہیں۔ کشمیر کے خیمہ میں ان دونوں کا خوبصورت امتزاج ہے اور نور شاہ اسی ماحول کے پروردہ ہیں۔ حسن شناسی اور حسن پرستی ان کی سرشت میں رچ بس گئی ہے۔ وہ رقم طراز ہیں۔ "میرا ماننا ہے کہ زندگی کے

دھارے رومان کے چشموں سے پھوٹتے ہیں اور زندگی حسن و عشق سے عبارت ہے۔" چنانچہ رومانیت ان کی نگارشات کا طرّہ امتیاز ہے۔

ان کے افسانوں کے کردار بڑے خوبصورت ہوتے ہیں۔ خاص کر نسوانی کردار مجسمہ حسن ہیں۔ منظر دلکش ہے۔ شگفتہ پھول، چنار کے تناور اور چھتنار پیڑ، نیلی جھیل، نیلا آکاش، باد صبا، لہلہاتے مرغزار، چہچہاتے طیور، فضا پر کشش ہے۔ ارکسٹرا کی دھنیں، وائلن کا نغمہ، جگمگاتی روشنی۔ پھر تحریر میں پہاڑی ندی کی طرح روانی ہوتی ہے۔ خوبصورت الفاظ قوس قزح کے رنگ سجاتے ہیں۔ اس طرح افسانہ نگار نثر میں شاعری کرتے ہیں۔

۱۹۸۹ء میں کشمیر کے حالات نے نئی کروٹ لی۔ خون خرابہ، ظلم و جبر، عصمت دری اور بے چینی وادی کے باسیوں کا مقدر بنا اور نور شاہ عصمت دریدہ عورتوں، نفسیاتی مریضوں، مظلوموں اور اذیت رسیدہ نوجوانوں کا نوحہ سنائی دیتا ہے اور لاپتہ انسانوں، مسخ شدہ لاشوں اور بے نام قبروں کا کرب جھلکتا ہے۔

فکشن نور شاہ کا اوڑھنا بچھونا ہے۔ نور شاہ کو خود علم نہیں کہ انہوں نے کتنے افسانے لکھے ہیں۔ نور شاہ کہانی لکھنے کے فن سے بخوبی آگاہ ہیں۔ ان کے افسانوں میں رنگارنگی اور گونا گونی ہے۔ تخلیق کی خوبی اس کی وحدت تاثر (Unity of Impression) میں ہے۔ نور شاہ کے اکثر افسانے اپنا تاثر چھوڑتے ہیں۔ ان کے فکشن کے خزینے میں ہم کو ایسے افسانے پڑھنے کو ملتے ہیں جو اختتام پر غیر متوقع طور چونکا دیتے ہیں۔ کبھی قاری افسانہ پڑھ کر سکون محسوس کرتا ہے اور کبھی کہانی انجام پر اداس ہو جاتا ہے۔ نور شاہ چند سطور کے افسانچے میں زندگی کا ایک رخ، انسانی نفسیات کا ایک پہلو یا قدرت کا ابدی قانون یا زمانے کے دستور کی ایک جھلک دکھانے میں کامیاب ہوتے ہیں۔

نور شاہ جدیدیت سے متاثر نہیں۔ اس لئے ان کی کہانیوں میں ابہام نہیں پایا جاتا ہے۔ وہ علامتی اور استعاراتی افسانے نہیں لکھتے ہیں۔ البتہ چند کہانیوں کا تھیم قاری کو سوچنے پر

مجبور کرتا ہے کہ افسانہ نگار کیا کہنا چاہتا ہے۔

نور شاہ اور میں ہم عمر ہیں ۔عمر کے اس موڑ کو چراغ سحری سے محمول کیا جاتا ہے ۔ انگریزی میں In the autumn of life 'زندگی بمطابق خزاں' سے تعبیر کی گئی ہے۔

نور شاہ لوح وقلم کی پرورش میں مگن ہیں۔عمر جب خزاں سے ہمکنار ہوتی ہے تو تخلیق باغ و بہار سے ہم آشنا ہوتی ہے۔ایک کہنہ مشق ادیب پت جڑھ میں اپنے قلم سے پھول اُگاتے ہیں۔

...........☆☆...........

● ...... پروفیسر عارفہ بشریٰ

# نور شاہ بحیثیت ناول نگار

ریاست جموں و کشمیر کے فکشن نگاروں میں سب سے اہم اور معتبر نام نور شاہ کا ہے۔ نور شاہ بحیثیت افسانہ نگار ہند و پاک میں اپنا ایک مقام رکھتے ہیں۔ ان کے افسانوں کے اب تک آٹھ مجموعے شائع ہو چکے ہیں۔ ہندوستان اور پاکستان کے اکثر و بیشتر ناقدین نے ان کے فن کی انفرادیت کو سراہا۔ ریاست کی ناول نگاری کی تاریخ میں بھی ان کا ایک اہم نام ہے۔

نور شاہ نے دو ناول لکھے ہیں۔ ۱۔ نیلی جھیل کالے سائے ۲۔ پائل کی زنجیر اس کے علاوہ ان کے تین ناولٹوں کا مجموعہ ۲۰۰۹ء میں میزان پبلشرز سرینگر نے ''نور شاہ کے تین ناولٹ'' کے عنوان سے شائع کیا ہے۔ اگر ان ناولٹوں کو بھی (مختصر ہی سہی) ناول ہی مان لیں تو پھر نور شاہ کے ناولوں کی تعداد پانچ ہو جاتی ہے۔ نور شاہ کے ابتدائی دو ناولوں کے نسخے اب کہیں دستیاب نہیں۔ اس لئے ان کے ناولٹوں پر ہی گفتگو کریں تو معلوم ہوگا کہ نور شاہ کے یہ تینوں ناولٹ بھی ان کے مخصوص مزاج اور دوق جمال کی ہی آئینہ داری کرتے ہیں۔ نور شاہ کا ناولٹ '' آؤ سو جائیں'' ماہنامہ شاعر کے ناولٹ نمبر میں شائع ہوا تھا۔ ''شاعر'' کے مدیر اعجاز صدیقی نے نور شاہ کی فنی خصوصیات کی نشاندہی کرتے ہوئے لکھا تھا:

''نور شارہ کی تحریروں میں زخم خوردہ دلوں کی دھڑکنیں ملتی ہیں، انداز بیان میں جو شگفتگی رچاؤ اور موسیقی ہے وہ کچھ تو حیات پرور پہاڑی وادیوں کی عظمت و جلال کی

دین ہیں اور کچھ اپنے ماحول اور طبقے کی رہین منت ،نور شاہ بطور کہانی کار مقبول ومعروف ہیں۔نور شاہ کی تحریروں میں شعور وفکر کی اکثر مثالیں ملتی ہیں۔زبان واسلوب فنکارانہ اور شاعرانہ ہے۔''آؤ سو جائیں'' جہاں ایک لمحے کی کہانی ہے۔وہیں ایک دیگر کی کہانی بھی ہے۔اس ناولٹ میں نور شاہ نے ایک خاص ماحول اور اس ماحول میں رہنے والے کرداروں کی نقاب کشائی اپنے منفرد ڈھنگ سے کی ہے۔''

اعجاز صدیقی کی مذکورہ بالا رائے کا ان کے اطلاق سبھی ناولوں پر ہوتا ہے۔ویسے عام لوگوں کے علاوہ خود نور شاہ بھی مانتے ہیں کہ''زندگی کے رومان چشموں سے ہی پھوٹتے ہیں۔ لیکن یہ رومان عام معنی کا رومان نہیں ہے بلکہ رومان کا یہ تصور اس پوری کائنات کے بارے میں مثبت (Positive) سوچ سے عبارت ہے۔نور شاہ لازوالِ حسنِ فطرت کے حوالے سے انسانوں کے ذہن وضمیر میں پوشیدہ حسن وخیر کی قدروں کو نمایاں کرنے پر یقین رکھتے ہیں۔یہی وجہ ہے کہ انھوں نے اپنے افسانوں اور ناولوں میں وادیٔ کشمیر کے حسن کو برف پوش پہاڑوں، سرسبز وادیوں، باغوں اور دریاؤں کے حوالے سے تو سمیٹا ہے لیکن کشمیر کی ثقافت اور اہل کشمیر کی سادہ لوحی اور حلیمی کو اپنے کرداروں کے ذریعے جیتے جاگتے روپ میں پیش بھی کیا ہے۔سلونی، صنوبر، راشد، برج، نیلی، اقبال، اختر، سلمٰی، احسن وغیرہ نور شاہ کے ناولٹوں کے کردار ہیں۔نور شاہ نے یہ کردار محنت سے تراشے ہیں۔نور شاہ کے کردار سادہ بھی ہیں، احسن کی طرح اور پیچیدہ بھی ہیں اختر کی طرح۔نور شاہ نے اپنے کرداروں کی نفسیات کا تجزیہ جگہ جگہ بڑی مہارت او رسچائی کے ساتھ پیش کیا ہے لیکن نور شاہ کے بعض کرداروں کی سچائیاں عام قارئین کو ناگوار بھی لگ سکتی ہیں۔مثلاً ان کے ناولٹ ''آؤ سو جائیں'' کے کردار راشد کا ناول کی ہیروئین نیلی سے یہ کہنا کہ:

''میں حقیقی زندگی کا قائل ہوں۔اسی لئے ذہنی رشتوں پر جسمانی رشتوں کو ترجیح دیتا ہوں''

لیکن جب نورشاہ کے ان جملوں کو دیکھتے ہیں جس میں وہ لکھتے ہیں۔

''یہ ایک اجنبی دور کی کہانی ہے اس دور کے سارے کردار اجنبی سے ہیں۔ یہاں تک کہ مجھے بھی اپنا کردار اجنبی سا لگ رہا ہے۔ لیکن اس اجنبی پن میں بھی خیالات اور اپنی تحریر میں صاف گو بن کر اپنے اور ان سب کے جذبات کی عکاسی کرنا چاہتا ہیں''۔

اس لئے بعض کرداروں کی سوچ اور فکر میں جو اخلاقی گراوٹ اور کج روی ہے نورشاہ نے محض ان کی ترجمانی اور عکاسی کی ہے۔ نورشاہ جدید ترین موضوعات اور کرداروں کو پیش کرتے ہوئے بھی اپنی زمین اپنے کشمیر کو نہیں بھولتے۔

''یہ کوئی بہادری نہیں کہ تم نے اپنے مکان کی سیڑھیوں پر سونا بچھا رکھا ہے اور گھر میں صندل کے دروازے اور کھڑکیاں لگا رکھی ہیں یا اس کی اونچی بنیادیں سونے کی اینٹوں سے تعمیر کی ہیں۔ بہادری تو یہ ہے کہ تم اپنی سچائی کی تلوار سے کھیلنا سیکھو۔''

یہ آزادی کی باتیں۔ شاعر کشمیر آزاد کی آواز ہے۔

عوام، ظلم، غربت، ناانصافی، پس ماندگی اور جہالت کا شکار بنے ہوئے ہیں اور خود غرض لیڈر شان و شوکت سے رہتے ہیں۔''

یہ کشمیر ہے۔ بڈشاہ کا کشمیر، لل دید اور نورالدین ولی کا کشمیر

یہ میرا کشمیر ہے...... میرا گھر

رات اتنی تاریک کیوں ہے؟ یہ اندھیرا کیسا ہے؟''

نورشارہ نے اپنے افسانوں کی طرف اپنے ناولوں میں بھی بیانیہ (Narration) کے

۱: ناولٹ ''آؤ سو جائیں'' از نور شاہ صف ۶۳

۲: نورشاہ کے تین ناولٹ ص ۸۳۔۸۴

مختلف تجربے کئے ہیں۔ کرداروں کی خارجی اور باطنی دنیاؤں کو کبھی بلاواسطہ تو کبھی بالواسطہ طور پر بڑی باریک بینی سے پیش کیا ہے۔ نورشاہ کا اسلوب اکثر ایک دلکش استعاراتی فضا کی تشکیل بھی

کرتا ہے جوان کے مخصوص رومانی مزاج سے ہم آہنگی ہے۔اگر دیکھا جائے تو نور شاہ اردو کے ممتاز افسانہ نگاروں، سعادت حسن منٹو، کرشن چندر، عصمت چغتائی، بیدی اور قرۃ العین حیدر کے بعد کی نسل کے فکشن نگاروں، غیاث احمد گدی، رام لعل، جوگندر پال اور اقبال مجید کے پائے کے افسانہ نگار اور ناول نگار ثابت ہوتے ہیں۔

(بشکریہ بازیافت، شعبہ اُردو کشمیر یونیورسٹی)

..........●●● ..........

•...... ڈاکٹر اشرف آثاری

# نورشاہ کی تخلیقی انفرادیت

نورشاہ عہد حاضر کے صاحبِ اسلوب اور ممتاز قلم کار ہیں۔ان کا قوت مشاہدہ قابل داد ہے۔بحیثیت افسانہ نویس نورشاہ کی شناخت مضبوط ہے۔گزشتہ پچاس برسوں پر نورشاہ کا ادبی سفر محیط ہے۔ان کے اکثر افسانے فنی بلندیوں کو چھونے میں کامیاب ہوئے ہیں جو کچھ مشاہدے میں آتا ہے ضبط تحریر میں لاتے ہیں۔نورشاہ نے افسانہ نویسی کے لئے خصوصی طور ایک منفرد طریقہ کار اختیار کر رکھا ہے جس پر اب بھی مستعدی کے ساتھ مست خرامی سے گامزن ہیں۔

مصلحت پسندی یا نظراندازی سے وہ سمجھوتہ نہ کر پائے اور نہ ہی ہوا کے رخ پر پھسلنے کے عادی ہیں۔اپنے افسانوں میں نورشاہ فقط انسانی فطرت اور جذبات کی عکاسی کرتے آئے ہیں۔ان کی اکثر کہانیوں کو کھنگالنے پر یہ اصلیت سامنے منڈلانے لگتی ہے کہ جو کردار وضع کئے ہیں وہ سب کے سب اتنے حقیقی اور جاندار لگتے ہیں کہ قارئین کو اپنے ساتھ باندھے رکھتے ہیں۔

تہذیبی، معاشرتی اور جنسی اقدار اس بدلے بدلے سے زمانے میں جس سرعت کے ساتھ پامال ہو رہے ہیں۔ان کے اثرات نورشاہ کی تحریروں میں نمایاں طور پر ملتے ہیں۔

نورشاہ کے بیشتر افسانے ان کے بھرپور تجربے، صحت مند فکر، وسیع مطالعے اور گہرے مشاہدے کی غمازی کرتے ہیں۔کسی منظر کی عکاسی کرتے وقت اس کا چھوٹے سے چھوٹا پہلو بھی ان کی نظروں سے اوجھل نہیں ہوتا بلکہ چھوٹی چھوٹی باتوں سے وہ

بڑے بڑے نکتے پیدا کرنے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔ الفاظ کی ترتیب میں خاص اہتمام کرتے ہیں۔ لفظوں کی آبیاری نور شاہ خون جگر سے کرتے ہیں۔ منظر کشی میں بھی ان کا قلم ہمیشہ ساتھ رہتا ہے۔ ہر افسانہ ایک مکمل زندگی کی تصویر پیش کرتا ہے۔ ہر مکتب خیال کے قاری کے لئے ان کی کہانیوں میں کچھ نہ کچھ مثبت پہلو موجود ہیں۔

خود اعتمادی کا دامن تھامے نور شاہ سطحیت، جذباتیت یا نعرہ بازی سے کبھی متاثر نہ ہوئے۔ مواد اور ہیئت میں رشتہ ہر حال میں قائم رکھنے اور فن و موضوع کے درمیان توازن برقرار رکھنے میں ان کو واقعی ید طولیٰ حاصل ہے۔ ''بے گھاٹ کی ناؤ'' سے لیکر ''کیسا ہے یہ جنون'' تک نور شاہ نے قادر الکلامی کی نہج پر گامزن ایک مخصوص رویہ اپنایا ہے۔ اس اپنائے گئے رویئے یا رنگ میں طبع آزمائی کر کے دنیائے ادب کو بیش بہا پھول انمول موتی اور جگمگاتے لعل عطا کئے ہیں اور اب بھی اس عمر میں آب و تاب کے ساتھ مشق سخن جاری ہے۔ یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ اپنی پہلی ہی تخلیق کے باعث نور شاہ اردو ادب میں معتبر مقام حاصل کرنے میں کامیاب ہوئے تھے۔

بقول منٹو مرحوم ''کسی مہم میں اگر پہلا ہی قدم کامیاب ہو جاتا ہے تو حوصلہ میں پختگی اور جذبات میں تقویت حاصل ہوتی ہے''۔

ویسے سعادت حسن منٹو مرحوم نے بھی اکثر انسانی جذبوں کی خصوصی حیثیت کو ہی اپنی کہانیوں کا تانا بانا بنایا تھا۔ نور شاہ بھی اسی دائرہ نظر کے تحت منفی انسانی رویئوں کو بڑے مثبت انداز میں پیش کرنے کی کامیاب کوشش کرتے ہیں۔ دراصل افسانے انسانی قدروں ولوازمات پر مبنی ہوتے ہیں جن کا برملا اور بغیر لگی لپٹی اظہار مہذب سماج میں صحیح طریقہ کار مانا جاتا ہے۔ ویسے بھی ادیب اور فحاشی کا مسئلہ ہر دور میں زیر بحث رہا ہے اور کبھی کبھی نا خوشگوار واقعات کا باعث بھی بنا ہے۔ جب بھی کسی قلم کار نے زندگی کی حقیقتوں پر سے بدگمانی کی گرد جھاڑنے کی کوشش کی تو کچھ بیمار ذہن رکھنے والوں نے اس ادب پر فحاشی کا الزام لگایا۔ حالانکہ اصلیت یہ ٹھہری کہ ادب فقط زندگی کی تصویر پیش

کرتا ہے اور اگر زندگی ہی ننگی ہو تو تصویر کو چادر پہنانے یا اوڑھنے سے کیا حاصل۔

نور شاہ حساس ذہن کے مالک ہیں، اندھا وشواس، غیر مہذبانہ انداز فکر اور بے راہ روی سے لبریز ہتھکنڈوں سے پورے انہماک کے ساتھ بغاوت کرتے آئے ہیں۔ انتہائی اہم موضوعات پر زندگی میں پیش آنے والے واقعات و مسائل پر مدلل بحث کرتا ہوا قاری کے دل و ماغ پر اپنے ان مٹ نقوش اس سبک روی سے چھوڑتا ہے کہ قاری بے ساختہ کہہ اٹھتا ہے ؏

میں نے یہ جانا کہ، گویا یہ بھی میرے دل میں ہے

الغرض افسانہ نویسی نور شاہ کی خمیر میں شامل ہے۔ ویسے ہر قلم کار کو ادب پارہ تیار کرنے میں سکون اور فرصت درکار رہتی ہے۔ نور شاہ اہم سرکاری عہدوں پر فائز رہے اور ملازمت سے سبکدوش ہونے کے بعد بھی وہ کافی مصروف زندگی گزار رہے ہیں۔ اب صحت بھی قدرے بگڑنے لگی ہے۔ اس کے باوجود بھی وہ کاغذ داغدار کرنے کے لئے وقت کہاں سے نکالتے ہیں۔ اللہ ہی جانے۔

لہٰذا مجھے یہ کہنے میں کوئی تامل ہے نہ جھجک کہ نور شاہ واقعی فطری ادیب ہیں۔ ان کے اکثر افسانوں میں اصلاحی انداز نمایاں طور پر غالب رہا ہے۔ کئی افسانوں میں ملت و قوم کی نوجوان نسل کے لئے پیغام بیداری اور کبھی راز و نیاز کے زندہ جاوید واقعات پڑھنے کو ملتے ہیں۔

نور شاہ کا افسانہ تحریر کرنے کا ایک منفرد انداز ہے پھر بھی ان کی کچھ کہانیوں کی گہرائیوں میں بغور جھانکنے سے ایک ادب شناس محقق کو انتظار حسین کی سنجیدگی، احمد ندیم قاسمی کی راست کرداری، کرشن چندر کی برد باری، سعادت حسن منٹو کی بے باکی اور عصمت چغتائی کی آزاد خیالی کی جھلکیاں واضح طور محسوس ہوتی ہیں۔



● ...... شارق عدیل

# ایک نبض شناس کہانی کار۔نور شاہ

نثری ادب، کی کوئی گلی ایسی نہیں ہے جس میں نور شاہ کے قلم کی خوشبوئیں گشت نہ کرتی ہوں، اس لئے نور شاہ کو پوری طرح برآمد کرنے کی جستجو میں اپنے بھٹک جانے کے امکانات سے بھی انکار نہیں کیا جاسکتا، اس لئے میں کچھ لکھنے سے قبل یہ اعتراف کرنا ضروری سمجھتا ہوں کہ میں نے آج تک نور شاہ کی ایک بھی افسانوی کتاب باقاعدہ نہیں پڑھی ہے لیکن میں جب جب تنقید سے شاعری سے اپنے آپ سے اوب جاتا ہوں تو نور شاہ، کی کہانیوں کا مطالعہ مجھے ایک بار پھر تازہ دم کردیتا ہے اور میں پوری یکسوئی سے ادبی کاموں میں مصروف ہو جاتا ہوں۔

چونکہ نور شاہ کی کہانیوں کے تلخ و ترش مناظر میں بھی زندگی کی رومانیت پوشیدہ رہتی ہے اور ان کی کہانیوں کی ایک مخصوص خاصیت تو یہ ہے کہ ان کا ہر کردار اپنی ذات سے باخبر ہوتا ہے اور کہانی کو ہر اعتبار سے زندگی کے قریب رکھتا ہے۔ میں اپنے خیال کی صداقت کو پوری طرح نمایاں کرنے کی غرض سے نور شاہ کی ایک مختصر سی کہانی ''آخری سیڑھی'' کا سہارا لے رہا ہوں، چونکہ یہ کہانی کشمیر کے گلی کوچوں میں گھومتے ہوئے اس سیلاب کی کہانی ہے جس نے زندگی کو ہر سطح پر متاثر کیا تھا اور زندگی کے نشیب وفراز سے ہر انسان کو بغیر کسی امتیاز کے وابستہ کردیا تھا، بے شمار پانی کے حصار میں پھنسے ہوئے ایک ایسے انسان کے احساسات کو محسوس کیجئے جو اپنے بیٹوں کی فرقت میں موت کے خوف سے بیگانہ ہوتا جارہا ہے۔

لیکن بچے والدین کے ان دکھوں سے بے پرواہ ہی رہتے ہیں، کیوں کہ وہ بہتر مستقبل

کی امید میں اپنا وطن ، اپنا گھر چھوڑ کر دیارِ غیر میں بس جاتے ہیں اور پھر لوٹ کر اپنے گھر کی طرف کبھی نہیں دیکھتے ، بوڑھے ماں باپ ان کی فرقت کے دکھوں کو جھیلتے جھیلتے اس قدر مایوس اور مغموم ہو جاتے ہیں کہ ملکِ عدم میں جا کر بس جاتے ہیں ، لیکن نور شاہ نے مذکورہ کہانی کو اس انداز سے تحریر کیا ہے کہ اس میں جذبات کی آنچ خود کلامی کے احساس میں ضم ہوگئی ہے۔ جب وہ اپنی بستی کے دوسرے لڑکوں کو دیکھتا تو اس کے دل میں ایک کسک سی اٹھتی اور اسے اپنے لاڈلوں کی بہت یاد آتی ، آج جب سیلاب میں سب کچھ بہتا جا رہا تھا ، تو اسے اپنے بیٹے بے تحاشا یاد آرہے تھے لیکن یہ بے تحاشا محبت ، یہ بے تحاشا یاد اسے سوچنے پر مجبور کر رہی تھی کہ اگر اس کے بیٹے یہاں ہوتے تو نہ جانے انہیں کون سے سیلابی آفت کا سامنا کرنا پڑتا ، اچھا ہوا وہ یہاں نہیں ہیں ، وہ شاید اس طغیانی کا مقابلہ نہیں کر سکتے ۔ اپنے آپ کو بچا نہ پاتے شاید مجھے بھی بچا نہ پاتے۔ لیکن میرا کیا ہے ۔ یہاں میرا کون ہے ۔ مر بھی گیا ، سیلاب کی نذر بھی ہوگا......؟ اس نے ایک لمبی آہ بھری ، ایک بار پھر دور اپنی نظریں دوڑائیں اور اسے لگا جیسے دور سے ایک ناؤ سیلاب کے بڑھتے پانیوں سے ٹکراتی ہوئی آہستہ آہستہ اس کی جانب آرہی ہے۔

اس ناؤ کو دو نوجوان کھینچنے میں مصروف تھے۔ اسے لگا جیسے اس کے بیٹے اس کی جانب بڑھ رہے ہیں ، کہانی کا یہ منظر ایک باپ کے جذبات کی عکاسی ایسے حقیقی انداز میں کرتا ہے کہ نور شاہ کی تصوراتی سوچیں بھی صداقت کی مانند محسوس ہوتی ہیں اور یہ حقیقت ہے کہ رنج و مسرت کے لمحوں میں اپنے جگر کے ٹکڑے بہت شدت سے یاد آتے ہیں۔ اس کرب کو صرف وہی لوگ محسوس کر سکتے ہیں جو اپنے پیاروں کی فرقت میں کبھی نہ ختم ہونے والے انتظار کی اذیت میں مبتلا رہتے ہیں ، لیکن ان کے واپس آنے کی امید میں کس طرح سانسوں کی ڈور کو تھامے رہتے ہیں۔

مذکورہ کہانی کا آخری منظر تو انسان کو اس قدر جذباتی بنا دیتا ہے کہ اس کے آنسوؤں کا دریا ضبط کا باندھ توڑ کر آنکھوں سے باہر آجاتا ہے۔ ناؤ جب کھڑکی کے قریب پہنچی تو اس نے دیکھا ناؤ میں واقعی دو لڑکے تھے ایک خالق اس کا ملازم اور دوسرا......؟ خالق تم ٹھیک ہو وہ چلایا تم

نے یہ خطرہ کیوں مول لیا؟

آپ کے لئے...... میرا آپ کے بغیر کون ہے اور میرا، وہ سوچنے لگا، میرا بھی کون ہے خالق کے بغیر، زندگی کے یہ ایسے واقعے ہیں، جن میں انسانیت کی روشنی اتنی زیادہ ہے کہ ان کے مقابل خون کے رشتوں کی روشنی پھیکی معلوم ہوتی ہے۔ خون کے رشتوں سے بھی افضل جانے کیوں لگتا ہے۔

شارقؔ۔ بانٹتا ہے جب درد ہمارا اک بنجادہ اک بنجادہ۔

نور شارہ، کی تخلیقی ذہانت جب کہانی میں سرایت کرتی ہے تو چھوٹے چھوٹے جملوں سے بھی بڑے بڑے اقتباسات کا کام لے لیتی ہے اور کہانی کو زندگی کے احساسات سے پوری طرح جوڑ دیتی ہے۔ نور شاہ موجودہ ادبی وادی کے ایک ایسے فنکار ہیں جو تخلیقیت سے آباد ہیں اور یہی وجہ ہے کہ ان کی نظر حال و ماضی کے فن پاروں سے بیگانہ نہیں ہے۔ چونکہ ان کی کہانی کسی بھی موڑ پر بے ربطی یا تجریدی فضا سے آنکھیں چار نہیں کرتی ہے۔ نور شاہ، کی ایک اور کہانی ہے جس کا عنوان ہے۔ ایک کہانی تین باب'' اس کے تینوں ابواب کا زندگی سے اٹل تعلق ہے کیونکہ اس میں جو مرکزی کردار ہے وہ کہانی کے ہر باب میں اپنی رومانی سوچوں کی بناء پر نمایاں ہے۔ اگر نور شاہ چاہتے تو اس کہانی کو طوالت کے لمس سے ہمکنار کر سکتے تھے اور اس کی گنجائش بھی تھی مگر انہوں نے کہانی کو اختصار کے دائرے میں رکھ کر بھی اس مہارت کے ساتھ بنا ہے کہ قاری نور شاہ کی تخلیقی قوتوں کا قائل ہو جاتا ہے۔ کہانی کے اوّل باب میں، ایک معصوم قابل طالبِ علم کے مغرور آفیسر باپ کی فیصلہ سناتی ہوئی گفتگو اس کے اندر ابھرتے ہوئے دلکش جذبوں کو مجروح کر دیتی ہے۔

ویل ڈن مائی بوائے، میں بہت خوش ہوں تمہارا رزلٹ دیکھ کر، مجھے تمہارا رزلٹ دیکھ کر تمہارے مستقبل میں اپنا مستقبل نظر آ رہا ہے۔ تم بہت ترقی کرو گے۔ اور پھر بیٹے بھی کس کے ہو، نیشنل پیٹرولیم کمپنی کے چیف ایگزیکٹیو آفیسر کے...... اور اب تمہاری زندگی کا دوسرا دور شروع

ہو رہا ہے۔ سبجیکٹ میری مرضی سے لینا، مجھے تمہاری آنکھوں میں ایک کامیاب انجینئر بننے کی پرچھائیاں نظر آرہی ہیں۔ بچے کو محسوس ہوتا ہے جیسے اس کا باپ نہیں بلکہ چیف ایگزیکٹیو آفیسر بول رہا ہے۔

''ٹھیک اسی سمے اس کی نظروں میں اس کی ماں کا چہرہ گھوم گیا، کاش آج میری ماں زندہ ہوتی وہ مجھے سینے سے لگاتی اور محبت بھرے لہجے میں کہتی سہیل بیٹا خوش، آباد رہو، اللہ ہمیشہ کامیابی کی منزل سے ہمکنار کرے۔'' کہانی کا یہ اقتباس بچوں کی زندگی میں محبتوں سے لبریز ماں کی اہمیت کا احساس دلاتے ہوئے یہ ظاہر کرتا ہے کہ والدین بچوں پر اپنے فیصلے تھوپنے سے پہلے یہ ضرور جان لیں کہ وہ کیا چاہتے ہیں، لیکن بعض باپ اپنی آفیسری یا دولت کے زعم میں اس ضروری بات کو نظر انداز کر کے اپنی ہی اولاد کو ایک ایسی کرب ناک رات کے حوالے کر دیتے ہیں جس کی صبح خوف ناک ہوا کرتی ہے۔

لیکن کہانی جب اس منزل سے آگے قدم رکھتی ہے تو تخلیقی نور کے ساتھ محبت کی شبنم میں بھیگی ہوئی ضرور محسوس ہوتی ہے مگر ماحول کی رنجیدہ فضا سے دامن نہیں چھڑاتی ہے اور ایک ایسی اداسی کو انسان کے ذہن میں انڈیل دیتی ہے کہ وہ لمحہ لمحہ اپنے آپ کو مایوسی کی دلدل میں دھنستا ہوا محسوس کرتا ہے۔ میرے خیال کو کہانی کے ان الفاظ میں ابھرتے ہوئے محسوس کیجیے۔

''اور جب ناظمہ نے میری لکھی ہوئی نظمیں سنی تھیں تو ایک عجیب سی مسکراہٹ اس کے ہونٹوں پر بکھر گئی تھی، کتنی معصومیت اور کم سنی کے انداز میں اس نے کہا تھا، سہیل مجھے لگتا ہے تم نے یہ نظمیں میرے لئے لکھی ہیں، میں تم سے بے حد متاثر ہوئی، نہیں مجھے یہ کہنا چاہیے کہ میں تمہیں پسند کرنے لگی ہوں''۔ اور چند روز کے بعد نئی کلاسز میں داخلے کا عمل شروع ہوا، کون سے سبجیکٹ لے رہے ہو، ناظمہ، نے پوچھا، میں تو آرٹس میں دلچسپی رکھتا ہوں، لیکن میرے اندر کے جذبات میرے احساسات اور شوق کو میرے ڈیڈ نہیں سمجھتے، اور تم جانتی ہو، میری ماں نہیں ہے میں اپنی سوچوں کو کسی کے ساتھ SHARE بھی نہیں کر سکتا، کوئی میرے اندر کی آواز سننے کی کوشش بھی

نہیں کرتا، کہانی کا یہ باب اپنے مرکزی کردار کی مچلتی ہوئی آرزوؤں اور بے بسی کو بہت ہی عمدگی کے ساتھ پیش کرتا ہے۔ کہانی کے دوسرے باب میں سہیل انجینئرنگ کے پہلے سال کے امتحان میں نا کامیاب ہی جاتا ہے۔ تو اس کے ڈیڈی یہ سوچ کر حیران ہوئے اور پریشان بھی کہ اس قدر ذہین، ہونہار اور قابل لڑکا انجینئرنگ میں کیسے ناکام ہوسکتا ہے۔

لیکن سہیل اپنی ناکامی کی وجہ جانتا تھا، وہ تو پڑھ لکھ کر انجینئر نہیں استاد بننا چاہتا تھا۔ کسی اسکول میں کالج میں لڑکوں کو تعلیم کے نور سے آراستہ کرنا چاہتا تھا، قلم کار بننا چاہتا تھا، لیکن اس کے ڈیڈی کی بے جا انا اور ضد نے اس کی زندگی کو اس طرح برباد کیا کہ اسے زندگی سے بہتر موت نظر آنے لگی اور زندگی کے تیسرے باب نے کہانی کو فیصلہ کن الفاظ کی ان گونجوں کے ساتھ ختم کر دیا۔ ''اب مجھے کل کا انتظار ہے۔ آنے والے کل کا، اور میں ڈیڈی سے کہہ دونگا کہ مجھے نہ تو انجینئرنگ سے کوئی دلچسپی ہے اور نہ ہی انفارمیشن ٹیکنالوجی سے، میں اعلیٰ تعلیم حاصل کروں گا لیکن اپنی مرضی سے اپنی پسند سے۔''

اور پھر صبح آ گئی سہیل اپنی نیند سے نہیں جاگا، اب ذرا سہیل کے ڈیڈ کی انا پرست شخصیت کو ڈاکٹر سے گفتگو کے منظر میں دیکھئے۔ کیا یہ ہارٹ اٹیک ہے ڈاکٹر، خودکشی بھی ہوسکتی ہے۔ خودکشی...... لیکن کیوں...... کس لئے ڈاکٹر، کبھی کبھی والدین کے غلط فیصلے بھی بچوں کی معصوم زندگی چھین لیتے ہیں، مسٹر چیف ایگزیکیٹو آفیسر صاحب، کہانی کی آخری سطر میں جو طنز کا عنصر ہے وہ ایسے لوگوں کے لئے ایک سبق ہے جو بچوں کی سوچوں سے انجان اپنے حکم ناموں کی تعمیل سے آگے کبھی نہیں سوچتے۔ تعلیم آدمی کو ایک بہتر انسان بنانے کے لئے ضروری شے ہے۔ لیکن کچھ لوگ معتبر عہدے کے نشے میں گھر اور آفس کے فرق کو بھول جاتے ہیں، نور شاہ، نے کہانی کے مختصر سے تین ابواب میں زندگی کے بہت اہم معاملات کو بیان کر دیا ہے اور یہ ثابت بھی کر دیا ہے کہ انسان کی زندگی بھی تین ابواب پر ہی منحصر ہے بچپن جو اس کی تعلیم اور دستکاری سے وابستہ ہے۔ جوانی جو اپنے آپ کو ثابت کرنے کا دور ہے اور بزرگی زندگی کے ہر مقام پر بردباری،

شفقت، سنجیدگی، کا مظاہرہ کرنے کا وقت ہے لیکن کہانی میں جو بزرگ ہے وہ بیان کردہ اوصاف سے عاری ہونے کی بناء پر ہی اپنے بیٹے کو خودکشی کرنے پر مجبور کر دیتا ہے۔ اس لئے ہر بزرگ کا بردبار ہونا لازمی ہے۔ ورنہ گھر کو برباد ہوتے دیر نہیں لگتی ہے۔

نور شاہ، کا تخیل بھی صداقت کے تابع ہے تبھی تو ان کی کہانیوں کا خمیر افسانوی احساس کی گرفت میں رہتے ہوئے بھی حقیقت پسندی سے نظریں چرا کر نہیں گزرتا ہے اور کبھی کبھی نور شاہ کہانی کو اس کاریگری کے ساتھ تخلیق کرتے ہیں کہ کہانی کا معنوی حسن کہانی کی آخری سطروں میں ہی عیاں ہوتا ہے جس کے ثبوت میں ''آدمی سڑک کا'' ایسی مختصر کہانی کو پیش کیا جا سکتا ہے۔

چونکہ اس کہانی میں ایک ایسے انسان کی زندگی کو نمایاں کیا گیا ہے جو غریب بستیوں کو غربت کے اندھیروں سے نکال کر ترقی کے اجالوں سے جگمگانا چاہتا ہے۔ کہانی کا تمہیدی ابتدائیہ دیکھیں۔ جب وہ بستی کا سرپنچ بنا تو بستی کے لوگوں نے بھرپور جشن منایا، شاید اس لئے کہ لوگ اس کی ایمانداری، دیانت داری، اور قابلیت سے پوری طرح واقف تھے۔

سرپنچ، بننے سے پہلے بھی وہ آس پاس کے لوگوں کے چھوٹے موٹے کام کرنے میں خوشی محسوس کرتا تھا، سرپنچ بننے کے بعد اس نے بستی کا نقشہ ہی بدل دیا، بچے اسکول جانے لگے کسانوں کی اقتصادی حالت بھی بہتر ہوگئی۔ سرکار بھی دیگر بستیوں کی خوشحالی کے لئے اس سے مشورہ کرنے لگی، لیکن وہ اپنے سرپنچی کے پانچ سال بھی پورے نہ کر سکا اور تین سال کے اندر ہی کسی موذی بیماری کا شکار ہو کر فوت ہو گیا، اس غم نے ساری بستی کو شہر خموشاں میں تبدیل کر دیا، اور ایک دن خاموشی کی اس جھیل میں ایک آواز سنائی دی۔ سرکار کا ایک ذمہ دار اہل کار بستی والوں کو بتا رہا تھا کہ سرکار مرحوم سرپنچ کی اعلیٰ کارکردگی کے لئے اسے بعد از مرگ انعام و اکرام اور اعزازات سے نوازنے کا فیصلہ کر چکی ہے یہ خبر سن کر بستی میں ہر جانب خوشیوں کے پھول مہکنے لگے۔

اور پھر ایک دن صبح سویرے بہت سارے سرکاری اہلکاروں کو دیکھ کر بستی کے لوگ

اپنے گھروں سے نکل آئے۔ بے صبری کے بہت سے لمحات گذارنے کے بعد ایک اعلیٰ سرکاری آفیسر کار سے اترا اور بہت سارے لوگوں کی موجودگی میں بستی کی ایک گلی پر سرپنچ کے نام سے ایک بورڈ آویزاں کر کے اس گلی کو سرپنچ کے نام سے منسوب کر دیا۔ لوگ اس اعزاز سے حیران و ششدر رہ گئے کہ بڑے بڑے کام کرنے والے سرپنچ کو بستی کی گلی کا ایک حصہ بنا دیا گیا تھا۔

اس کہانی کی آخری دو ڈھائی سطروں میں ہی پوری کہانی کی معنویت سمٹ آئی ہے۔ چونکہ ہر طرح کے کرپشن میں ملوث اس دور میں ایمان دار سیاسی شخصیت یا دیانت دار آفیسر کے مرحوم ہوتے ہی ان کے ناموں کو گلیوں محلوں اور سڑکوں سے جوڑ دیا جاتا ہے۔

اور سرکار میں بیٹھے ہوئے لوگوں کو اپنی مکر آلودہ سوچوں سے کبھی چھٹکارا ہی نہیں ملتا جو وہ یہ سوچ سکیں کہ مرنے والے اپنے پیچھے اپنے خاندانوں کو بھی چھوڑ گئے ہیں جن کا بہر صورت خیال رکھنا سرکاری ذمہ داری ہے۔ سیاست سے جڑے ہوئے کورپشن میں اضافے کا ایک سبب یہ بھی ہے۔ نور شاہ کی کسی بھی کہانی کو اٹھا کر دیکھ لیجئے اس میں ایک نہ ایک سبق آموز پہلو ضرور ملے گا جو سماج وہ معاشرے کی بہتری کا خواہاں ہوگا۔

اس لئے میرا یہ ماننا ہے کہ نور شاہ کی کہانیاں ہی ان کے تخلیقی وجود کی بہترین مبصر ہیں۔



●...... محمد یوسف مشہور

# نور شاہ کے افسانوں کی حقیقت

نور شاہ کے افسانے نصف صدی سے زیادہ عرصے سے اُسی شوق و ذوق سے پڑھے جا رہے ہیں جس ذوق و شوق سے لکھے جا رہے ہیں۔ ہر بڑا فن کار کسی خاص فن میں اپنی پہچان بنانے میں تبھی کامیاب ہوتا ہے جب وہ استقلال اور پیہم ریاضت کو اپنا شعار بناتا ہے۔ نور شاہ نے افسانہ نگاری کو اپنا خاص میدان بنایا تو افسانے کی تخلیق میں وہ کچھ اس طرح منہمک ہوئے کہ یہ اُن کا ہمہ وقتی مشغلہ بن گیا۔ وہ افسانہ سوچتے، بُنتے اور جیتے ہیں۔ گویا افسانہ اُن کی طبیعت ثانیہ بن گیا ہے۔ اُن کی پُر اسرار شخصیت اگر چہ اُن کے افسانوں اور کرداروں میں مناسب موقع و محل پر ڈھلتی رہی ہے اور سنجیدہ قارئین کے لئے اجنبی نہیں رہی تاہم سطحی نظر سے دیکھنے والوں کے لئے وہ اب بھی ایک معمہ ہیں۔ بقول قتیل شفائی ؎

اِک عمر گزاری ہے اس فن میں ہم نے قتیلؔ
ملتے ہیں کہاں ہم سے فن کار لگن والے

نور شاہ جیسا لگن والا فن کار ریاست جموں و کشمیر کے دبستان اردو میں اپنے تخلیقی سفر کے دوران ڈرامے، خاکے، افسانچے اور افسانے تخلیق کرتا رہا ہے مگر اُن کی سبھی تحریروں پر افسانویت غالب ہے۔ اُن کے ڈراموں اور خاکوں میں بھی اُن کے افسانوں کی طرح کہانی پن اور مکالمے کے عناصر مرکزی حیثیت رکھتے ہیں۔ خاص طور سے اُن کی زبان جو سادہ، روزمرہ اور مختصر فقروں پر مشتمل ہے، اُن کی جملہ تحریروں میں خاص دل چسپی کا باعث ہے۔

روزمرہ کی عملی زندگی میں پیش آنے والے سامنے کے حالات و واقعات کو افسانوں کا

مواد بنانے والا یہ فن کار ماضی کی تاریخ، اسطور دیومالا اور مذہب کا سہارا لئے بغیر افسانہ تخلیق کرنے میں کامیاب ہوتا ہے وہ کسی تحریک یا مسلک کا ڈھنڈورچی نہیں ہے بلکہ زندگی کی برہنہ حقیقتوں سے براہِ راست سروکار رکھتا ہے۔ نور شاہ افسانہ کے مواد پر اور کہانی کو منطقی انجام تک پہنچانے کے لئے اپنی تخلیقی صلاحیت اور فنکارانہ بصیرت کا بھرپور مظاہرہ کرتے ہیں۔ وہ ضرب الامثال، محاورات، تشبیہات اور استعارات کا کم سے کم استعمال کرتے ہیں تاکہ قاری زبان کے خارجی گورکھ دھندے اور بھول بھلیاں میں پھنس کر نفسِ مضمون اور اصل غرض و غایت تک پہنچنے میں ناکام نہ رہے۔ سماجی افسانے کی جمالیات یہی ہے کہ ترسیل و ابلاغ کی راہ میں خود متن رُکاوٹ نہ بن جائے۔ شاعری کی بات اس سے بالکل مختلف ہے۔ شاعری میں شعرِ شور انگیز مستحسن ہے کیونکہ اس میں اسی وسیلے سے گہرائی اور کثیر معنویت پیدا ہوتی ہے۔ اِس کے برعکس افسانے میں یہی مقصد پلاٹ بندی، مکالمے اور کردار نگاری کے ذریعے حاصل کیا جاسکتا ہے۔ میرے خیال میں افسانہ نگار کا کمال یہی ہے کہ بالکل سادہ زبان، آسان اور مختصر جملوں میں عرض مطلب کرنے، مرصع و مسجع اور گنجلک زبان ایک گونہ ''شور'' کا باعث ہوسکتی ہے قاری اس طرح کے اسلوب میں اُلجھ کر متن کی کنہ تک پہنچنے سے قاصر رہتا ہے۔ بعض نقادوں اور قارئین کو نور شاہ کے افسانوں میں، اکہرا اور یک معنویت پر اعتراض ہوگا کیوں کہ ادبی تنقید میں تہداری اور کثیر معنویت کا بہت زیادہ چرچا کیا جاچکا ہے مگر یہ شاعری، انشائیہ نگاری یا زیادہ سے زیادہ علامتی افسانے کی حد تک درست ہے جو ادیب، سماج اور فرد کے دُکھ درد کو شدت سے محسوس کرتا ہو اور اِس کے ازالے کے لئے ادب تخلیق کررہا ہو وہ بھلا اُدھر اِدھر کی ہانک کر کیا کرے گا۔ وہ بے اختیار کراہتا ہے چیختا ہے، چلاتا ہے کیوں کہ

فریاد کی کوئی لے نہیں ہے
نالہ پابند نے نہیں ہے

نور شاہ اُس سماج کا حصہ ہے جہاں انصاف کا خون ہوتا رہا ہے۔ استحصال کے نت

نئے حربے ایجاد کئے جاتے رہے ہیں۔ انسانی حقوق کی پامالی اپنی آخری حدود کو چھو رہی ہے۔ ایسے ماحول میں حق و انصاف کی جدوجہد میں شامل ہونے والے ادیب اور فن کار کو وہی زبان اور وہی طرزِ اظہار اختیار کرنا چاہیے جس سے ترسیل میں دِقت نہ ہو۔ اسی لئے عدلیہ کے لئے واضح اور غیر مبہم زبان کی سفارش کی جاتی ہے۔ اس میں ملمع کاری اور تصنع سے مغالطے اور گمراہیاں پیدا ہو سکتی ہیں۔ ان کے مجموعے ''کیسا ہے یہ جنوں'' میں شامل اسی عنوان کی کہانی کا یہ اقتباس نور شاہ کی سادہ عبارت اور مطلب برآری کا کافی وشافی ثبوت ہے۔

''میرا نام عامر ہے اور میری عمر لگ بھگ بارہ برس ہے۔ بھلا بارہ برس کی عمر بھی کوئی عمر ہوتی ہے۔ یہ تو کھیلنے کودنے، ہنسنے ہنسانے اور گلی ڈنڈا کھیلنے کی عمر ہوتی ہے۔ زندگی کے طویل سفر میں بارہ برسوں کی بہت زیادہ اہمیت نہیں ہوتی لیکن جب بچپن اور لڑکپن کے مٹھاس بھرے دِن تلخیوں اور کڑواہٹوں کی نذر ہو جاتے ہیں۔ کھیل کود کے ایام جدوجہد اور کشمکش کا روپ اختیار کر لیتے ہیں تو ذہن میں اپنی کم علمی اور کم فہمی کے باوجود کئی سوال اُبھرتے دکھائی دیتے ہیں۔''

نور شاہ کے افسانوں کی ایک خوبی یہ بھی ہے کہ اِن میں راوی کوئی فالتو شخص نہیں بلکہ خود افسانے کا کردار بلکہ بعض اوقات مرکزی کردار ہے۔ وہی اپنی بپتا سناتے ہوئے کہانی کو آگے بڑھاتا ہے۔ اس طرح راوی قاری اور کرداروں کے درمیان حائل نہیں ہوتا بلکہ کردار براہِ راست قاری سے مکالمہ قائم کرتا ہے۔ راوی کی درمیانہ داری اور دلالی سے اپنے افسانوں کو پاک کرنا بھی نور شاہ نے یوں ہی روا نہیں رکھا ہے۔ اِس کے پیچھے بھی حقیقت کارفرما ہے کہ سماج میں ان ہی عناصر کی کارستانیوں نے زندگی کو جہنم بنا دیا ہے۔ یہاں یہ بات بھی بے محل نہیں ہے کہ خود افسانہ نگار اپنے اکثر افسانوں میں اسی متذکرہ بالا راوی نما کردار کے خول میں چھپ کر آپ بیتی سناتا ہے۔ اسی آپ بیتی کے پہلو میں جگ بیتی عیاں ہے۔ دراصل افسانہ نگار اپنے سماج کے بارے میں اتنا فکر مند ہے کہ وہ وقت ضائع کئے بغیر قاری کو اپنا ہم نوا بنانا چاہتا ہے تاکہ ظلم وستم کا فوری مداوا ہو سکے۔ یہ اور بات ہے کہ اِس سماج میں اب قاری ہی ناپید ہو رہا ہے اگر اِکا دُکا ہے

بھی تو وہ اپنے ادیب اور فن کار کے تجربے سے گزر کر اُس کے درد کو بانٹنے کیلیئے تیار نہیں ہے۔

''کیسا ہے یہ جنون'' میں شامل کہانی، رشتوں کا درد، سے یہ اقتباس ملاحظہ فرمائیں۔

''میں کبھی ان گیتوں پر جان دیتا تھا۔ اب انہیں سننا نہیں چاہتا۔ اب مجھے ان نیم سریلی آوازوں سے بھی نفرت ہوگئی ہے ......نہیں، نہیں، آج مجھے ٹھنڈی تازہ ہوا کی ضرورت نہیں۔ آج میں اپنے بند کمرے میں گھٹ گھٹ کر رونا چاہتا ہوں۔ میں اپنی ان ساری کہانیوں کو اپنے کمرے کی گھٹن میں دفن کرنا چاہتا ہوں تاکہ صبح کوئی نئی کہانی نہ جاگے۔ کسی نئی کہانی کا جنم نہ ہو۔ میں نئی صبح کی دلہن کو اندھیاروں میں پیدا ہوتے نہیں دیکھ سکتا......!

راوی جو اس کہانی کا مرکزی کردار اور خود کہانی کار ہے تخلیقی کرب میں مبتلا ہے اور ایک سے بڑھ کر ایک کہانی روپ دھارنے پر تلی ہوئی ہے مگر وہ انجام سے واقف اپنے شاہکاروں کی بے قدری گوارا نہیں کرسکتا۔ وہ بہ بانگِ دُہل کہتا ہے کہ وہ ان کہانیوں کو تشکیل نہیں دے گا۔ مگر اپنے آس پاس کے حالات کے ہاتھوں مجبور نہ چاہتے ہوئے بھی حقیقت سے پردہ اُٹھاتا ہے تاکہ اپنی ذمہ داری سے سبک دوش ہوسکے۔ یہ ذمہ داری بحیثیت حساس سماجی کارکن اور مخلص انسان اُس نے خود اپنے اوپر عائد کردی ہے۔ اسی سے اُس کا ضمیر زندہ ہے۔ وہ زیادہ سے زیادہ اتنا کرسکتا ہے کہ خود نمائی سے بچنے کے لئے اپنی اَنا کو دبائے رکھے۔ بڑبول اور بلند آہنگی کا دعویٰ کرے نہ مظاہرہ۔ بالکل دھیمی آنچ پر وہ معجونِ مرکب تیار کرے جو مظلوم اور کمزور کے درد کے لئے مجرب ہو۔ چنانچہ نور شاہ خواص کے بجائے عوام کے فن کار ہیں۔ اُنہیں پاپولر کہانی کار کہلانے میں کوئی اعتراض نہیں ہونا چاہئے کیوں کہ یہی اُن کے فن کی کامیابی ہے۔ اِس سے کہیں یہ غلط فہمی پیدا نہ ہونے پائے کہ وہ صحافتی نوعیت کا ادب تخلیق کرتے ہیں اور اخباری طرز کے بیانات درج کرتے ہیں۔ اگر ایسا ہوتا تو اربابِ اختیار و اقتدار نے اُسے کب کا تختۂ دار پر چڑھایا ہوتا کیونکہ بنیادی طور وہ ہر سچے فن کار کی طرح اینٹی اسٹیبلشمنٹ ہیں۔ اسٹیبلشمنٹ کی رسائی اخبارات کی سرخیوں سے آگے نہیں ہے۔ اُسے سنجیدہ ادب کے مطالعے کی فرصت ہی نہیں ہے

۔رہا یہ سوال کہ اگر نور شاہ ہر دل عزیز اور بڑا فن کار ہے تو اُسے اپنے مرتبے کے عین مطابق پذیرائی کیوں نہیں ملتی جس کا وہ حقدار ہے تو اس کا جواب یہ ہے کہ ادبی سیاست پر وہ جگادری چھائے ہوئے ہیں جنہیں جانب داری، اقربا نوازی اور لابی اِزم کا مرض لاحق ہے۔ وہ اُسی کے سر پر ٹوپی رکھتے ہیں جو اپنی دستار اُن کے چرنوں میں ڈال دے۔ بڑا فن کار ایسا کبھی نہیں کرسکتا۔ نور شاہ کے افسانوں کی حقیقت سمجھنے کے لئے یہ بات بھی قابل توجہ ہے کہ وہ جذباتیت اور ہیجان انگیزی سے بہت حد تک گریز کرتے ہیں۔ اُنہیں معلوم ہے کہ جذباتی اور ہیجان انگیز تخلیقات میں ہماری دل چسپی خطرناک رجحان ہے کیوں کہ اِس طرح ہم ٹھوس حقائق کا سامنا کرنے کے عمل سے بچنا چاہتے ہیں۔ اِدھر استحصال کی قوتوں کا ایک خطرناک حربہ یہ بھی ہے کہ ستم کشوں کو، مبہم اور گمراہ کن لسانی روّیوں میں اُلجھایا جائے اور اُن کے جذبات کو اس طرح اُبھارا جائے کہ وہ اِس کی رو میں بہہ کر ٹھنڈے دل و دماغ سے سوچنے کی صلاحیت سے محروم ہوجائیں۔ نور شاہ جیسا خاموش طبیعت اور بردبار فنکار کسی استحصالی کی نقاد کے بہکاوے میں نہیں آتا، وہ اپنے مشن پر مسلسل کام کرتا ہے وہ کسی صلے یا کسی کی واہ! واہ! کے بھوکے نہیں ہیں۔ فکشن کی دُنیا کا یہ مجذوب زندگی کی بھیڑ میں کھوجانے کے بجائے اپنی انفرادیت کو محفوظ رکھنے کے لئے اپنی تخلیقی دُنیا آباد کرنے میں مصروف ہے۔ ادبی ماحول میں قائم اجارہ داری کوشش کے باوجود بھی اُنہیں اپنے دام میں گرفتار نہیں کرسکتی۔ وہ کسی کا ڈکٹیشن لینے کے محتاج ہیں نہ آمادہ۔ اُنہیں اپنے باذوق اور ہم خیال قارئین پر پورا اعتماد ہے۔ یہی اُن کا انعام واکرام اور ادبی مسلک ہے۔ بھلا ایسے مخلص قارئین کو جن کی ہماری سماج میں اکثریت ہے، کو چھوڑ کر چندِ گنے چنے فیشن پرستوں اور نظریات فروشوں کی باتوں میں آنا کوئی ادبی دیانت داری ہے؟

نور شاہ کے افسانوں کے مطالعے سے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ کمپنی کی مشہوری کے لئے کرشمہ سازی اور کالے جادو کے قائل نہیں ہیں۔ اُن کے افسانوں کے کردار پلک جھپکنے میں شیطان سے انسان یا انسان سے شیطان نہیں بنتے۔ اُن کے پاس ایسی کوئی جادوئی چھڑی نہیں

جسے گھما کر وہ ناخوب کو خوب بنانے کا ڈھونگ رچائیں۔ ''درندے'' میں مادوی کی عزت سے کھیلنے والے اور پھر اُس کا قتل کرنے والے فوراً تائب نہیں ہوتے اور افسانہ نگار اُنہیں دودھ کے دُھلے ثابت کرنے کی غلطی نہیں کرتا۔ اُسے معلوم ہے کہ بُری عادت موت سے پہلے نہیں چھوٹتی اور سرشت چشم زدن میں تبدیل نہیں ہوتی۔ 'لکیر' کا 'میں' تیس سال کے بعد اس نتیجہ پر پہنچا ہے۔ اب میں تیس سال اُس پار رہنے کے بعد اِس پار آیا ہوں۔ ان تیس برسوں کے دوران اُس پار کی طرح اس پار بھی کچھ نہیں بدلا ہے۔ سب کچھ ویسا ہی ہے۔ سرحد کی لکیر بھی ویسی ہی ہے جو اس بستی کو دو حصوں میں تقسیم کرتی ہے۔ ایک تصویر کو دو روپ دیتی ہے۔'' گویا بدلاؤ کا نعرہ بالکل کھوکھلا اور بے معنی ہے۔ شاید سماجی روّیوں کی یہی سخت مزاجی نور شاہ کے افسانوں کو المناک انجام تک پہچاتی ہے۔ اُنہیں المیہ کو طربناک انجام تک پہنچانے میں دل چسپی اس لئے نہیں ہے کہ زمینی سطح پر کوئی خاطر خواہ تبدیلی دکھائی نہیں دیتی۔ لباس اور ظاہری رکھ رکھاؤ ہزار بدلے مگر باطنی میل کچیل دھونے کے لئے کوئی آمادہ نہیں ہے۔ اِسے یاسیت پر نہیں بلکہ حقیقتِ حال پر محمول کیا جانا چاہیئے۔



● ...... رفیق شاہین

# نورشاہ۔ طرب وکرب کا ترجمان

کشمیر کے فکشن نگار نورشاہ محتاج تعارف نہیں ہیں۔ وہ نہ صرف درون ملک بلکہ دور افتادہ براعظموں پر آباد اردو بستیوں کے آسمان پر بھی مہر نصف النہار کی طرح درخشندہ وتابندہ دکھائی دیتے ہیں۔ موصوف کی شخصیت کئی خانوں میں منقسم ہیں۔ ناول، خاکے، ترجمہ، ناولٹ افسانہ، افسانچہ، بچوں کی کہانیاں، ٹی وی سیریل، ریڈیائی ڈرامے، فیچرس، ڈائری نویسی، کالم نگاری اور صحافت جیسے میدانوں کے وہ ایک ایسے اہم اور کامیاب شہسوار ہیں جنہوں نے ہر محاذ پر اپنی فتوحات کے پرچم لہرائے ہیں۔ ان کے نثر پارے پرنٹ میڈیا کے وسیلے سے سرِ قرطاس ابیض جلوہ نما اور مشتہر ومقبول ہوکر اہالیان علم وعرفان ارباب حل وعقد اور حلقہ ہائے تشنگان ناول افسانہ سے داد وستائش اور تحسین وتہنیت کے گراں مایہ نذرانے قبول ووصول کرتے رہتے ہیں۔ مغرب کے مفکر تالمود نے فرمایا ''اگر تم چاہتے ہو کہ تمہارے بعد تمہارے بچے تمہیں یاد کریں تو تم اُن کے لئے ایک جھونپڑی بناؤ اور اگر تم چاہتے ہو کہ تمہارے پوتے تمہیں یاد رکھیں تو تم اُن کے لئے ایک پتھر کی حویلی تعمیر کرو اور اگر تم چاہتے ہو کہ تمہارے پڑپوتے تمہیں یاد رکھیں تو تم ان کے لئے ایک فصیل بند شہر بساؤ اور اگر تم چاہتے ہو کہ آنے والی نسلیں تمہیں رہتی دنیا تک یاد کریں تو زیادہ کچھ نہیں تم بس ایک کتاب تصنیف کر جاؤ۔'' ہوسکتا ہے کہ یہ قول شاہ کی نظر سے گزرا ہی نہ ہو۔ اس کے باوجود خود ہی اتنے دور اندیش اور باشعور واقع ہوئے ہیں کہ ایک کتاب تو کیا تقریباً

ایک درجن کتابیں منظرِ عام کی زیب و زینت بنا کر انہوں نے تاریخِ ادب میں اپنا نام ہمیشہ ہمیشہ کیلئے امر کر لیا ہے۔

میں ۱۹۵۸ء سے لے کر آج تک اُن کے افسانے بڑے ذوق شوق سے پڑھتا چلا آرہا ہوں اور انہیں میں نے ہمیشہ اپنے دل کے بے حد قریب محسوس کیا ہے۔ ان سے روبرو ملاقات کا موقع تو نصیب نہیں ہوا تاہم فون پر گفتگو کے دوران انہیں ایک شریف النفس، منکسر المزاج اور نہایت مخلص انسان محسوس کیا ہے۔ کشمیر میں میرے جتنے بھی عزیز و رفیق ہیں وہ بھی ان کے عجز و انکسار اور تہذیب و شرافت کی سچائی کی قسمیں کھا کر یقین دلاتے ہیں جس کی ضرورت ہی نہیں کیونکہ مجھ سے تو ان کا مشفقانہ اور ہمدردانہ سلوک رہا ہے اس کا گواہ میں خود ہوں۔ ان کا سال رواں کا تازہ ترین افسانوی مجموعہ ''کیسا ہے یہ جنون'' میرے زیر مطالعہ ہے اور اب اسی پر اظہار خیال مقصود ہے۔ ۲۵۸ صفحات پر محیط یہ کتاب جس کے بیک کور پر مصنف جلوہ فرما نظر آتے ہیں، اس کے ابتدائی ۳۸ صفحات پروفیسر قدوس جاوید، ڈاکٹر شمع افروز زیدی، دیپک، بدکی اور ڈاکٹر اشرف آثاری کے مضامین کے لئے وقف کئے گئے ہیں۔ عرض مدعا کے لئے مصنف نے خود بھی دو صفحات پر قبضہ جمانا اپنا حق سمجھا ہے۔ صفحہ ۴۲ تا ۱۰۵ حصہ اول کے تحت گیارہ افسانے پیش کئے گئے ہیں۔ حصہ ب کے تحت تین ریڈیائی ڈرامے پیش کئے گئے ہیں جو ۱۰۸ سے شروع ہو کر صفحہ ۱۵۷ پر اپنے اختتام کو پہنچ جاتے ہیں۔ حصہ ج جو افسانچوں کے لئے وقف ہے اسے ۳۹ افسانچوں کا گلدستہ بھی کہا جاسکتا ہے۔ اسی طرح چار مزید حصے اور بھی ہیں جن کے زیر عنوان کشمیری کہانیوں کے اُردو تراجم، فلمی فیچر بچوں کی دنیا اور سیلاب کی کہانیاں مرتب کی گئی ہیں۔

نور شاہ شاعرانہ مزاج کے مالک ہیں۔ اُن کی نثر میں سلاست، فصاحت مہارت ذکاوت فراست اور فکری و فنی معنویت کے علاوہ شعری نزاکت و نفاست اور حلاوت موسیقیت کی سحر انگیز فضا کا جادو بھی لطف و انبساط اور کیف و سرور سے شاد و سرشار کر دیتا ہے۔ اُن کے قلم میں بے پناہ پختگی ہے۔ حال و ماضی کے متضاد محرکات اور بیکِ وقت کبھی کبھی دو کہانیوں کے مختلف

کرداروں کے مزاج و منہاج کا ایک ہی کہانی میں بیان کرنا اور وہ بھی اس طرح کہ بیانیہ کی فصاحت اور کہانی کا تسلسل اور دلچسپی بھی مجروح نہ ہو کوئی آسان کام نہیں ہے۔ افسانہ ''رشتوں کا درد'' میں اُنہوں نے سلمیٰ اور صنوبر کے معاشی اور خانگی حالات کے تضاد پر مبنی بیک وقت دو کہانیاں اس خوبی سے بیان کی ہیں کہ نہ تو کہیں بیانیہ میں سقم پیدا ہوا ہے اور نہ ہی کہیں کوئی گرہ پڑی ہے، جوان کے بیان واسلوب کی مہارت پر دال ہے۔

نور شاہ نے مدت مزید تک محض رومانی افسانے لکھ کر قارئین کے ایک وسیع حلقے کو اپنا مرید و مداح بنالیا تھا۔ اُن کے رومانی افسانے بڑے ذوق وشوق سے پڑھے جاتے ہیں۔ بعد میں جب کشمیر میں سیاسی و معاشرتی حالات بد سے بدتر ہو گئے تو عصری تقاضوں کے خاکے پیشِ نظر انہوں نے بھی حقیقت اور عصری حسیت کو اُجاگر کرنے والے موضوعات کو وسیلۂ اظہار بنالیا ۔ یہی وجہ ہے کہ اُن کے افسانوں میں ہمیں گم گشتہ تہذیب وتمدن، انسان دوستی دردمندی اور اعلیٰ قدروں کی بازیابی اور بحالی کا جذبہ جوش مارتا دکھائی دیتا ہے۔ اُن کی بامقصد کہانیاں امن وآشتی یکجہتی، انسان دوستی اور امن وسکون کی زندگی جینے پر اصرار کرتی ہیں۔

پہلی کہانی جو کتاب کا سرنامہ بھی ہے'' کیسا ہے یہ جنون'' ظلم وتشدد کے خلاف نعرۂ احتجاج کا درجہ رکھتی ہے۔ دادی کا بیٹا اس آمرانہ تشدد کی بھینٹ چڑھ چکا ہے اور اب اس کا بارہ سالہ پوتا بھی باطل کے خلاف سینہ سپر ہو چکا ہے۔ تجربے کار دادی مستقبل سے لئے سہہ عفریت کے لہراتے سائے کو دیکھ کر یکبارگی پکار اُٹھی ہے۔

''بیٹی! اب جو میں مرونگی تو میرا رونے والا کوئی نہ ہوگا۔ مجھے کندھا دینے والا کوئی نہ ہوگا۔''

کہانی ''درندے'' محبت میں ایک ہو جانے والے نوجوان جوڑے کی کہانی ہے۔ کہانی کا ہیرو دو سال بعد جب لندن سے واپس اپنے وطن لوٹتا ہے اور ائیر پورٹ پر اپنی محبوبہ کو نہیں پاتا تو اس کے گھر جاتا ہے تو وہ اسے وہاں بھی نہیں ملتی۔ لہٰذا اس کی گمشدگی کی رپورٹ پولیس میں

درج کرادی جاتی ہے۔ پھر اطلاع ملنے پر وہ اسپتال چلا جاتا ہے تو دیکھتا ہے کہ اس کی محبوبہ بستر مرگ پر آخری سانسیں گن رہی تھی۔ مشکل سے اس نے اپنے محبوب کا زیر لب نام لیا اور ہمیشہ کے لئے آنکھیں موند لیں۔ وہ گینگ ریپ کا شکار ہوئی تھی۔

کہانی ''لکیر'' سرحد کے اس پار اور اُس پار ہر جگہ یکساں وحشت و درندگی کی آئینہ دار ہے۔

''ساتھ ہے مہربان میرا'' نامی افسانہ ایک بیوی کی اپنے شوہر سے غیر معمولی محبت کی عکاس ہے۔ ایک عورت رات کے وقت ڈاکٹر کو بتا کر کہ اس کا شوہر سخت بیمار ہے اسے اپنے گھر لاتی ہے۔ ڈاکٹر مریض کو انجکشن لگاتا ہے اور کہتا ہے کہ مجھے صبح تک یہاں رُک کر مریض پر نظر رکھنی ہوگی۔ صبح ہونے پر مریض ہوش میں آجاتا ہے اور حیرت زدہ ہو کر پوچھتا ہے مگر ڈاکٹر صاحب آپ یہاں آئے کیسے؟

ڈاکٹر دیوار پر آویزاں اس کی بیوی کی تصویر کی طرف اشارہ کر کے کہتا ہے۔ آپ کی یہ بیوی ہی تو مجھے بلا کر لائی ہیں۔ اس پر مریض کہتا ہے یہ تو ممکن ہی نہیں ان کے انتقال کو تو پانچ سال گزر چکے ہیں۔

کہانی ''روشنی اور سائے'' کا لب لباب یہ ہے کہ مکان مالکن خانم کو اپنی نوجوان ملازمہ پر فخر تھا کہ عالیہ نے سونے چاندی سے بھری کھلی الماریوں کی طرف کبھی آنکھ اُٹھا کر بھی نہ دیکھا مگر ایک دن اسے شوہر کی طرف سے مشکوک ہو جانے پر اس نے فی الفور عالیہ کو ملازمت سے برطرف کر دیا۔ پھر دو سال کے بعد جب اسی عالیہ کو ایک عالیشان شاپنگ مال میں امیرزادیوں جیسے ٹھاٹھ باٹ میں دیکھا تو حیران رہ گئی۔ دریافت کرنے پر اُس نے بتایا کہ دو سال پہلے اُس نے ایک دولت مند رئیس سے شادی کر لی ہے اور جب اُس رئیس کا نام اُس نے احمد کلیم بتایا تو اس کے پاؤں کے نیچے سے زمین کھسک گئی کہ یہ تو اسی کے شوہر کا نام تھا۔

کہانی ''یہ خلش اگر نہ ہوتی'' میں بیوی کے مابین ضد اور عدم مفاہمت کے تار و پود سے تخلیق کی گئی ہے۔ شہر کی فضول خرچی سے پرہیز کی تاکید کا بُرا مان کر بیوی اپنا گھر چھوڑ کر میکے

چلی جاتی ہے۔ وہاں بھائیوں، بہنوں اور اُن کے شوہروں کے درمیان بھی جب گفتگو کا عنوان فضول خرچی بن جاتا ہے اور وہ اُن سب کو بھی اس کے خلاف پاتی ہے تو شوہر سے اُس کی شکایت دور ہو جاتی ہے اور وہ خوشی خوشی اپنے شوہر کے پاس چلی جاتی ہے۔

اُن کے ریڈیائی ڈراموں کی خصوصیت یہ ہے کہ ان میں منظر، موسم اور کرداروں کو سماعت کے وسیلے سے بڑی فنی چابکدستی سے بصارت کا حصہ بنایا گیا ہے جو سامعین کو شاد کام کرتا ہے۔ امراؤ بیگم اور مرزا غالب کی پیشکش کا اسلوب بھی دلکش و دلآویز ہے۔ جہاں تک افسانچوں کا تعلق ہے وہ ہمارے سماج میں در آئی بدعنوانیوں اور زندہ کرداروں کی مردہ ضمیری کو کاٹ دار طنز کا نشانہ بناتے ہیں۔ ساتھ ہی وہ قارئین اور سامعین کو آسودگی بھی فراہم کرتے ہیں۔ پھر کیا، کیا روپ، کیا سروپ، تجربہ، ڈیوٹی، انتظار اور نصیحت وغیرہ ایسے ہی کھنکتے چھنکتے افسانچے ہیں۔ کشمیری کہانیوں کے تراجم میں سلاست فصاحت، تسلسل اور روانی کا خیال رکھا گیا ہے۔ فلمی فیچر میں تکنیک کی پابندی کے ساتھ شکیل بدایونی اور کیفی اعظمی کے شخصی اور فلمی و فنی نقوش کو اُبھارا گیا ہے۔ شکیلؔ، کیفیؔ اور نوشاد سے ملاقاتوں کا بذات خود مجھے بھی شرف حاصل رہا ہے۔ ’’کیسا ہے یہ جنون‘‘ نور شاہ کی ایک اہم کتاب ہے جسے دستاویز کا درجہ حاصل ہے۔ اور وہ بجا طور پر مبارکباد کے مستحق ہیں۔



●...... ڈاکٹر مجیب شہزر

# عہد آشنا فکشن نگار

کشمیر کے سینئر اور ہر دلعزیز افسانہ نگار نور شاہ آفاقِ ادب میں شرف قبولیت اور شہرت وشہامت کی سب سے بلند چوٹی پر متمکن نظر آتے ہیں۔ اس بلندی پر پہنچنے کے لئے اپنے سفر کا آغاز انہوں نے اپنی اوّلین تخلیق ''گلاب کے پھول'' کے ساتھ ۱۹۵۸ء میں کیا تھا اور تب سے آج تک انہوں نے کتنے گلاب چمپا، چمیلی، مولری، گل لالہ، گل ہزارہ، گل مہندی اور کنول کھلائے اور مہکتے اور مسکراتے کتنے گلشن آباد کئے اس کا اندازہ انہیں خود بھی نہیں ہے۔ وہ تو بس اتنا ہی جانتے ہیں کہ ان کا ذہن ہمیشہ بیدار رہا، فکر انگڑائیاں لیتی رہی۔ تخیل کا طائر ہمیشہ مائل پرواز رہا اور قلم سر فرط اسی طرح جیسے کل محورِ قص تھا۔ اسی طرح آج بھی رواں اور رقصاں ہے۔ افسانچہ، ناولٹ، ناول فلمی فیچر، ریڈیائی ڈرامے، اردو ترجمہ، ادبِ اطفال، ادبی خاکے، سیلابی کہانیاں اور صحافت ہر میدان میں انہوں نے اپنی تخلیقی فکری اور نئی مہارت نیز امتیاز و انفراد کا لوہا منوایا ہے۔ ان کے نثر پارے معیاری رسائل کے سر قرطاس ابیض متواتر جلوہ طرازیاں اور گہر افشانیاں کرتے رہتے ہیں۔

نور شاہ محبت کا جواب محبت سے دینے والے نہایت نیک اور سیدھے سچے انسان ہیں۔ وہ اپنے محکمے میں ترقی کر کے ڈائریکٹر کے عہدے پر فائز رہے۔ دوران ملازمت اور ملازمت سے سبکدوشی کے بعد جو بھی وقت انہیں میسر ہوا، وہ تمام وقت انہوں نے لوح وقلم کی نذر کر دیا۔ اس طرح صوفیانہ اصطلاح کے طور پر اگر انہیں فنا فی الادب کہا جائے تو مطلق بھی غلط نہ

ہوگا۔ تخلیقی مسرت کو پا کر انہوں نے زندگی کی باقی تمام خوشیوں کا قصداً تیاگ کیا ہے اور اسی تیاگ اور دنیاوی سنیاس کی بدولت ہی آج وہ ایک ڈیڑھ درجن کتابوں کے مصنف ہیں اور برصغیر میں ایک بہت بڑا حلقہ اس کے نام کی مالا جپا کرتا ہے۔ یہ قدر و منزلت، یہ شہرت و شہامت ان کے اسی تپ و تپسیا کا ثمر شیریں ہے۔

ان کے افسانے ایڈگر ایلین پو کے نظریے کے مطابق قرأت میں نصف گھنٹے سے زیادہ وقت کا تقاضہ نہیں کرتے۔ بے ہنگم جدیدیت والی دقاقت و ثقالت، ژولیدگی و پیچیدگی اور مہملیت ولایعنیت سے ان کی نثر کو دور کا بھی علاقہ نہیں ہے۔ وہ سادگی میں پُر کاری، طرز بیان کی جمالیاتی سحر کاری اور تسلسل و روانی کی دلکشی و دلآویزی اور تاثر کی دل پذیر کیفیت میں رچے بسے ہی افسانے معرض وجود میں لانا پسند کرتے ہیں۔ ان کے افسانے میں کہانی بھی ہوتی ہے اور پلاٹ بھی، ساتھ ہی باقاعدہ طور پر آغاز و ارتقاء نقطۂ عروج اور انجام کا بھی التزام و اہتمام روا رکھا جاتا ہے۔ انہوں نے وقت اور عصری تقاضوں کے مطابق رومانی جذباتی حسّیاتی، معاشرتی، معاشی اور سیاسی ہر طرح کی کہانیاں تخلیق کی ہیں۔

''کیسا ہے یہ جنون'' ان کا تازہ ترین نواں افسانوی مجموعہ ہے جس میں افسانے، افسانچے، ریڈیائی ڈرامے، فلمی فیچر بچوں کی کہانیاں، کشمیری افسانوں کے ترجمے شامل کتاب کئے گئے ہیں۔ ان کے افسانوں میں ماجرا سازی، مرقع کشی کے ساتھ کردار نگاری بڑے غضب کی ہوتی ہے۔ بیانیہ کا بہاؤ مکالموں کو ضروری نہیں مانتا لیکن موقع محل کی مناسبت سے لکھے ان کے مکالموں کی بے ساختگی، برجستگی اور معنی خیزی ان کے افسانوں کی رگ و پے میں زندگی کی لہر دوڑا کر انہیں حقیقت اور واقعیت سے ہم آہنگ کر دیتے ہیں۔

''اجنبی چہرے'' ایک ایسا زمانہ ہے جو رشتوں کے کھوکھلے پن اور تصنع کا آئینہ دار ہے۔ یہ ایک بچے ارشد کی دکھ درد سے بھری تنہا زندگی کا المیہ افسانہ ہے جو بیک وقت کئی چہروں کو بے نقاب کر کے دوغلی زندگی بسر کرنے والے کرداروں کو قارئین کے سامنے لاتا ہے۔ ارشد کی

ماں اپنے دیور کے ساتھ فرار ہوگئی۔ پھر جوانی میں قدم رکھنے کے بعد ارشد کی ملاقات سائرہ ڈاکٹر تاج اور روپ متی سے ہوئی۔ کوئی وقت گزار کر چلی گئی کسی نے اسے اس کی غربت کی وجہ سے چھوڑ دیا۔ بعد میں جب دولت اس پر مہربان ہوگئی تب بھی روپ متی نے اس کے بدنام خاندان کی وجہ سے اس سے کنارہ کشی اختیار کرلی اور وہ کرب انگیز تنہائی کے بھنور میں ڈوبتا ہی چلا گیا۔

''سفر زندگی کا'' ایک ایسی عورت کی کہانی ہے جس کا شوہر لداخ جاتے ہوئے ہوائی حادثے کا شکار ہوگیا۔ وہ اپنی گود کے بچے کے ساتھ ٹرین سے کشمیر جارہی تھی۔ اگلے اسٹیشن پہ کچھ عورتیں اسی کمپارٹمنٹ میں داخل ہوئی اور کسی کے منع کرنے پر بھی بھاری سامان اوپر رکھ دیا۔ کچھ دیر بعد سامان گرا اور وِدھوا عورت جو پہلے سے ٹرین میں سفر کررہی تھی اس کی گود کے بچے کے اوپر گرا اور بچہ لہو میں تربتر ایک سرد لاش میں تبدیل ہوگیا۔ اس کی ماں پر سکتہ طاری ہوگیا۔ سارا کمپارٹمنٹ ماتم کدہ بنا ہوا تھا۔ کہ ناگہاں عورت کے حواس بحال ہو گئے ۔ پھر جس عورت کا سامان بچے کی موت کا سبب بنا تھا اس نے لپک کر اس عورت کا بچہ اس کی گود سے چھین لیا۔ یہ افسانے کا نقطہ عروج تھا۔ سب کے چہروں پر ہوائیاں اڑ رہی تھیں۔ سب کا خیال یہی تھا کہ وہ بچے کو چلتی ٹرین سے باہر پھینک دے گی کہ وہ عورت نیم دیوانگی کے عالم میں قہقہے لگاتے ہوئے کہے جارہی تھی دیکھا میرے بچے کو کچھ نہیں ہوا۔ میں نے اسے مرنے سے بچالیا ہے۔ نور شاہ نے یہاں ثابت کردکھایا ہے کہ ماں کی ممتا عظیم ہوتی ہے جو زندگی دینا جانتی ہے لینا نہیں۔

''کیسا ہے یہ جنون'' مجموعے کا پہلا افسانہ ہے۔ چھ ماہ کے بچے کا ایک باپ عوام پر ظلم ڈھانے والوں سے انصاف کی دہائی دینے والے ایک گروہ میں شامل ہوگیا مگر جبّاروں اور قہاروں نے اسے اور اس کے ساتھیوں کو انصاف دینے کے بجائے موت کے گھاٹ اتار دیا پھر جب مقتول کا چھ ماہ کا وہ بچہ بارہ برس کا ہوگیا۔ تب بھی شہر میں لاقانونیت اور افراتفری کی وہی فضا قائم تھی۔ آج بھی امن و انصاف کے لئے لوگ اپنی جانوں کی بازی لگائے ہوئے تھے اور ان میں یہ بارہ سالہ بچہ بھی شامل تھا۔ وہ سوچ رہا تھا ابو کی طرح کیا ہم سب بے گناہوں کو بھی تختہ دار

پہ لٹکا دیا جائے گا۔ کھیل کود کی عمر میں بچے کی ایسی سوچ وقت اور تاریخ کا سب سے بڑا المیہ ہے۔ ''درندے'' ایک ایسی المیہ کہانی ہے جو سماج میں رہ کر سماج کے افراد پر مظالم ڈھانے والے وحشی درندوں کے خلاف شدید احتجاج کا درجہ رکھتی ہے۔ ایک لڑکی کا محبوب جب دو سال کے بعد ہندوستان آیا تو اس محبوبہ شہر کے ایک اسپتال میں بستر مرگ پر ایڑیاں رگڑ رہی ہوتی ہے۔ اپنے محبوب کو سامنے پا کر اس کی آنکھوں میں چمک آجاتی ہے۔ وہ زیر لب اس کا نام لے کر اسے پکارتی ہے اور اس کے ساتھ ہی کالج کی ایک لیکچرار حسینہ ہمیشہ کے لئے آنکھیں موند لیتی ہے۔ وہ گینگ ریپ کا شکار ہوئی تھی۔

''لکیر'' ایک فلسفیانہ فکر و احساس کی کہانی ہے جو انگنت معصوم اور بے گناہ افراد کو موت کی نیند سُلا دینے والی سرحد کی خونی لکیر پر غور و فکر کی دعوت دیتی ہے۔

نور شاہ نے افسانچوں میں بھی اپنے کمال اور فکر و فن کے جوہر دکھا کر ایک عالم کو اپنا گرویدہ بنالیا ہے۔ تضاد کی بنیاد پر استواران کے افسانچوں میں عصری حسیت اور زمینی صداقت کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی ہے۔ سماج کی دوغلی ذہنیت دوہرے معیار اور خود غرضانہ تفاعل پر انہوں نے طنز کے پتھر بھی خوب اُچھالے ہیں۔

''پھر کیا'' میں انٹرویو کے دوران ایک حسینہ کے مثبت جوابات سے اندازہ لگالیا جاتا ہے کہ کمپنی کے کلائنٹ کو خوش کرنے میں اسے کوئی اعتراض نہ ہوگا لہٰذا اسے پی۔ آر۔ او کے لئے منتخب کرلیا جاتا ہے۔ ایک اور افسانچہ خون کے رشتوں کی بے عزتی کا نوحہ ہے۔ بیٹا چھ برس کے بعد جب وطن آتا ہے تو اس کے باپ کے جنازے کی تدفین کی جارہی تھی۔ بیٹے نے کیمرے سے میّت کی تصویر کھینچ لی اور کہا یہ تصویریں بچوں کو لندن ای۔ میل کروں گا۔ وہ تصویر میں اپنے دادا کو دیکھ کر خوب انجوائے کریں گے۔

افسانچہ ''تجربہ'' تہذیبی قدروں کی موت کا المیہ ہے۔ بچہ نہ ہونے پر شوہر مشورہ دیتا ہے کہ وہ یہ بچہ کسی اور کی مدد سے بھی تو حاصل کر سکتی ہے۔ اس میں بدنامی کا خطرہ بھی نہیں ہے۔ یہ

مشورہ بیوی کو خوشی نہیں دیتا کیونکہ ایسے تجربے تو پہلے بھی کر چکی تھی شاید زمین ہی زرخیز نہیں تھی۔ ڈیوٹی مکروریا کاری پر مبنی افسانچہ ہے۔ تھانہ انچارج ایک جیب کترے کو اس شرط کے ساتھ اسے حوالات سے آزاد کر دیتا ہے کہ وہ باہر جا کر دن بھر راہگیروں کی جیب کاٹے اور شام کو ساری رقم اس کے حوالے کر دے۔ جیب تراش نے دس ہزار کی جیب کاٹ کر پانچ ہزار گھر والوں کو دیدیے اور پانچ ہزار تھانہ انچارج کو سونپ دیئے کہ اسی دن جس کی جیب کٹی تھی وہ بھی ایف۔آئی۔آر درج کرانے تھانے آ گیا اور کہا کہ دس ہزار کی جیب کٹی ہے۔ تھانہ دار کو جیب تراش کی بے ایمانی پر بہت غصہ آیا مگر ضبط کر کے جیب کترے کو تاکید کی کہ دوبارہ یہ حرکت مت کرنا ''اب جا کر کھانا کھالو اور سو جاؤ۔ کل پھر تمہیں ڈیوٹی پر نکلنا ہوگا''۔ ریڈیائی ڈرامے، فلمی فیچر، بچوں کی کہانیاں اور کشمیری کہانیوں کے اُردو ترجمے سبھی اپنی جگہ دلچسپ اور معنویت سے بھرپور ہیں۔

...........●●● ...........

لوگوں سے پوچھ تاچھ کرنے کے ساتھ ساتھ جامہ تلاشی بھی لے رہے ہوتے ہیں۔وہ جب گلی کے قریب پہنچتا ہے تو ایک وردی پوش کی انگلی کے اشارے سے وہ رک جاتا ہے۔وردی پوش قریب آ کر پوچھتا ہے کہ وہ کہاں سے آ رہا ہے اور بیگ میں کیا ہے؟وہ جواب میں کہتا ہے کہ وہ اسکول سے آ رہا ہے اور بیگ میں کتابیں ہیں۔اس کے بعد افسانہ نگار نے مرکزی کردار''امجد'' کی معصومانہ سوچ اور وردی پوش کی دہشت پسند سوچ کی عکاسی اس طرح سے ظاہر کی ہے۔امجد کا جواب سن کر وردی پوش پھر پوچھتا ہے:

''کچھ اور بھی ہوگا۔''

''نہیں تو۔صرف کتابیں ہیں۔''امجد نے معصوم لہجے میں جواب دیا۔

''میرا مطلب ہے،پستول...گولہ بارود؟''

پستول کا نام امجد کے لئے نیا نہیں تھا۔اکثر کسی بڑے تہوار پر بازار سے بچوں کے نقلی پستول خریدے تھے لیکن گولہ بارود..اس نام سے وہ نا آشنا تھا۔

''یہ گولہ بارود کیا ہوتا ہے؟''امجد نے پوچھا۔

وردی پوش نے کوئی جواب نہ دیا اور ہاتھ کے اشارے سے وہاں سے جانے کے لئے کہہ دیا۔جاتے جاتے وردی پوش کی آواز اس کانوں سے ٹکرائی''دہشت گرد کی اولاد...!''

یہ سن کر وہ رک گیا اور مڑ کر دیکھا۔وردی پوش اب کسی دوسرے شخص کی جامہ تلاشی لے رہا تھا۔

''یہ دہشت گرد کیا ہوتا ہے۔''اس نے من ہی من میں سوچا۔

گھر لوٹنے پر بھی امجد کے کانوں سے''دہشت گرد'' کے الفاظ ٹکرا رہے تھے۔اس نے جب اپنے والدین کو یہ سب واقعہ سنایا تو ان کی آنکھوں میں خوف و ڈر کے تاثرات صاف نظر آنے لگے لیکن وہ حیران و پریشان ہو کر خاموش ہو گئے۔اب بستی کے اندر بارود کی بو پھیل چکی تھی۔کسی بھی وقت گولیوں کی گن گرج اور بارود پھٹنے کی آوازیں آتی رہتی تھیں اور انسانی جانیں تلف ہو رہی تھیں۔اب امجد گولی بارود،پستول،مار دھاڑ،گرفتاری اور کریک ڈاون وغیرہ سبھی الفاظ سے

مانوس ہو چکا تھا۔ایک صبح جب بستی کا کریک ڈاون کیا گیا تو شناختی پریڈ کے دوران وردی پوش افراد نے امجد کو بھی فوجی گاڑی میں ڈال دیا۔لوگ یہ دہشت ناک صورت حال دیکھ کر احتجاج کے لئے آگے بڑھنے لگے لیکن وردی پوشوں نے ہتھیار کے زور پر انہیں روک دیا۔امجد کا باپ اپنے معصوم بیٹے کی گرفتاری دیکھ کر وردی پوشوں سے منت سماجت کرنے لگا:

''یہ بے قصور ہے' کم سن ہے' اُسے کیوں لے جا رہے ہو' کہاں لے جا رہے ہو.

لیکن جیپسی امجد کو لے کر نکل چکی تھی!!''

معصوم امجد کی تلاش میں ہر جگہ کے چکر کاٹے گے۔کسی بھی سرکاری ادارے یا پولیس اسٹیشن سے کوئی مناسب کاروائی نہیں کی گی ۔آخر کار امجد کا والد اس فوجی کیمپ کو ڈھونڈ نکالنے میں کامیاب ہوا لیکن جب وہ ان سے اپنے گرفتار شدہ بیٹے کے بارے میں پوچھ بیٹھا تو وہاں سے جواب ملا کہ ان لوگوں کو رہا کیا گیا ہے۔اس کے بعد افسانہ نگار نے جس دردانگیز طریقے سے امجد کے باپ کی بے بسی اور فوجیوں کے غیر انسانی تیور کو ظاہر کیا ہے' وہ کشمیر کے سینکڑوں گمشدہ افراد کی درد بھری کہانی کا ایک کڑوا سچ ہے:

''تو میرا بیٹا امجد کہاں ہے؟'' اس نے پوچھا

''ہمارے پاس نہیں ہے' وہ کہاں ہے ہم نہیں جانتے۔اسے تلاش کرنا اب تمہارا کام ہے ہمارا نہیں۔''

اب کی بار امجد کی گم شدگی کے بارے میں ایف آئی آر درج تو کی گئی لیکن ایسا کرنے سے نہ تو امجد ملا نہ امجد کی لاش اور نہ ہی

اس کی بے نام قبر...!''

نور شاہ صاحب کی تخلیقی صلاحیت کا اعتراف تو باشعور ناقدین اور قارئین کرتے رہتے ہیں.یہ ان کی تخلیقی توانائی کی پرواز ہے کہ نصف صدی سے اردو افسانے کے منظرنامے پر چھائے ہوئے ہیں اور عصر حال تک موصوف کے نو افسانوی مجموعے منظر عام پر آچکے ہیں۔نور شاہ کی افسانوی

کہانی کے دو روپ ہیں۔ ایک رومان اور دوسرا حقیقت۔ فنی طور پر اگرچہ دونوں کو پیش کرنے کے لئے تخلیقی صلاحیت درکار ہوتی ہے، تاہم رومان کے بدلے حقیقت بیان کرنے میں مقصدیت کا پہلو بھی نمایاں ہوتا ہے۔ ایک تخلیق کار کی تخلیق میں جب سماجی حقیقت نگاری کا رنگ شامل ہو جاتا ہے تو وہ اپنی سماجی ذمہ داری کا حق بھی ادا کرتا ہے اور اس کی تخلیق بھی سماج کے زخمی روح کی تاریخ بن جاتی ہے۔ اس تناظر میں نور شاہ کے وہ افسانے جو کشمیریوں کے دکھ، درد اور کرب انگیز حالات کی فنی عکاسی کرتے ہیں، کسی تواریخ سے کم نہیں ہیں۔ اس کا عیاں ثبوت زیر نظر تصنیف ''کشمیر کہانی'' کے بیشتر افسانے ہیں۔ کشمیر کے تعلق سے نور شاہ کے افسانوں کا جائزہ لیتے ہوئے پروفیسر قدوس جاوید لکھتے ہیں کہ ''وہ بطور خاص کشمیر کی روحِ عصر کے موثر ترجمان ہیں اور ان کے طفیل ہی خود نور شاہ کا شمار ایک عرصہ سے اردو کے معتبر افسانہ نگاروں میں کیا جاتا ہے۔'' (کتاب' یہ کیسا ہے جنون!۔ نور شاہ ص ٦)

کشمیر میں پچھلے پچیس برسوں سے جو مزاحمتی ادب (افسانے) تخلیق ہوا ہے، اس کے مطالعے سے ظاہر ہے کہ کشمیر کے بیشتر تخلیق کار بلا خوف و تردد اور کسی مصلحت پسندی کے قلم کا صحیح حق ادا کر رہے ہیں۔ کشمیر جس پُر آشوب دور سے گزر رہا ہے، افسانوی ادب میں اس کی عکاسی پُر درد انداز سے کی گئی ہے اور ہو رہی ہے۔ چند احباب کے مضامین پڑھ کر ایسا محسوس ہوا کہ وہ ان افسانوں سے بے خبر ہیں اس لئے وہ گلہ کرتے رہتے ہیں کہ کشمیر کے افسانہ نگار اپنی کہانیوں میں یہاں کی زمینی صورت حال کی منظر کشی نہیں کر رہے ہیں۔ یہ گلہ اسی وقت دور ہو جائیگا جب ہم ان تخلیقات کا مطالعہ کرنے کے لئے وقت نکالیں گے۔



●......ڈاکٹر نزاکت حسین

# نور شاہ کی ناول نگاری

نور شاہ نے اپنے ذاتی تجربات، مشاہدات اور حقیقت کے امتزاج سے زندگی کی حقیقی تصویر کشی کی ہے یوں تو انہوں نے افسانے اور ڈرامے زیادہ لکھے ہیں لیکن ان کے ناول بھی ادبی دنیا میں کافی مقبولیت حاصل کر چکے ہیں۔ ان کے دو ناول ''پائل کے زخم'' اور ''نیلی جھیل کالے سائے'' ہیں۔ ان میں انہوں نے کشمیر کی مفلوک الحال اور مجبور لوگوں کی زندگی، ان کے خواب، ارمان اور رنج وغم کو پیش کیا ہے۔ اس کے علاوہ ''نور شاہ کے تین ناولٹ'' کو کافی مقبولیت حاصل ہوئی۔ اس مجموعے میں ''آدھی رات کا سورج''، ''آؤ سو جائیں'' اور ''لمحے اور زنجیریں'' شامل ہیں۔ یہ تینوں ناولٹ نور شاہ کی ذاتی وارداتوں اور تجربوں پر مبنی ہے۔

''آدھی رات کا سورج'' کے ذریعے نور شاہ نے معاشرے میں پائی جانے والی خامیوں کو بڑی خوبصورتی سے اُجاگر کیا ہے۔ بیسویں صدی کی ساتویں اور آٹھویں دہائی میں لکھا ہوا یہ ناولٹ آج کے دور کی بھرپور عکاسی کرتا ہے۔ یہ ناولٹ آنے والی نئی نسل کی لڑکیوں کے لئے ذریعۂ پیغام ہے کہ وہ اپنی من مانی نہ کریں۔ اپنے والدین کی مرضی کے خلاف ایسے کسی بھی راستے کو نہ اپنائیں جس سے انہیں اپنا پریوار، اپنی عزت اور اپنا وقار سب کچھ کھونا پڑے۔ ناول نگار نے اس ناولٹ کی مرکزی کردار کے ذریعے ظاہر کیا ہے کہ نوجوان لڑکیاں جو فلموں میں کام کرنے کی خواہش لے کر ممبئی جاتی ہیں اور پھر کیسے وہاں کے بڑے لوگوں کی جنسی ہوس کا شکار بنتی ہیں۔ سبق آموز بھی ہے اور قاری کو متاثر بھی کرتا ہے۔

''آؤ سو جائیں''، میں مصنف نے جنسی ونفسیاتی خواہشات کے ساتھ ساتھ کشمیر کی نیم تاریخ کو بھی علامتوں اور اشاروں کے ذریعے بیان کیا ہے۔ اس ناولٹ میں عشق و محبت کے قصے، احباب کے بچھڑنے کا غم اور کشمیر کی عوام پر ہوئے ظلم وستم وغیرہ چھوٹے چھوٹے واقعات کا بیان ملتا ہے۔ ان واقعات کے ساتھ ساتھ کشمیر کے لیڈروں پر طنز، فرقہ پرستوں سے دور رہنے کا سبق، حب الوطنی کا جذبہ اور آپسی بھائی چارے کا پیغام بھی ملتا ہے۔ اس کے علاوہ اس ناولٹ میں ایک ایسی عورت کے کردار کی نقاب کشائی کی گئی ہے جس کی زندگی کا کوئی اصول نہیں ہوتا۔ ہر ایک سے دوستی کرنا اور پھر ان کے ساتھ بیٹھ کر شراب پینا اُس کا خاصہ ہوتا ہے مصنف نے اس کے کردار کی عکاسی بڑے خوبصورت انداز سے کی ہے اس ناولٹ کے مطالعے سے قارئین کو یہ سبق ملتا ہے کہ ایسی بدکردار عورتوں سے دور رہنا چاہیۓ۔ جن سے معاشرے پر بُرا اثر پڑتا ہو۔ اس ناولٹ میں نفسیاتی پیچ وخم کو ایسے پیش کیا گیا ہے کہ قاری مسحور ہو کر تخیلی دنیا کی سیر کرتا ہے۔

''لمحے اور زنجیریں'' کے ذریعے مصنف نے معاشرے میں پائی جانے والی ایسی برائیوں اور خامیوں کو اُجاگر کیا ہے کہ جن سے ہندوستانی تہذیب و معاشرت کی توہین ہوتی ہے۔ قارئین کو ان برائیوں سے بچنے اور خامیوں کو دور کرنے کا سبق ملتا ہے۔ یہ ناولٹ بھی جنسی موضوعات پر مبنی ہے۔ اس ناولٹ کے دونوں مرکزی کردار الگ الگ شادہ شدہ ہونے کے باوجود ایک دوسرے سے مسلسل ناجائز تعلقات بنائے رکھتے ہیں۔ تاج کی خاطر اختر اپنے اہلِ و عیال سے بھی دور ہو جاتا ہے لیکن جب تاج اختر کو چھوڑ کر کسی اور سے جنسی تعلقات بنا لیتی ہے تو اس وقت اختر پچھتاتا ہے۔ ''لمحے اور زنجیریں' کے مطالعے سے قاری کو یہ پتہ چلتا ہے کہ ایک شادی شدہ انسان کا کسی غیر عورت سے ناجائز تعلقات بنانا اس کے ازدواجی زندگی کے لئے کتنا الم ناک ثابت ہو سکتا ہے۔ اس ناولٹ کے مطالعے سے اندازہ ہوتا ہے کہ ایک شادی شدہ انسان کی زندگی کا معیار غیر شادی شدہ سے مختلف ہونا چاہیۓ۔

نور شاہ کی تصنیفات میں زندگی سے تعلق رکھنے والے مسائل زیادہ جگہ پاتے دکھائی دیتے

ہیں۔ زندگی کے تجربات اور مشاہدات سے انہوں نے بہت کچھ سیکھا اور سمجھا ہے شاید یہی وجہ ہے کہ ان کی تصنیفات زندگی سے بہت قریب نظر آتی ہیں۔ معاشرے میں پائی جانے والی برائیوں اور خامیوں کی نشاندہی وہ اپنے افسانوں اور ناولوں میں بڑی خوبصورتی سے کرتے ہیں۔ اپنی کہانیوں میں زندگی کی ہو بہو تصویر کشی کرتے ہیں۔

اس مجموعے میں شامل تینوں ناولٹ میں مصنف نے قصہ، پلاٹ، کردار نگاری، مکالمہ نگاری ،منظر کشی اور زبان و بیان کا استعمال فنی مہارت سے کیا ہے۔ یہ مجموعہ اس لحاظ سے بھی کامیاب ہے کہ اس کے واقعات کا بہاؤ بغیر کسی رخنہ کے آگے بڑھتا ہے۔ واقعات جس طرح اپنی راہِ حسین بناتے ہیں اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ فنکار ان تجربات سے بخوبی واقفیت رکھتا ہے اور انہیں تحریر کرتا جا رہا ہے۔ حقیقت پسند ناول نگار میں یہ بات پائی جاتی ہے نور شاہ کو اس پر دسترس حاصل ہے۔ انہوں نے ان عوامل کے ساتھ ساتھ کی باریکیوں کا بھی خاص خیال رکھا ہے۔

ان ناولٹوں میں کردار نگاری اعلیٰ درجہ کی ہے سب کرداروں کو مصنف نے مکمل فنکارانہ طریقے سے پیش کرنے کی سعی کی ہے۔ گونا گوں کرداروں کے باوجود ایک دوسرے کو ہر لحاظ سے الگ رکھا ہے۔ ان کے کرداروں کی سخت گیری ان کے مترجم آمیز حالات اور زندگی کے متعلق ان کا رویہ عبرت آمیز بھی ہے اور سبق آموز بھی۔ نور شاہ ہمہ جہت شخصیت کے مالک ہیں۔ عام طور پر ان کی کہانیوں کا پسِ منظر بالخصوص اور بالعموم کشمیر رہا ہے۔ ان کی منظر نگاری اور اندازِ بیان کی خوبصورتی انہیں ممتاز مقام عطا کرتی ہے۔ زبان و بیان کے اعتبار سے بھی یہ کامیاب ناولٹ ہیں۔ ان کے کردار اپنے معاشرتی اور خاندانی پسِ منظر کے لحاظ سے اپنی اپنی زبانیں استعمال کرتے ہیں۔

حاصل کلام یہ ہے کہ ''نور شاہ کے تین ناولٹ'' فن کے آب گیروں کو پوری طرح رواداری کے ساتھ سجائے رکھتی ہے۔

نور شاہ کی عظمت و انفرادیت کا راز اس میں مضمع ہے کہ انہوں نے نئے نئے تجربات سے

اپنے سارے مراحل کو قاری کے سامنے مکمل طور پر من وعن پیش کردیا ہے۔ یہ نور شاہ کی حقیقت شعاری کا کرشمہ ہے۔ جس نے اس مجموعے کو زندگی کا حقیقی رنگ عطا کردیا ہے۔ اُن کا طرزِ تحریر اس قدر دلکش ہے کہ قاری متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا۔ اس مجموعے میں مصنف نے سماجی رشتوں پر بھی نکتہ چینی کی ہے اور یہ دکھایا کہ سماج میں رہنے والے مختلف طبقے کے لوگ کس طرح اپنے چہروں پر حیوانیت کا خول چڑھائے ہوئے ہیں۔ مجموعہ ''نور شاہ کے تین ناولٹ'' کے جائزے سے معلوم ہوتا ہے کہ نور شاہ اردو فکشن کی دنیا میں نمایاں حیثیت کے مالک ہیں اور اردو فکشن میں بالخصوص ریاستی ادب میں ان کا منفرد مقام ومرتبہ ہے۔

..........●●● ..........

●......سعید خورشید کاظمی

# نورشاہ۔افسانے کا ایک درخشندہ ستارہ

نورشاہ جو اردو افسانوی ادب کے ایک نہایت معتبر اور مشہور و معروف کہانی کار ہیں۔اردو ادب کو فیض یاب کر رہے ہیں۔بقول نورشاہ اُنہوں نے اُس وقت لکھنا شروع کیا جب ریاست کے کئی معتبر افسانہ نگار پورے برصغیر کے افسانوی منظرنامے پر چھائے ہوئے تھے جن میں حامدی کاشمیری، ٹھاکر پونچھی، مالک رام آنند، موہن یاور، برج پریمی وغیرہ شامل ہیں۔اُن کے ہمعصر افسانہ نگاروں میں وریندر پٹواری، پشکر ناتھ، وحشی سعید، ویدراہی، برج کتیال، علی محمد لون، اختر محی الدین، ہری کرشن کول، غلام رسول سنتوش، مخمور بدخشی، کے نام لئے جاسکتے ہیں۔انہیں کہنہ مشق ادیبوں کی صف میں جنہوں نے اپنے افسانوں میں کشمیر اور کشمیریت کی کُھل کر وکالت کی اپنی محنت، ریاضت، مشاہدہ اور مطالعہ کے بل بُوتے پر نورشاہ اور اُن کے ہمعصروں نے بھی اپنی اہمیت کا سکّہ جمایا اور افسانوی ادب میں ایک درخشندہ ستارہ بن کر اُبھرے۔نورشاہ اپنی تخلیقات کی بنا پر ایک ناقابلِ تسخیر ادیب کی حیثیت سے جانے مانے جاتے ہیں۔اُس وقت کے افسانوں اور کہانیوں میں جب وادی حقیقی طور پر پیار اور محبت سے لبریز تھی نورشاہ نے رومانی کہانیاں لکھ کر اپنے طرزِ ادائیگی کو اہل قلم سے منوایا۔ایک عرصہ تک نورشاہ عشق کے حوالے اور حسن پرستی کے جذبہ سے معمور رومان پرور کہانیوں سے اہل ذوق کو محظوظ کرتے رہے۔پروفیسر قدوس جاوید نے نورشاہ کو شہنشاہ رومان کہا ہے اور نورشاہ خود بھی اِس کا اعتراف کرتے ہیں۔اُنہوں نے اپنے ایک افسانوی مجموعہ 'بے ثمر سچ' میں اقرار کیا ہے کہ 'میرے افسانوں کے کردار رومانوی ہیں۔میرا ماننا ہے کہ زندگی کے دھارے سے رومان کے چشمے ہی

پھوٹتے ہیں......زندگی حسن و عشق سے عبارت ہے اور نسل آدمی کی بقا ان ہی سے قائم ہے۔ وہ وادیٔ دلفریب جہاں کے مرغزاروں، پہاڑوں کی دل کو موہ لینے والی چوٹیوں اور باغات کے دلکش مناظر، چشموں کے ٹھنڈے پانیوں اور صحت افزا مقامات نے ہر کسی کو متاثر کیا کو نور شاہ نے اپنے افسانوں کا ایک اہم حصہ بنایا اور اس کی خوبصورتی کو اہلِ وطن اور سیاحوں سے روشناس کرایا۔ اِس تعلق سے جب اُن کی کہانیوں کو پڑھا جاتا ہے تو قاری اپنے آپ کو اُن روح پرور اور حسین فضاؤں اور نظاروں میں پاتا ہے جس کی تصویر کشی وہ کرتے ہیں۔ گزرتے وقت کے ساتھ ساتھ اُن کی تحریروں میں نکھار آتا گیا اور اس ادیب نے اپنا ایک ایسا مقام پیدا کیا کہ بہت سے ایڈیٹر اُن افسانوں کو اپنے رسائل میں چھاپنا باعثِ افتخار سمجھتے تھے۔ اُن کی پہلی کہانی ''گلاب کے پھول'' ماہنامہ بیسویں صدی دہلی میں شائع ہوئی جس کے مدیر خوشتر گرامی تھے اور جن کا حدِ انتخاب بہت سخت تھا اُس رسالہ میں چھپنا اِس بات کی ضمانت تھی کہ ادیب یا شاعر واقعی کل کا ایک نامور تخلیق کار ہوگا۔ اُس کے بعد نور شاہ نے پیچھے مُڑ کر نہیں دیکھا اور شہرت کی وہ منزلیں طے کرتے کرتے آج اُس مقام پر کھڑے ہیں کہ ہر ادب نواز اُنہیں تحسین کی نظر دیکھتا ہے اور افسانوی دُنیا کا تذکرہ اُن کے بغیر ممکن ہی نہیں۔ کتنے ہی آج کے نئے کہانی کار اُن سے فیضیاب ہوئے ہیں کہنا دُشوار ہے۔ ماضی میں بھی اُنہوں نے اپنے گہرے مطالعہ اور مشاہدہ کے پیشِ نظر قابلِ ستائش کہانیاں اہلِ ادب کو دیں اور آج بھی جب ہر طرف آہیں اور سسکیاں ہیں، زندگی جینا دوبھر ہوا جا رہا ہے، آج کے غیر یقینی اور انتہائی مخدوش حالات، جور و ظلم، قتل و غارت، کسمپرسی، پھلوں اور پھولوں کی خوشبوؤں کی جگہ بارود کی زندگی بموں کی موجودگی اور بدلتے ہوئے اخلاقی رُجحانات کو سامنے رکھتے ہوئے اور جنتِ کشمیر کو اُجڑتے دیکھ کر بڑی خوبصورتی اور مہارت کے ساتھ ایک سچے ادیب کی مانند سچائی کو بیان کرنے میں کسی حیل و حجت سے کام نہیں لے رہے بلکہ بلاخوف وخطر جو وہ دیکھ، سُن اور محسوس کر رہے ہیں اُسے اپنی کہانیوں میں بیان کر رہے ہیں۔ اُن کے دلی کرب کو اُن کے اِن الفاظ میں جانچیئے:......اس دوران یہ جنت دھیرے دھیرے آہستہ

آہستہ رُک رُک کر ایک نیا روپ اختیار کر گئی......جہنم کا روپ......آگ، شعلے، قتل و غارت، آبرو ریزی، نا انصافی ......' (خواب بھی بکتے ہیں)۔ پروفیسر مجید مضمر کے الفاظ میں رومان سے حقیقت تک کے سفر میں نور شاہ کا تخلیقی برتاؤ' خاصی اہمیت رکھتا ہے۔ ویسے بھی یہ نا قابلِ تردید سچ ہے کہ حساس ادیب اور شاعر اپنے اِرد گرد کے ماحول، اپنے معاشرے اور حالات کے تقاضوں سے آنکھیں نہیں موند سکتا۔ اگر وہ سچ کو سچ کہنے سے ہچکچاتا ہے تو ظاہر ہے کہ وہ اپنے فن سے اور اپنے فن پارے سے انصاف نہیں کر رہا کیونکہ ایک صحیح اور سچا فنکار وہی ہے جو وقت کی آواز سنے اور اُسی کے مطابق اپنے خیالات کا اظہار کرے اور لوگوں کو حقیقت سے روشناس کرائے......نور شاہ اس حوالے سے افسانوی ادب کے شہسوار ہیں اور بڑی مہارت سے اپنا فرض نبھا رہے ہیں۔

نور شاہ نے کشمیر کے موجودہ حالات کے پس منظر میں بے شمار افسانے لکھے ہیں لیکن کہیں بھی وہ لوگوں کے جذبات کو برانگیختہ نہیں کرتے بلکہ محبت و آشتی، صلح صفائی، یگانگت اور فرقہ وارانہ بھائی چارے کا سبق پڑھاتے ہیں اور اس طرح اُن کی تخلیقات کو انفرادیت کا درجہ دیا جا سکتا ہے۔ چھ دہائیوں سے مسلسل لکھے جانا کوئی آسان کام نہیں ہے۔ اُن کی تحریروں میں تنوع کا عنصر بخوبی دیکھا جا سکتا ہے۔ اگر پہلے اُنہوں نے رومانس کے مختلف انداز اور طریقوں کو اپنی کہانیوں کی بُنیاد بنایا تھا تو آج وہ اُن تلخ حقائق اور نفسیاتی کشمکشوں کو ضبط تحریر میں لا رہے ہیں جس سے دُنیا بالعموم اور کشمیر بالخصوص دو چار ہے۔ اُن کا قلم تھکا نہیں، اُن کا ذہن کمزور نہیں ہوا، انہوں نے ہتھیار نہیں ڈالے بلکہ اور زیادہ ہمت اور جرأت کے ساتھ اپنے تحریری سفر پہ گامزن ہیں۔ اس وقت تک وادیٔ کشمیر کے یہ قد آور اور 'جواں' قلم کار اپنے نو افسانوی مجموعے، پانچ ناول اور ناولٹ لکھ کر اُردو ادب میں اضافہ کر چکے ہیں۔ افسانہ 'درندے' مجھے اس بدنام زمانہ جنسی وحشت کی یاد دلاتا ہے جب ایک لڑکی کی، اُس کے دوست کے سامنے، چلتی ہوئی بس میں چند جنسی درندوں نے نہ صرف اُس کی عصمت کو تار تار کیا بلکہ اُس کے برہنہ جسم کو بس سے باہر پھینک دیا اس محبت کی دیوی کو جس نے ایک بار اُس کے دوست کے پوچھنے پر کہ وہ اُسے کتنا چاہتی ہے

جواب دیا تھا۔ اتنا چاہتی ہوں کہ میں تمہاری ایک چھوٹی سی آرزو کے لئے اپنا تن من نچھاور کرسکتی ہوں، تمہارے ایک اشارے پر صحرا صحرا ریت چھان سکتی ہوں، ساگر کی گہرائیوں کو ناپ سکتی ہوں، ہمیشہ ہمیشہ کے لئے ابدی نیند سلا دیا۔ وہ اپنے اُس چاہنے والے کو جو اُس کے واسطے آگ کے دریا پار کرسکتا تھا، اونچے پہاڑوں کی چوٹیوں کو سر کرسکتا تھا صرف خواب دیکھنے کے لئے چھوڑ گئی۔ دیگر افسانوں پہ بھی اظہار خیال کیا جاسکتا ہے اس لئے کہ ان میں بھی نور شاہ کی انفرادیت کو دیکھا جاسکتا ہے اور جن میں حقیقی زندگی کے کئی رنگ جھلکتے ہیں مگر بوجہ طوالت یہ ممکن نہیں۔ بس وہ پڑھنے سے تعلق رکھتے ہیں۔

پہلی بار نور شاہ کے افسانچے پڑھنے کا اتفاق ہوا جو انہوں نے خالد حسین ویریندر پٹواری اور وحشی سعید کی نذر کئے ہیں۔ ان میں بھی وہ تمام موضوع ہیں جن سے آج کل ساری دنیا دو چار ہے۔ ان میں سیاست، کورپشن، جنسیات، مذہبیات کے عکس موجود ہیں لیکن اگر چشم بینا سے ان کا مطالعہ کیا جائے تو یہ ہمیں اپنے اخلاقی فرض کو نبھانے اور اپنے فرائض کو سرانجام دینے کا سبق بھی فراہم کرتے ہیں۔ مُنی بڑے دنوں سے باپ سے تقاضا کررہی تھی کہ اُس کے لئے گُڑیا لائی جائے۔ ماں اُس کو سمجھا رہی تھی کہ چوں کہ ''اس کے ابو جان ریلیف کمیٹی کے صدر ہونے کے باعث بھونچال سے متاثر لوگوں کو دیکھ بھال کرنے میں مصروف ہیں...... راحت کے کاموں سے انہیں فرصت تو ملنے دو۔ منی کا کہنا' امی میں یہ نہیں مان سکتی۔ کل تو ابو دو کنستر گھی اور ایک بوری آٹا لائے تھے اور آج وہ چھ نئے کمبل لائے ہیں، لیکن میری گڑیا لانا بھول گئے' کیا اس بات کی کھلی دلیل' نہیں کہ یہ بزعم خود جنتا کے غمخوار صحیح معنوں میں اُن کے کتنے ہمدرد ہوتے ہیں۔ یہ مرکزی پلاٹ ہے افسانچے 'فرض شناسی' کا۔ افسانچہ 'ڈیوٹی' میں بتایا گیا ہے کہ نئے افسر اعلیٰ کے آنے سے جب بالائی آمدنی کے راستے بند ہونے لگے تو اُس طرح ایک پولیس اسٹیشن کے انچارج غفور نے ایک اور طریقہ اپنایا۔ اُس نے ایک جیب کترے سے جو حوالات میں بند تھا کو کہا کہ وہ دن بھر لوگوں کی جیبیں کاٹتا رہے اور شام ہونے سے پہلے لوٹ آئے دن بھر کی کمائی کے ساتھ۔ اُس دن

جیب کترے نے بنک سے نکلتے ہوئے ایک آدمی کا پرس اڑالیا۔ پانچ ہزار گھر میں دینے کے بعد باقی پانچ ہزار غفور کے حوالے کردیئے۔ وہ خوش تھا کہ اُس کی سکیم کامیاب رہی۔ جب متاثرہ شخص نے رپورٹ درج کروائی کہ اُس کا پرس جس میں دس ہزار روپے تھے کسی نے اُڑالیا ہے تو غفور کا ماتھا ٹنکا۔ رپورٹ درج کرنے اور اُس شخص کی جانے کے بعد اُس نے جیب کترے کو بلایا اور کہا' اتنی بڑی جعلسازی، اتنا بڑا دھوکا...... میرے ساتھ ...... دس ہزار میں سے پانچ ہزار کی رقم اڑالی...... دیکھ اب میں تیرا کیا حشر کرتا ہوں، لیکن دوسرے ہی لمحے نرمی کے ساتھ اُس کو کہا' اب کی' بار معاف کرتا ہوں۔ آئندہ ایسی غلطی نہ کرنا...... اب جا کر کھانا کھالو سوجاؤ...... کل پھر تمہیں ڈیوٹی پر جانا ہوگا۔ ہوسکتا ہے کہ اس قسم کی ڈیوٹی سے بہت سے آفیسر نابلد ہوں۔ نور شاہ کی یہ سکیم انہیں 'راہ، راست پر لاسکتی ہے۔'

نور شاہ نے اس مجموعے کے چوتھے باب میں ہری کرشن کول، صوفی غلام محمد، محمد امین کامل، اختر محی الدین اور محی الدین ریشی کے ایک ایک کشمیری افسانے کو اُردو کا روپ دے کر کشمیری نہ جاننے والے قاری پہ ایک احسان کیا ہے اور اُسے یہ جان کر یقیناً مسرت ہوگی کہ اس زبان کا افسانوی ادب بھی مالا مال ہے۔ یہ کہانیاں پڑھ کر احساس ہوا کہ کشمیری قلم کاروں کی تخلیقات کے، منتخب ہی سہی، لگاتار اُردو اور دوسری زبانوں یعنی پنجابی، ڈوگری وغیرہ میں بھی ترجمے ہونے چاہئیں تاکہ اُن زبانوں کے قاری بھی جان سکیں کہ اس زبان کے فنکار بھی ادب کا دامن بھر رہے ہیں۔ ستمبر ۲۰۱۴ء میں جو تاریخی تباہی متواتر بارشوں اور اُن کے نتیجے میں تباہ کن سیلاب نے پہنچائی اُس پر پانچ کہانیاں ہیں جن میں انہوں نے افسانوی رنگ دے کر اُس کرب اور درد کا بھرپور اظہار کیا ہے جس سے اہل کشمیر تب ہی دوچار نہیں ہوئے بلکہ اب تک اُس کے نتائج کا سامنا کر رہے ہیں اہلِ سیاست کی سیاسی شعبدہ بازیوں کی 'کرم فرمائیوں' کے سبب۔

...........●●● ...........

●...... فاروق احمد وانی

# نور شاہ۔ تحریکات اور رجحانات کے تناظر میں

اردو ادب میں جہاں کئی تحریکیں رونما ہوئیں وہیں کئی رجحانات بھی وقتاً فوقتاً رونما ہوتے رہے۔ اردو کی ادبی تاریخ کا کوئی بھی دور تحریکات ورجحانات سے خالی نہیں رہا۔ ہر زمانے میں ہمارے ادیب وشاعر کسی نہ کسی تحریک یا رجحان سے وابستہ رہ کر سرگرم عمل رہے۔

اردو ادب کی ان تحریکوں میں ابہام گوئی کی تحریک، فورٹ ولیم کالج کی تحریک، علی گڑھ تحریک، انجمن پنجاب کی تحریک، اقبال کی تحریک، رومانی تحریک، ترقی پسند تحریک، جدید تحریک اور مابعد جدید تحریک وغیرہ قابل ذکر ہیں۔ یہ تحریکیں اٹھارہویں، انیسویں اور بیسویں صدی میں رونما ہوئیں۔ ان میں بعض تحریکات کا اثر بہت جلد ختم ہوگیا اور بعض کا اثر ابھی تک دکھائی دے رہا ہے۔ اگر ہم رومانی تحریک کی بات کریں تو یہ تحریک علی گڑھ تحریک کے ردعمل میں پیدا ہوئی ہے اور اس کا تصور انگریزی ادب سے اردو ادب میں آیا ہے۔ اس تحریک سے وابستہ طبقہ مقصدیت کی بجائے تخیل کی کارفرمائی اور جذبہ اور خیال کی آزادی چاہتا تھا۔ اس تحریک سے وابستہ ادیبوں نے جو ادب لکھا، وہ رومانی ادب کہلایا۔ پروفیسر احتشام حسین رومان کے بارے ایک جگہ لکھتے ہیں:۔

”رومان سے مراد حسن وعشق کا افلاطونی اور تخیل بیان نہیں بلکہ روایات سے بغاوت، نئی دنیا کی تلاش، خوابوں اور خیالوں سے محبت، ان دیکھے حسن کی جستجو، وفور تخیل اور وفور جذبات، انانیت میں ڈوبی ہوئی انفرادیت، آزادیِ خیال، حس سے لطف اٹھانے میں ناآسودگی کا احساس اور اس کا

کرب۔ ان سب کو میں رومانیت کہتا ہوں، رومان اسے بھی کہتا ہوں جو حقائق کی جستجو، مادی اسباب سے زیادہ خیالات وتصورات کی رنگین دنیا میں کرتا ہے۔"

انور سدید، اردو ادب کے ارتقا میں تحریکوں اور رجحانوں کا حصہ، ۱۹۹۶ء، ص ۳۲۲

رومانی تحریک کے پانچ اہم پہلو جن پر زور دیا جاتا تھا درج ذیل ہیں۔ جذباتیت میں انتہا پسندی، فطرت پسندی، عقل سے بیزاری، مسرت کی تلاش اور ماورائیت قابل ذکر ہیں۔ اس تحریک کا آغاز سر سید احمد خان اور الطاف حسین حالؔی کی اصلاحی تحریک کے بعد ہوا۔ اس کے اولین نمونے عبدالحلیم شرر کی تخلیقات میں نظر آتے ہیں۔ اس کا اثر براہ راست شعروادب پر پڑا۔ اس تحریک سے وابستہ ادیبوں میں مولانا ابوالکلام آزاد، مہدی افادی، سجاد انصاری، نیاز فتح پوری، امتیاز علی، مجنوں گورکھپوری، سجاد حیدر یلدرم، عنایت اللہ دہلوی، جلیل قدوائی، ظفر قریشی وغیرہ قابل ذکر ہیں۔ ملکی سطح کے ان ادیبوں کا اثر ریاستی سطح کے ادیبوں پر بھی پڑا۔ ریاست جموں وکشمیر کے ادیب بھی اس سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکے۔ اس تحریک سے متاثر ہونے والے ادیبوں میں پریم ناتھ پردیسی، محمد دین فوق، پریم ناتھ در، تیرتھ کاشمیری اور نور شاہ وغیرہ اہمیت کے حامل ہیں۔

ریاست جموں وکشمیر میں نور شاہ رومانی ادب میں پیش پیش رہے۔ نور شاہ بنیادی طور پر رومانی افسانہ نگار ہیں۔ ان کے زیادہ تر افسانوں میں رومان کا عکس نظر آتا ہے۔ ان کے ابتدائی افسانوں میں تخلیقی فن کی عام روش، حسن فطرت سے محبت اور عام قارئین کی پسندیدگی کے سبب ان کی کہانیوں پر حسن پرستی اور رومانیت کا غلبہ دکھائی دیتا ہے اور بعض ناقدین کی نظروں میں رومانیت نور شاہ کے فن کی بنیادی شناخت ہے۔ نور شاہ اپنے افسانوں میں رومانی طرزِ عمل اختیار کرتے ہوئے اس بات کا اعتراف کرتے ہیں:

"مجھے اعتراف کرنے میں کوئی تامل نہیں کہ میرے افسانوں کے اکثر وبیشتر کردار رومانوی ہیں۔ میرا ماننا ہے کہ زندگی کے دھارے رومان کے چشموں سے پھوٹتے ہیں، زندگی حسن وعشق

سے عبارت ہے اور نسل آدم کی بقا ان سے قائم ہے۔میری کہانیوں میں ہر دم اور ہر آن حسن کی پرچھائیاں منڈلاتی نظر آتی ہیں۔شاید میں بہت زیادہ حسن پرست ہوں اور شاید اسی لیے حسین جلوؤں اور منظروں کو اپنے قلم کے کیمرے میں اتار کر میں اندر چھپے ہوئے افسانہ نگار کی حسن پرستی کو اس کے اصلی روپ میں پیش کرتا ہوں۔" نور شاہ، گیلے پتھروں کی مہک (افسانوی مجموعہ)، ص ۷

نور شاہ ایک تخلیقی فن کار ہیں۔ان کی تخلیقات کا پس منظر ریاست جموں وکشمیر کی خوبصورت وادیاں، دلفریب مناظر اور صحت افزا مقامات ہیں۔ان کی عکاسی وہ بڑی ہنر مندی سے کرتے ہیں۔انھوں نے جوانی کے ایام ڈل جھیل کے اردگرد کے ماحول میں گزارے اور اسی ماحول سے ترغیب پا کر انھوں نے افسانے کو اپنے اظہار کا ذریعہ بنایا اور عمر بھر اس کے ہو کر رہ گئے۔

نور شاہ کے افسانے موضوع، کردار نگاری، مکالمہ نگاری وغیرہ کے لحاظ سے انوکھے ہیں۔پروفیسر شکیل الرحمٰن نور شاہ کے افسانوں میں رومانی خصوصیت کے متعلق رقمطراز ہیں:

"نور شاہ کے رومانی کردار اجنبی نہیں، ان سے حقیقت کے مختلف پہلو نمایاں ہوتے ہیں۔"

معروف افسانہ نگار اور ادیب ڈاکٹر منصور احمد منصور نور شاہ کی افسانہ نگاری کے متعلق رقمطراز ہیں:

"نور شاہ کے افسانوی فضا پر رومانیت کی شفق چھٹکی ہوئی ہے، وہ زندگی کے ہر انداز اور پہلو کو اس کج رویوں اور غلط کاریوں کو رومان میں گوندھ کر پیش کرتے ہیں۔ان کے فکر و نظر کے پس پردہ رومان کی جو ٹھاٹھیں مارتی ہوئی لہریں ہیں، وہ ہر چیز کو بھگو کر رکھ دیتی ہیں۔چنانچہ نور شاہ کے یہاں بھرپور رومانی فضا تنی ہوئی ملتی ہے۔"

ڈاکٹر منصور احمد منصور، پریم ناتھ در اور جدید افسانہ

نور شاہ کی رومانیت موضوع اور اسلوب کے علاوہ واقعہ بھی رومانی فکر کے سانچے میں ڈھلا ہوا ملتا ہے۔افسانہ "پتھر دل" سے ایک اقتباس دیکھیں:

''یہی موسم !۔۔یہی وقت !۔۔یہی راستہ !!

اپنی تاریکیوں میں تاروں بھری راتوں کی جگمگاہٹ جگائے ہوئے۔میری نگاہوں کے سامنے دیکھتے دیکھتے موسم، وقت اور راستے میں ایک عجیب سا تصادم ہوا فضاؤں، غنودگی، کہانیوں کی کہکشاں اور راتوں کی جگمگاہٹ ایک دوسرے میں غیر اختیاری طور پر تحلیل ہوگئیں اور ایک نئی خوش بخت کہانی کی صبح جاگی !۔''　نورشاہ، بے گھاٹ کی ناؤ (افسانوی مجموعہ)، ص ۴۸

افسانہ ''میری آرزو میری تمنا'' بھی ایک رومانی افسانہ ہے۔یوں تو نورشاہ زندگی کی حقیقتوں کا افسانہ نگار ہیں۔نورشاہ نے جس دور میں افسانے لکھنے شروع کیے، وہ دور رومان کا دور تھا لیکن ان کے یہاں محض تصوراتی وتخیلاتی رومان نہیں ہے بلکہ نورشاہ کے افسانوں میں حقیقت کی تپتی زمین میں کھلنے والا رومان ملتا ہے جو نورشاہ کے فن کارانہ رویے کے سبب بے حد فطری ہوگیا ہے۔اس افسانے میں ایک ڈاکٹر راجندر اور ایک گلوکارہ شانتا کی کہانی پیش کی گئی ہے۔جذبات میں ڈوبی ہوئی ہلکی پھلکی کہانی، حسین اور پُر درد انداز میں دھیمی دھیمی جذباتیت کے ساتھ تصور وتخیل، تشبیہ واستعارہ کی مدد سے کامیابی کے ساتھ بیان کی گئی ہے۔اس افسانہ کا ایک اقتباس دیکھیں:

''یہ تنہا گوشہ ہمارے ملاپ کا مندر ہے، آؤ یہاں پھول چڑھائیں۔۔۔۔۔اور پھر آج ہماری شادی کی پہلی سالگرہ بھی تو ہے۔۔۔۔راجندر نے شانتا کے ہاتھوں کو اپنی آنکھوں سے چوم لیا۔نہرو پارک کی شام نہ جانے کب سے منتظر تھی اس مختصر لمحے کے لیے۔'' ۱۰

نورشاہ، بے گھاٹ کی ناؤ (افسانوی مجموعہ)، ص ۱۰۳

''بارش کا پہلا قطرہ'' ایک رومانی افسانہ ہے، جس میں ایک ڈاکٹر کی روداد بیان کی گئی ہے جو قریب المرگ مریضوں کا علاج کرتا ہے، لیکن خود اپنے دل کی محبت میں ناکامی کا روگ پالے ہوئے ہے۔ڈاکٹر ہونے کے ناطے مریضوں کی زندگی بچانا اس کا کام اور فرض ہوتا ہے۔آخر میں ایک مریض شفیقہ نام کی لڑکی سے محبت ہوجاتی ہے۔اس افسانے کا ایک

اقتباس ملاحظہ فرمائیں:

''ڈاکٹر۔۔۔کہو۔۔۔تم نے کبھی پیار کیا ہے؟

میں اپنی پلکیں اٹھا کر دیکھ رہا ہوں، سینی ٹوریم کی طرف۔اب میں کھڑکی کے اور قریب آ گیا ہوں۔میں نے اپنا بازو کھڑکی سے باہر پھیلا دیا ہے۔بارش کا پہلا قطرہ میری ہتھیلی پر کانپ رہا ہے اور میرے من کی اجڑی ہوئی بنجر دھرتی میں ایک بار پھر شگاف سا پڑ گیا ہے۔''

نور شاہ، گیلے پتھروں کی مہک (افسانوی مجموعہ)، ص ۱۴۱

افسانوی مجموعہ ''بے ثمر سچ'' میں دیپک بدکی نے نور شاہ کی عظمت اور انفرادیت کا اعتراف ان الفاظ میں کیا ہے:

''نور شاہ افسانہ نگاری کے اس رومانی اسکول سے وابستہ رہے ہیں، جو سجاد حیدر یلدرم، نیاز فتح پوری، مجنوں گورکھپوری سے جا ملتا ہے۔ان کے یہاں عشق کی جولانیاں ہیں۔ہجر کی کسک، انتظار کی وارفتگی ہے اور ملن کی آشا ہے۔'' نور شاہ، بے ثمر سچ (افسانوی مجموعہ)، ۲۰۰۵ء، ص ۱۲

نور شاہ کے اکثر افسانے رومانی ہیں۔''زنجیریں، دائرے، آگ اور دھواں، جو میرے قریب، خوابوں کا سفر، بند آنکھوں کا سفر، تیسرا شوہر، ایک زخم اور سہی، کل کا دکھ، میرے حصے کا خواب'' وغیرہ عمدہ افسانے ہیں۔یہ سارے افسانے نور شاہ کی فنی بصیرت کی دلیل ہیں۔افسانہ ''دائرے'' جو ڈائری، خطوط اور اخباری خبر کے حوالے سے لکھا گیا ہے۔اس افسانے کا مرکزی کردار پروفیسر احمد فرقان نامی شخص ہے جو اپنی ملازمت کی وجہ سے اپنی شریک حیات زیتون سے جدا ہو جاتا ہے اور اسے خط میں لکھتا ہے کہ تم سے جدا ہونے کے بعد مجھے سارا جہاں ویرانہ سا لگ رہا ہے۔سلمیٰ اس افسانے کا ایک اہم کردار ہے۔سلمیٰ پروفیسر کے پاس پڑھنے کے لیے آتی ہے، مگر پڑھنے کی بجائے وہ پروفیسر سے رومانی انداز کی باتیں چھیڑتی ہیں۔افسانے کا ایک قتباس ملاحظہ فرمائیں:

''عجیب سی لڑکی ہے، میں جب غالب کی بات چھیڑتا ہوں تو وہ عامر خان کی اداکاری کی تعریف

کرنے لگتی ہے۔میں اردوادب میں جدیدیت کی بات کرتا ہوں تو وہ سائرہ بانو اور دلیپ کمار کی
شادی کا پس منظر پیش کرتی ہے اور کہتی ہے کہ ان دونوں کی عمروں میں کس قدر تفاوت ہے اور پھر
وہ میری آنکھوں میں آنکھیں ڈالتی ہے، اور اسی لمحے مجھے اس کی آنکھوں میں چھپی بغاوت سے
خوف آنے لگتا ہے، میں اپنی نظر پھیر لیتا ہوں۔''

نورشاہ، آسمان پھول اور لہو (افسانوی مجموعہ) ۲۰۰۵ء، ص ۱۵۸

''جو میرے قریب ہے'' رومانی نوعیت کا افسانہ ہے۔اس کہانی کا مرکزی کردار نیلی ہے، جو محبت کے مفہوم سے صحیح طور پر نا آشنا ہے۔وہ پانچ اشخاص سے یکے بعد دیگرے محبت کرتی ہے۔ایک ایک کر کے وہ سب کو چھوڑ دیتی ہے۔آخر میں اسے منوہر نگینہ سے محبت ہو جاتی ہے، جو بہت اچھا تیراک ہے، لیکن ایک مرتبہ جب وہ اسے میلے کچیلے لوگوں کے ساتھ کام کرتے ہوئے دیکھتی ہے تو اس کی محبت نفرت میں بدل جاتی ہے۔پھر دیو سے اس کی ملاقات ہوتی ہے۔''

نورشاہ کا رومانی رجحان مناظر اور فرد کے داخلی ہیجانات اور اس کی اندرونی کیفیتوں کو جذب کر کے سامنے لاتا ہے۔ان کے افسانوں کا محور تلاش حسن اور احساس جمال ہے مگر انہوں نے سماجی مسائل اور نفسیات پر بھی ایک گہری نظر ڈالی ہے۔ان کے کچھ افسانے ایسے ہیں جن میں معاشرے کی صحیح عکاسی ملتی ہے۔مثال کے طور پر ''بن برسے بادل'' میں محبت کو روپیوں کے بھینٹ چڑھتے دکھایا گیا ہے۔ناتھ اور اوشا ایک دوسرے کو چاہتے ہیں لیکن ان کے درمیان دولت کی دیوار کھڑی ہے۔رومان پرور لمحات میں اوشا اس دیوار کو ریت کا ڈھیر کہتی ہے، جبکہ محبت کو دولت سے آگے کی چیز قرار دیتی ہے، لیکن رومان پرور فضاؤں سے نکل کر جب وہ حقائق کی دنیا میں آنکھ کھولتے ہیں، تو اوشا دولت کی دیوار کے سائے میں ناتھ کو ننگی دھوپ میں جھلستے دیکھ کر لاتعلقی کا اظہار کرتی ہے۔

بن برسے بادل، ایک لمبی عمر کی تنہائی، پھول کی تنہائی، رات کا سورج، میری کہانی کا سچ'' اور ''عکس''، وغیرہ ایسے افسانے ہیں، جس میں نورشاہ نے انسانی نفسیات کو رومان میں ڈال کر

خوبصورت انداز میں پیش کیا ہے۔نور شاہ نے زندگی کو قریب سے دیکھا ہے اور فنکارانہ انداز سے اس کی عکاسی کی ہے،انہوں نے جو کچھ لکھا ہے گردوپیش کے حالات کا خوردبین نگاہوں سے مطالعہ کر کے لکھا ہے۔ان کا انداز بیان بہت نرالا ہے۔

رومانیت کے علاوہ نور شاہ ترقی پسند تحریک سے بھی متاثر نظر آتے ہیں۔علی گڑھ تحریک کے بعد بڑی اور شعوری تحریک جس کی بدولت اردو شعروادب میں تبدیلیاں رونما ہوئی۔

اردو میں ترقی پسند تحریک پہلی منظم تحریک تھی،جس کا ایک باضابطہ منشور تھا۔اس تحریک کی کوششیں شعوری اور مقصد واضح تھا۔ترقی پسند ادب کا بنیادی اصول یہ تھا کہ ادب کو سماج کے حقیقی اور ضروری مسائل سے بحث کرنا چاہیے۔اس کو عام زندگی،تہذیب ومعاشرت،سیاست بلکہ تمام شعبوں کی خاطر خواہ ترجمانی کرنی چاہیے۔اس کے موضوع کو افادی بنانا چاہیے،نہ کہ روایت پرست اور تصوراتی ادب کا سب سے بڑا مقصد یہ ہونا چاہیے کہ وہ زندگی اور اس کے مسائل سے زیادہ قریب ہو۔ادب کو زندگی کے مسائل سے علاحدہ نہیں کیا جاسکتا۔زندگی کی حقیقتوں سے آنکھ بند کر کے بہترین ادب کی تخلیق ممکن نہیں۔

ترقی پسند تحریک نے مجموعی اعتبار سے اردو ادب کے تمام شعبوں کو متاثر کیا ہے۔ افسانہ نگاروں میں پریم چند،حیات اللہ انصاری،کرشن چندر،راجندر سنگھ بیدی،سعادت حسن منٹو،عصمت چغتائی،اختر اورینوی،احمد ندیم قاسمی اور اختری انصاری وغیرہ قابل ذکر ہیں۔ریاست جموں وکشمیر کے ادیبوں نے بھی اس تحریک کے تحت ادب تخلیق کیا جس سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ یہاں کے افسانہ نگار اس تحریک سے اچھی طرح متاثر ہوئے۔ریاست جموں وکشمیر میں جس دور میں افسانہ نگاری کی ابتدا ہوئی،ترقی پسند تحریک اس وقت پورے شباب پر تھی۔یہاں کے افسانہ نگاروں میں پریم ناتھ پردیسی،پریم ناتھ تیرتھ،ٹھاکر پونچھی،پشکر ناتھ، قدرت اللہ شہاب اور نور شاہ وغیرہ نے اس تحریک سے متاثر ہو کر افسانے تخلیق کیے۔

ان ادیبوں نے ترقی پسند ادب کا برملا اظہار اپنی تخلیقات میں کیا۔اس وقت ریاست

جموں وکشمیر کے نوجوان طلبا بھی ان تحریروں کی ورق گردانی کرتے رہے جس کا اثر ان کے لاشعور پر براہ راست پڑا۔نور شاہ نے اگر چہ آزادی کے بعد لکھنے کی شروعات کی ،لیکن اس وقت بھی ترقی پسندی کا اثر باقی تھا۔نور شاہ نے بھی ان اثرات سے متاثر ہوئے۔ان کے یہاں ترقی پسند عناصر جگہ جگہ ملتے ہیں۔مساوات اور انصاف کی وکالت انہوں نے ہمیشہ اپنے افسانوں میں کی ہے۔اس طرح بے انصافی اور استحصال کے خلاف نفرت اور غم وغصے کے اظہار میں بھی وہ کسی سے پیچھے نہیں رہے،لیکن ان کی افسانہ نگاری کی روح نہ تو جدیدیت ہے اور نہ ہی ترقی پسندی، بلکہ رومانیت ہے اور رومان ہی کو وہ زندگی کی بنیادی سچائی مانتے ہیں۔اپنے افسانوی مجموعے ''گیلے پتھروں کی مہک'' میں وہ خود اس بات کا اعتراف کرتے ہیں:

''میں نے ادب کی دنیا میں پہلا قدم رکھا،تو ترقی پسندی ادیبوں اور ادب کا اثر ایک حد تک باقی تھا،اُدھر ان ہی دنوں اردو ادب کے دروازے پر جدیدیت کی جادوگرنی بھی دستک دے رہی تھی۔مجھے شور سے پہلے بھی وحشت ہوتی تھی اور اب بھی ہوتی ہے۔میرا خیال ہے کہ دھیمی آواز میں لہجے کو یقین کے ساتھ برتا جاتا ہے۔یہی نہیں بلکہ کبھی کبھی سرگوشیوں میں بھی بات کرنا اچھا لگتا ہے۔ویسے بلند آواز میں بات کرنا نہ جرم ہے اور نہ ہی غیر قدرتی ،لیکن ایسا تب ہوگا، جب آپ کا مخاطب آپ سے بہت دور ہو،چونکہ میری کہانیوں کے کردار میرے بہت قریب رہتے ہیں،اور میں ان کرداروں میں گھل مل جاتا ہوں،اس لیے دھیمی آواز میں بات کرنے کا قائل ہوں۔ترقی پسند ادب سے میں نے کوئی شے،شعوری یا غیر شعوری طور پر اگر اپنائی ہے تو وہ ناانصافی اور استحصال کے خلاف بات کرنے کا حوصلہ،جدید ادب میں جو تکنیکی اور ہیئتی تجربے ہو رہے ہیں،ان کا بھی کچھ نہ کچھ اثر میں نے قبول کیا ہے۔''

نور شاہ، گیلے پتھروں کی مہک (افسانوی مجموعہ)،ص ۷

نور شاہ نے زندگی کو سنجیدگی اور قریب سے دیکھا ہے اور اسے فنکارانہ انداز میں اپنے فن پاروں کی زینت بنایا ہے۔زندگی کے ہر پہلو کو ہنرمندی سے بیان کیا ہے۔پروفیسر عبدالقادر

سروری ان کی افسانہ نگاری کے حوالے سے بات کرتے ہوئے کچھ یوں لکھتے ہیں:

”کہانی لکھنے میں انھیں نہ صرف ذوق ہے، بلکہ سلیقہ اور اچھا سلیقہ ہے۔ایک اچھے افسانہ نگار کی طرح وہ ہر موضوع سے ایک موثر اور ہر موقف سے دلچسپ مرقع پیدا کر سکتے ہیں۔۔اس کے عہد کے افسانہ نگاروں کی طرح انہیں بھی مظلوم اور مفلوک الحال انسانوں سے ہمدردی ہے۔اکثر انسانوں میں انسان دوستی کے جذبے سے کام لیتے ہیں۔کشمیری عوام کی زندگی، ان کے جذبات، ان کے رنج وغم، ان کی مسرتوں، ان کی تمناؤں اور خواہشات کے کتنے مرقع ان کے افسانوں میں کثیر تعداد میں ملتے ہیں۔بیانیہ کے سلسلے سے گریز، نور شاہ کی ایک عادت ہے اور اس سے افسانے میں ایک وضع پیدا ہو جاتی ہے۔“

پروفیسر عبدالقادر سروری، کشمیر میں اردو (حصہ سوم) ۱۹۸۴ء، ص ۲۲۴۔۲۲۵

نورشاہ کا رومانی اسلوب گردوپیش کی زندگی کے پس منظر میں پھیل جاتا ہے۔حالات کی کج روی اور سماجی ناانصافی کا عکس ان کے اسلوب میں نمایاں ہے۔جس کی مثال ان کا ایک افسانہ ”بے گھاٹ کی ناؤ“ ہے۔یہ نور شاہ کا ایک اہم افسانہ ہے۔یہ کہانی رنج وغم میں ڈوبی ہوئی ایک لڑکی کی المناک زندگی کے اردگرد گھومتی ہے۔کہانی کے مرکزی کردار زونی اور پشکر ہیں۔یہ کہانی زونی کی بدنصیب زندگی سے تعلق رکھتی ہے۔پشکر تبدیلیِ آب وہوا کے لیے ایک گاؤں میں چلا جاتا ہے۔ہر رات ٹہلتے ہوئے چناروں میں ایک لڑکی کو روتے اور سسکتے ہوئے دیکھتا ہے۔گاؤں والوں سے پوچھتا ہے تو وہ اسے اس کے قریب جانے سے منع کرتے ہیں، کہ یہ ایک منحوس عورت ہے۔اس کے سر پر بھوتوں کا بڑا سایہ ہے۔

زونی کی پیدائش کے وقت ہی اس کی ماں مرجاتی ہے۔جس عورت نے اسے دودھ دینا چاہا، اس کا بچہ مر گیا اور پھر جب اس کے جوان ہونے پر اس کی شادی ایک نوجوان سے طے ہوئی، لیکن شادی سے پہلے ہی اس نوجوان کو جنگل میں سانپ نے ڈس لیا اور وہ مر گیا۔اس لیے لوگ اسے منحوس اور چڑیل کہہ کر دھتکارتے ہیں۔اسکول جانے سے روکا، کہیں سے شادی بیاہ کا

پیغام آیا تو اس کے منحوس ہونے کا چرچا۔ افسانے کا ایک اقتباس ملاحظہ فرمائیں:

"تم لوگوں نے میری بیٹی کو پاگل بنا دیا ہے۔ آج تک میں تم لوگوں کے دباؤ میں آتا رہا، خاموش رہا۔ مگر آج مجھے بولنے دو بابو جی! اس کی ماں اس کے پیدا ہوتے ہی مرگئی۔ اس لیے کہ سالہا سال سے بیمار تھی۔ جس عورت نے اسے دودھ دینا چاہا، اس کا بچہ مرگیا، اس لیے کہ ان دِنوں گاؤں میں چیچک کی بیماری پھیلی ہوئی تھی۔ سینکڑوں بچے اس بیماری کا شکار ہوئے۔ بابو جی، اس میں منحوسیت کا کیا سوال؟ یہ کہہ کر بوڑھا زور زور سے رونے لگا۔"

نورشاہ، بے گھاٹ کی ناؤ (افسانوی مجموعہ)، ص ۱۴۱

پشکر زونی سے شادی پر آمادہ ہوتا ہے، لوگ مذہب کی دیوار کھڑی کرتے ہیں اور پشکر کو جبراً گاؤں سے نکال دیتے ہیں۔ زونی خودکشی کر لیتی ہے، اور چناروں کی چھاؤں میں ایک آواز سنائی دیتی ہے:

"بابو جی میں منحوس ہوں، سب یہی کہتے ہیں۔ آپ صرف ایک بار اپنی زبان سے بھی کہہ دیجیے۔ زندگی میں صرف آپ ہی ملے، جنھوں نے مجھے منحوس نہیں سمجھا۔ آخر کیوں؟ میں جا رہی ہوں، ہمیشہ ہمیشہ کے لیے۔" نورشاہ، بے گھاٹ کی ناؤ (افسانوی مجموعہ)، ص ۱۶۳

اس طرح یہ المناک اور دردناک کہانی اپنے انجام کو پہنچ جاتی اور قاری کے دل میں ایک ہوک سی اٹھتی ہوئی محسوس ہوتی ہے۔ نورشاہ کے افسانے زخمی دلوں کی دھڑکنیں ہیں، سماجی کج رویوں پر بہاتے ہوئے آنسو ہیں۔ ان کی کہانیوں میں کشمیر ابھرتا ہے، اور زندگی کی المناکی عیاں ہو جاتی ہے۔

"گیلے پتھروں کی مہک" نورشاہ کا ایک شاہکار افسانہ ہے۔ اس میں جدید اسلوب، رومانیت کے ساتھ ساتھ ترقی پسند افکار و خیالات بھی ملتے ہیں۔ گل محمد اس افسانے کا ایک اہم کردار ہے۔ اس افسانے کے ذریعے نورشاہ کے ترقی پسند خیالات (گل محمد کے حوالے سے، جو ایک لکڑی کاٹنے والا مزدور ہے) کھل کر ظاہر ہوتے ہیں۔ گل محمد اپنے

دور دراز گاؤں سے پیسے کمانے کے لیے لولاب آتا ہے۔وہ خوب سارے پیسے کمانا چاہتا ہے، تا کہ وہ اپنے بچپن کی دوست مریم کے ظالم اور لالچی چچا کو بہت سارے روپے دے کر مریم کے ساتھ شادی کر سکے لیکن مریم کا چچا اس سے پہلے ہی مریم کا سودا ایک شکاری سے کر دیتا ہے۔نور شاہ یہ بتانا چاہتے ہیں کہ زندگی میں پیار کرنے کا حق غریبوں اور مزدوروں کو بھی ہے اور ان سے ان کا یہ حق چھیننا نہیں چاہیے اور نہ ہی ان کا یہ حق چھینا جا سکتا ہے۔لیکن سرمایہ دار اور امیر ہمیشہ ناانصافی سے کام لیتے ہیں اور غریبوں کی محبت پہ ڈاکے ڈالتے ہیں۔اقتباس دیکھیں:

''پھر بابو جی مریم کا باپ مرگیا، وہ اپنے چاچا غفور خان کے پاس رہنے لگی، غفور خان بڑا چالاک آدمی تھا، بڑا ہی مکار۔تین بیبیاں ہیں اس کی بابو جی! غفور خان مریم پر ظلم کرتا ہے۔بڑی مشکل سے روٹی دیتا ہے۔''

''تم نے مریم کی شادی کیوں نہیں کی۔؟''

غفور کہتا ہے پہلے بہت سے روپے لاد۔پھر شادی کی بات کرو۔اس لیے باجوجی یہاں آیا ہوں۔نوکری کرتا ہوں پیسہ کمانے کے لیے۔''

نور شاہ، گیلے پتھروں کی مہک (افسانوی مجموعہ)، ص ۲۰

نور شاہ کا افسانہ ''آگے خاموشی ہے'' ایک سماجی افسانہ ہے۔اس میں ایک لڑکا غربت کے مارے خودکشی کا ارادہ کرتا ہے۔چنانچہ وہ اپنے کمرے میں جا کر دروازہ بند کر لیتا ہے اور پھانسی کے پھندے کو پنکھے سے باندھ لیتا ہے۔اس کے بعد اسٹول پر چڑھ کر پھندے کو گلے میں ڈالتا ہے، مگر وہ خودکشی کرنے سے قبل یہ سوچتا ہے کہ اس کے والد کی موت کے بعد اس کے گھر کا کیا ہوگا۔

بنیادی طور پر اس افسانے کا موضوع غربت اور اس سے پیدا ہونے والے حالات ہیں جس کی چکی میں آج کتنے ہی خاندان پس رہے ہیں۔اس سے تنگ آ کر بہت سے لوگ

خودکشی کی طرف بھی مائل ہو جاتے ہیں۔ نیز یہ افسانہ رشتہ داروں اور دوست احباب کے عدم تعاون کی جانب بھی اشارہ کرتا ہے، کہ جب کوئی آدمی غریب ہو جاتا ہے تو اس کے رشتہ دار اور دوست احباب اس سے آنکھیں پھیر لیتے ہیں، اور اس کی مدد کرنا گویا ایک طرح سے گناہ سمجھتے ہیں۔ افسانے کا اقتباس ملاحظہ فرمائیں:

''میں تو پاپا کے مرنے کے بعد بے حد چاہت کے باجود کسی کی سپورٹ نہ بن سکا۔ چاچا اور چاچی نے کوئی مدد نہ کی، کوئی سپورٹ نہ دی۔ اپنے سالے کے میٹرک پاس بیٹے کو اچھی خاصی سرکاری نوکری دلوادی، جب کہ میں نے الیکٹرانکس میں ڈگری حاصل کر لی ہے، وہ میرے لیے بھی کچھ کر سکتے تھے، کافی جان پہچان ہے۔ ان کی زندگی اور ان کے گھر پر ہر آسائش میسر ہے۔''

نور شاہ، آسمان پھول اور لہو (افسانوی مجموعہ) ۲۰۰۵ء، ص ۲۸

اردو ادب میں اس طرح کے موضوع پر بے شمار افسانے لکھے گئے، جس میں بے روزگاری کے سبب لوگ خودکشی کر لیتے ہیں، لیکن نور شاہ نے اس افسانے کے مرکزی کردار کے توسط سے اس مسئلے کا خاطر خواہ حل بھی بتایا ہے۔ انہوں نے یہ بتانے کی ایک کامیاب کوشش کی ہے کہ موت کو گلے لگانا بزدلی کی علامت ہے۔ زندگی صرف اپنے لیے ہی نہیں جی جاتی بلکہ اسے دوسروں کی خوشی کا احترام بھی کرنا چاہیے۔ اس میں کوئی شک نہیں ہے کہ نور شاہ کے یہاں زیادہ تر رومانی افسانے ملتے ہیں، لیکن ان کے افسانوں میں ترقی پسندی کے جابجا مثالیں بھی دیکھنے کو ملتی ہیں۔ پروفیسر مجید مضمران کے تخلیقی سفر کے حوالے سے یوں رقمطراز ہیں:

''رومان سے حقیقت تک کے سفر میں نور شاہ کا تخلیقی برتاؤ ریاست میں اردو افسانے کو ہیئتی اور موضوعاتی سطح پر کئی نوع کی تجربات سے آشنا کرتا ہے، اور اردو افسانے کے مجموعی عالمی سرمائے میں یہاں کے خارجی اور داخلی منظر کے حوالے سے ایک انفراد عطا کرتا ہے۔''

نور شاہ، جموں و کشمیر کے اردو افسانہ نگار، ص ۷۔۸

اس طرح ہم کہہ سکتے ہیں کہ نور شاہ نہ صرف رومانیت کی طرف مائل ہیں، بلکہ

انہوں نے ترقی پسندی کو بھی اپنایا ہے۔اس طرح کے افسانوں میں ''وہ ایک شخص تھا، ہیلنگ ٹچ، زمین کھولے گی زبان اپنی، لکیریں، ٹوٹتے لمحوں کا بیان'' وغیرہ عمدہ افسانے ہیں، جس میں ترقی پسند خیالات کی عکاسی کی گئی ہے۔

بیسویں صدی کے چھٹے دہے میں ایک اور ادبی تحریک کا فروغ ہوا، جو جدیدیت کے نام سے مشہور ہوئی۔ یہ تحریک دراصل ترقی پسند تحریک کے خلاف ایک ردعمل تھا۔جدیدیت کے نظریہ سازوں کا کہنا تھا کہ ادیب کی وابستگی کسی سیاسی نظریے یا کسی سیاسی گروہ کے پروگرام یا پالیسی سے نہیں بلکہ ادیب کی اپنی ذات سے ہونی چاہیے۔اس سے وابستہ حامیوں نے عصری آگہی پر زور دیا۔اس کے زیر اثر سیاسی مسائل کی جگہ عہد حاضر کے انسان کے مسائل نے لے لی، لیکن اس کے مخالفین نے اسے ایک غلط موڑ دیا اور اس کی غلط تعبیر کی اور کہنے لگے کہ جدید ادیب کو انسانیت اور سماج سے کوئی سروکار نہیں ہے۔

جدیدیت کے اثرات براہ راست اردو شعروادب پر پڑے۔اس رجحان کا اثر ملکی سطح کے ساتھ ساتھ ریاستی سطح کے شعراء وادباء نے بھی قبول کیا۔اس رجحان کے تحت جو افسانے لکھے گئے وہ افکار وخیالات کے اعتبار سے اتنے جدید اور نادر نہ تھے، جتنے اسلوب اور تخلیقی رویے کے اعتبار سے تھے۔ایک طرح جہاں بلراج مین را، سریندر پرکاش، ظفر اوگانوی وغیرہ نے علامتی وتجریدی اسلوب اپنایا، وہیں احتشام حسین، زاہد مناوری اور حسین الحق وغیرہ نے اساطیری اسلوب اپنایا۔

کشمیر سے تعلق رکھنے والے جدید افسانہ نگاروں میں نور شاہ کا نام بھی اہمیت کا حامل ہے۔نور شاہ نے اس رجحان کے تحت علامتی، تجریدی اور داستانی ہر طرح کے اسلوب میں افسانے لکھے۔لیکن نور شاہ کا کمال یہ ہے کہ انہوں نے کہیں بھی افسانے کے فنی تقاضوں کے خلاف ورزی نہیں کی۔ پلاٹ، کردار اور واقعات کو ہر افسانے میں برتا ہے، اس کے باوجود ان کے افسانے جدید افسانے ہیں۔شروع میں ان کے افسانوں کو جدید افسانہ تسلیم نہیں کیا جاتا تھا، جن میں پلاٹ کو نہ برتا گیا ہو۔جدید افسانہ نگار بھی اس پر زور دیتے ہیں کہ افسانہ میں اسلوب

اور پلاٹ ضروری ہے۔ پلاٹ کے بغیر کہانی میں کہانی پن کا ہونا ناممکن ہے۔نور شاہ نے جدید افسانہ نگاروں کو راستہ دکھایا۔ اگر چہ وہ ایک رومانی افسانہ نگار ہیں، لیکن اس کے باوجود انہوں نے کئی اہم اور عمدہ جدید افسانے لکھے، جس میں علامتی، استعاراتی، اساطیری اور تجریدی افسانے شامل ہیں۔

نور شاہ کا ایک اہم افسانہ ''دوسرے شوہر کی خواب گاہ'' ایک جدید افسانہ ہے۔اس افسانے کا موضوع تخلیق انسان ہے۔ مرد شروع ہی سے عورت کے آگے کمزور رہا ہے۔عورت کی بنا پر ہی مرد نے سب سے پہلے ثمر ممنوع چکھا، اور اس کی پاداش میں اس کو جنت سے نکال دیا گیا۔اس وقت سے یہ سلسلہ جاری ہے، اور یہ سلسلہ مرد اور عورت کی لامحدود کڑیوں کو جنم دیتا ہے۔نور شاہ نے اس حقیقت کو استعاراتی انداز میں بڑی ہنرمندی کے ساتھ پیش کیا۔ایک اقتباس ملاحظہ فرمائیں:

> ''یہ اب سے کئی لاکھ برس پہلے کی بات ہے کہ یہاں ایک جنگل آباد تھا اور اس جنگل کے عین درمیان ایک بے حد اندھیری گپھا تھی، وہ گپھا ہر نو ماہ بعد روتی اور چیختی تھی، رونے اور چیخنے کے بعد اچانک گپھا کے اندر سے انسانی خدوخال کے گوشت پوست کا ایک محرک ٹکڑا باہر نکل آتا تھا، اور جنگل میں پازیبوں کی چھن چھن سنائی دیتی تھی۔''
>
> نور شاہ، گیلے پتھروں کی مہک (افسانوی مجموعہ)، ص ۷۵

نمرتا راوی کو بار بار ہر جنم میں ملتی ہے۔ گویا مرد کے لیے عورت مقدر رہے، البتہ انسان کو زوال بھی آتا ہے، اور جسمانی وجود کا خاتمہ بھی ہوتا ہے۔ مرد کے زوال کے بعد عورت دوسرے مرد کا ہاتھ تھام لیتی ہے، اور دوسرے کی خواب کی تعبیر بن جاتی ہے۔راوی جب نمرتا سے بھاگ کھڑا ہوتا ہے، تو نمرتا کسی اور کے پاس چلی جاتی ہے۔

افسانہ ''چراغ گل کردو'' بھی ایک جدید افسانہ ہے، یہ افسانہ خود کلامی (Monologue) کی تکنیک میں لکھا گیا ہے۔خاموشی اور تنہائی کے ماحول میں افسانے

کا مرکزی کردار، دوسرے سبھی کرداروں کو یاد کر رہا ہے، جنھیں اس نے اپنا سمجھ بیٹھا۔ ان کرداروں میں ایک کلپنا ہے، جو مقامی کالج میں پڑھاتی ہے، لیکن جب اس نے کلپنا کو اپنانا چاہا تو وہ اسے یہ کہہ کر چھوڑ گئی کہ ''میرا منگیتر شہر سے آ ہی رہا ہوگا'۔ یہ سننے کے بعد اسے نوراں کی یاد آتی ہے۔ نوراں کو بھی اس نے چاہا۔ اس بارے میں سوچتے ہوئے یوں کہتا ہے:

''نوراں جال ایک ہے، نہایت ہی نرم و نازک جال میں اس جال میں پھنسنا نہیں چاہتا۔''

نور شاہ، گیلے پتھروں کی مہک (افسانوی مجموعہ)، ص ۶۴

پھر آگے سوچتا ہے کہ اسد کا کیا ہوگا؟ مگر آخر کار نوراں ہمیشہ کے لیے اسد کی ہو جاتی ہے۔ کلپنا اور نوراں کے بعد صوفیہ اس کی زندگی میں آتی ہے، البتہ ایک بار پھر وہ اپنے عزیز دوست کے لیے قربانی دیتا ہے، اور صوفیہ کی شادی زاہد سے ہو جاتی ہے۔ ہر بار وہ کسی نہ کسی شہزادی کا انتخاب کرتا ہے، اور ہر بار کوئی دیو آ کر شہزادی کو اٹھا لے جاتا ہے۔

افسانہ ''بلیک آؤٹ'' بھی خود کلامی کی تکنیک میں لکھا گیا افسانہ ہے۔ افسانے میں راوی شراب پی پی کر جب تھک جاتا ہے تو اپنے مکان سے باہر نکل کر دیکھتا ہے کہ اتنا زیادہ سناٹا کیوں ہے؟ اس کے سامنے صرف تین مرد اور ایک لڑکی ہے۔ مردوں کی ہوسناک نگاہیں لڑکی پر پڑ رہی ہے، لیکن وہ اس وجہ سے خاموش ہیں کہ موم بتی جل رہی ہے اور اس کی روشنی کی وجہ سے وہ کچھ نہیں کر سکتے۔ اچانک ایک جیٹ جہاز کی آواز سے کان گونجنے لگتے ہیں، اور وہ مرد اس لڑکی کو گھسیٹ کر لے جاتے ہیں، جیسے شیر اپنے شکار کو گھسیٹ کر اپنے غار میں لے جاتا ہے۔

افسانہ ''پل صراط'' بھی خود کلامی کی تکنیک میں لکھا گیا افسانہ ہے۔ اس میں افسانہ نگار اپنے وجود کے ماضی، حال اور مستقبل کے شعور کو ایک ساتھ بیدار کر لینا چاہتا ہے۔ اس کی یہ سوچ اس کے لیے عذاب بن جاتی ہے، اور وہ سوچتا ہے:

''کاش میری سوچوں کا دم ایک ہی بار گھٹ جاتا اور اس گھٹن میں میرا ماضی، حال اور مستقبل ایک ہو کر ایک ہی بار پل صراط کو پار کرتے کرتے اس گہری ندی میں ڈوب جاتا، جو کسی یاد کی دھند میں

لپٹی ہوئی آہستہ آہستہ بہتی ہے۔"

نور شاہ، گیلے پتھروں کی مہک (افسانوی مجموعہ)،ص۷۰۔۷۱

اس ضمن میں ان کے کئی افسانوں کا ذکر کیا جا سکتا ہے۔ جن میں خود کلامی کی تکنیک کو برتا گیا ہے۔ "یہی سچ ہے، کرب ریز، پل صراط، اپنے آپ کا قیدی، آگ اور دھواں" وغیرہ اس طرح کے افسانے ہیں۔

نور شاہ کے افسانوں میں جدیدیت کا اثر اگرچہ کم ہے،لیکن اس کے باوجود ان کے یہاں استعاراتی اور علامتی اسلوب پایا جاتا ہے۔ان کے کئی افسانوں میں "عقاب، باز، کتا، ہڈیوں کا ڈھانچہ، برف، چنار، ابابیلیں، سفید رنگ" وغیرہ افسانوں میں بطور علامت استعمال ہوئے ہیں۔ "اڑان" ایک علامتی نوعیت کا افسانہ ہے۔ اس میں نور شاہ نے ہڈیوں کے ڈھانچے کو انسانی دنیا کے نمائندہ کی علامت کے طور پر پیش کیا ہے، اور عقاب کو حیوانی دنیا کے نمائندے کی علامت کے طور پر استعمال کیا ہے۔ مصنف نے اس میں ویران قبرستان کی منظر کشی کی ہے، کہ یہاں ایک بوڑھا عقاب وارد ہوتا ہے۔ خوب گرمی کے باوجود یہ عقاب بیس سال سے یہیں ہے، وہ اپنا سر پروں میں چھپائے بیٹھا ہوا ہے۔ دفعتاً وہ ایک آواز سنتا ہے، اور وہ ہڈیوں کے ڈھانچے کو دیکھتا ہے، دونوں آپس میں گفتگو کرتے ہیں۔ ہڈیوں کا ڈھانچہ کہتا ہے کہ میں نے جب بلند پروازی کی کوشش کی، بلند مرتبے کی کوشش کی، تو مجھے گنبد پر بٹھایا گیا۔ اس پر بھی بس نہ چلا تو مجھے انھوں نے قبر میں دھکیل دیا۔ عقاب اس سے پوچھتا ہے کہ اب یہاں کیا لینے آئے ہو، تو وہ واپس کہتا ہے کہ:

"یہ دیکھنے کے لیے شاید صبح کی اس بے داغ روشنی نے اس دھرتی کو اپنی آغوش میں لے لیا ہوگا، لیکن یہاں ---- یہاں تو اب بھی گھٹن ہے، مایوسی ہے، خالی ہاتھ اور خالی پیٹ ہیں، خون خرابہ ہے، ناانصافی اور نابرابری کا ماحول ہے، ظلم ہے اور ظالم بھی، بندوق ہے اور بندوق سے اگلتی گولیاں بھی ---- یہاں ہر صبح اپنے ساتھ موت کا پیغام لاتی ہے، اور ہر رات لاتعداد

روحیں بھڑک کر رہ جاتی ہیں۔"

نور شاہ، کشمیر کہانی، ۲۰۱۵ء، ص ۲۸

بوڑھا عقاب ان باتوں پر چونک جاتا ہے کہ اس کی اور میری دنیا میں بھوک اور پیاس مشترک ہے۔ اسی طرح ان کا ایک افسانہ "مجروح قافلے کی داستان" ہے، اس میں نور شاہ نے ابابیل اور باز کو علامت کے طور پر پیش کیا ہے۔ یہ ایک علامتی افسانہ ہے، جس میں ہندوستان اور پاکستان کے درمیان سیاسی کشمکش کو دکھایا گیا ہے۔

نور شاہ نے ان افسانوں کے علاوہ بہت سارے ایسے افسانے لکھے ہیں، جن میں علامتی اور استعاراتی اسلوب کو اپنایا ہے۔ ان افسانوں میں "بے نام بستی، ایک کہانی چار کڑیاں، وغیرہ قابل ذکر ہیں۔

نور شاہ اپنے افسانوں میں بیک تکنیک سے خوب کام لیتے ہیں۔ ایسے افسانوں میں "آگے خاموشی، جو میرے قریب ہے، ایک کہانی چار کڑیاں، دلہن، ایک لمحے کی تنہائی، سوداگر، نہ کہی جانے والی بات، تیسرا شوہر، ایک زخم اور سہی، خواب بکتے ہیں، اندھیرے اجالے، بند آنکھوں کا سفر، اپنے آپ کا قیدی، خوابوں کا سفر، میرے حصے کے خواب، گیلی مٹی" وغیرہ قابل ذکر افسانے ہیں۔

نور شاہ کے افسانوں میں بیانیہ تکنیک کے ساتھ ساتھ فلیش (FlashBackTechnique) بھی ملتی ۔ افسانہ "دلہن"، فلیش بیک تکنیک میں لکھا گیا ایک خیالی افسانہ ہے، کیونکہ منوہر لاج کے ساتھ اپنی پہلی ملاقات ان حسین وادیوں میں گزرے ہوئے یادگار لمحے کو بھلانا نہیں چاہتا ہے۔ ماضی کی یادیں منوہر کے لیے قیمتی سرمائے سے کسی طرح کم نہیں تھیں۔ نور شاہ نے اس کا نقشہ کچھ اس طرح کھینچا ہے:

"اس نے اپنی آنکھیں مسل دیں، لیکن آنکھیں مسلنے سے کیا ہوتا ہے۔ بس ایک لمحے کے لیے تاریکی سی چھا جاتی ہے، اور پھر حقیقتیں اور نکھر کر روشن ہو کر سامنے آجاتی ہیں، جیسے لاج اس کے سامنے تھی۔"

نور شاہ، آسمان، پھول اور لہو، ۲۰۰۹ء، ص ۱۴

جدیت کے تحت افسانہ نگاروں نے منی کہانیاں لکھیں۔نورشاہ نے بھی یہ تجربہ کیا ہے ،لیکن نورشاہ نے اپنے تجربہ سے اور اپنی فنی پختگی سے کام لے کر منی کہانی کو بھی دلچسپ اور معنی خیز بنادیا ہے۔افسانوی مجموعہ ''گیلے پتھروں کی مہک'' میں شامل افسانہ ''خودکشی'' اسی قبیل کی کہانی ہے۔اس افسانے ایک اقتباس ملاحظہ فرمائیں:

''میں جس بازار سے گزر رہا تھا کہ ایک بس دندناتی آئی اور ایک معصوم بچے کو کچلتے ہوئے تیزی سے آگے بڑھ گئی۔خون سے لت پت اس معصوم سی لاش کے قریب بہت سے لوگ جمع ہوگئے۔ میں بھی قریب سرک آیا اور یہ دیکھ کر حیران رہ گیا کہ معصوم سی لاش کی ٹھنڈی کلائی کے قریب اس کی لمبی عمر کی لکیر ہنس رہی ہے۔''

نورشاہ، گیلے پتھروں کی مہک (افسانوی مجموعہ) ص ۱۲۵

جدید افسانہ نگاروں میں ایک رجحان قدیم داستانوں، اساطیری حکایتوں اور قصوں کی بنیاد پر افسانے لکھنے کا بھی رہا ہے۔نورشاہ نے بھی اس طرح کے افسانے لکھے ہیں، جس کی مثال ان کا ایک افسانہ ''ایک راجا تھا ایک رانی تھی'' ہے۔نورشاہ نے مشرقی ممالک میں دادی اماں کی زبانی سنائی جانے والی کہانی ''ایک راجا تھا ایک رانی تھی'' کی روایت کو اپنے افسانے کی بنیاد بنایا ہے۔اس افسانے سے ایک اقتباس ملاحظہ فرمائیں:

''دادی اماں سنایا کرتی تھیں، ایک تھا راجہ، اس کی تھی ایک بڑی سلطنت، سارے ملک میں اس کا سکہ اور حکم چلتا تھا۔ اسے ایک رانی کی تلاش تھی۔ اس نے حکم دیا کہ شہر کا دروازہ کھول دیا جائے۔اس دروازے سے جو عورت سب سے پہلے داخل ہوگی، وہ راجہ کی رانی بنے گی۔''

نورشاہ، گیلے پتھروں کی مہک (افسانوی مجموعہ) ص ۹۲

بہرکیف نورشاہ نے جدیدیت کے رجحان کے تحت بہت سے اچھے افسانے لکھے، جو کہ ان کے فنی مہارت کا ثبوت فراہم کرتے ہیں۔

''نورشاہ ایک فرد کی جبلتوں پر اکثر اپنی کہانیوں میں فوکس کرتے ہیں۔نورشاہ کی کہانیوں کا یہ خاص متاثر کن اور فکر انگیز ہوتا ہے۔عصر حاضر کے معروف کہانی کاروں کا ایک اہم رول کہانی کو

اساطیری، داستانی، خیالی اور مافوق الفطرت کرداروں اور واقعات سے باہر نکال کر حقیقت نگاری سے ہمکنار کرنا بھی ہے۔ کسی افسانہ نگار کی بیدار مغزی اور روشن خیالی کا یہ واضح ثبوت ہے کہ وہ وقت کے ساتھ چلے افسردہ نہ بنے۔"

ماہنامہ "حکیم الامت" جلد ۴، شمارہ ۱۲، جولائی ۲۰۱۰ء، ص ۲۹

نور شاہ نے اپنے افسانے کے ذریعے کشمیر کی دلفریب وادیوں کے جیتے جاگتے مرقع پیش کیے ہیں۔ ان کے افسانوں میں کشمیر کی زرخیز مٹی رچی بسی ہے۔ انکے افسانوں میں کشمیر کی فضاؤں کی خوبصورت انداز میں عکاسی کی گئی ہے۔ ان کے افسانوں میں کشمیر کے صحت افزا مقامات جن میں گلمرگ، پہل گام، مغل باغات، جیل ولر، دریائے جہلم، جیل ڈل۔ مغل روڈ سرینگر شہر کے ساتھ ساتھ کشمیر کے گاؤں کی خوبصورت منظر کشی کی ہے۔ نور شاہ کے ایسے افسانوں میں "اشرف المخلوقات، خوشبو کا سفر، دستک، صلیب، کہانی ایک علیا کی، اندھیرے اجالے، یہ جو میرے قریب ہے، گیلے پتھروں کی مہک، تتلی، بارش کا پہلا قطرہ، اجنبی شہر کے لوگ "وغیرہ قابل ذکر ہیں۔ اس کے علاوہ نور شاہ نے کشمیر کے موجودہ نامسائد صورت حال کی عکاسی فنکارانہ انداز میں کیا ہے۔ اس ضمن میں ان کے افسانوں میں "وہ جو ایک شخص تھا، لکیریں، زمین کھولے گی زبان اپنی، ہیلنگ ٹچ، سوداگر، کوئی رونے والا نہیں، آسمان پھول اور لہو، ایک زخم اور سہی، آگ اور دھواں، خواب بکتے ہیں، مجروح قافلے کی داستان، گھر سے گھر تک، جھیل اور سائے، یہی سچ ہے، کرب ریزے، لمبی عمر کی لکیریں، سرخ بستی، بے زمینی کا کرب، دلدل، اڑان" وغیرہ خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔

الغرض نور شاہ ایک سچے فنکار ہیں، ایک سچے ادیب کی شناخت اس کے اسلوب سے ہوتی ہے۔ وہی ادیب زندہ جاوید رہتا ہے، جس کا نیا اسلوب اور نیا اسٹائل ہوتا ہے۔ اس سلسلے میں نور شاہ بہت آگے نکل چکے ہیں۔

نور شاہ اگرچہ بنیادی طور پر رومانی افسانہ نگار ہیں، لیکن اس کے ساتھ ساتھ انہوں نے

ترقی پسند تحریک کے اثرات بھی قبول کیے، اور ساتھ ہی ساتھ جدیدیت اور کشمیریت جیسے رجحان کے عمدہ نمونے ان کے افسانوں میں ملتے ہیں۔ایک بڑے ادیب کی یہ خاصیت ہوتی ہے کہ وہ کسی محدود دائرے میں سمٹ کرنہیں رہتا، بلکہ حالات کے ساتھ ساتھ وہ اپنے اسلوب اور رویہ میں بھی تبدیلیاں لاتا ہے۔اس اعتبار سے دیکھا جائے تو نورشاہ ریاست جموں وکشمیر کے افسانہ نگاروں میں ایک اہم مقام رکھتے ہیں۔ان کے اس افسانوی انفرادیت کے بارے میں چاندنی بیگم رقمطراز ہیں:

''کہانیوں اورافسانوں کی دنیامیں لوگ اپنامقام بناتے ہیں،مگرنورشاہ نے اپنے طرز بیان اور اندازتحریر سے خودہی ایک نئی دنیابسائی ہے،اور یہ دنیا بے شک جنت سے کچھ کم نہیں۔''

نورشاہ، بے ثمر سچ (افسانوی مجموعہ)، ۲۰۰۵ء، ص ۱۹

............●●● ............

●...... ڈاکٹر سیفی سرونجی

# کیسا ہے یہ جنوں۔۔۔ایک جائزہ

یہ مت سمجھنا کہ خون میں ہے
کرشمہ سارا جنون میں ہے

اس میں کوئی شک نہیں کہ جب کوئی فن کار اپنے فن سے جنون کی حد تک پیار کرتا ہے تو ایک دن اس کا یہی جنون اسے عالمی شہرت سے ہمکنار کر دیتا ہے۔نور شاہ نے بھی اپنے فن سے جنون کی حد تک پیار کیا اور پھر اسی جنون نے انہیں دنیائے ادب میں ایک ممتاز مقام عطا کیا۔یہ بات بھی سب جانتے ہیں کہ جب ایک فنکار پر جنونی کیفیت طاری ہو جاتی ہے تو اس کے قلم سے ایسی تخلیق جنم لیتی ہے کہ وہ ادب کا شاہکار بن جاتی ہے۔نور شاہ نے اپنی پچاس سال سے زیادہ عرصے میں ایسی ایسی تخلیقات پیش کی ہیں کہ جن کی تفصیل کیلئے تو الگ سے کتاب آنی چاہئے۔جو اس تبصرے میں گنجائش نہیں ہے۔انہوں نے اپنی پوری زندگی صرف لکھنے پڑھنے میں صرف کی ہے اور جنون کی حد تک اپنے آپ کو ادب کیلئے وقف رکھا ہے، فی الحال میرے سامنے ان کے افسانوں کا تازہ مجموعہ ''کیسا ہے یہ جنون'' جس میں گیارہ افسانے کچھ ریڈیائی ڈرامے ہیں، کچھ تراجم کچھ سیلاب کی کہانیاں، فلمی فیچر بھی ہیں۔ان کے علاوہ دیپک بدکی، اشرف آثاری، پروفیسر قدوس جاوید اور شمع افروز زیدی کے مضامین ہیں۔جو نور شاہ کہانیوں سے متعلق ہیں۔اس کتاب میں سب سے پہلی کہانی ''کیسا ہے یہ جنون'' جسے نور شاہ نے اولیت دی ہے اور اسی کہانی پر کتاب کا نام رکھا ہے۔ظاہر ہے یہ کہانی انہیں زیادہ پسند رہی ہوگی اور واقعی جب کہانی پڑھی تو ذہین کے

دریچے کھلتے چلے گئے۔ یوں تو اس کہانی میں صرف ایک ایسے بچے کی داستان ہے، جو بچپن سے ہی باپ کی محبت سے محروم رہتا ہے۔ وہ تنہائی میں اپنی ماں اور دادی کی آنکھوں میں جو درد محسوس کرتا ہے، اسے نور شاہ نے بڑے ہی دردناک انداز میں بیان کیا ہے اور درد کی پوری کیفیت کو پیش کر دیا ہے کہ درد کا کوئی وقت نہیں ہوتا۔ درد کی ٹیس کو جس طرح محسوس کیا ہے، اسی انداز میں بیان کیا ہے کہ بارہ سال کے ایک معصوم بچے کی جنونی کیفیت جو اپنے باپ کی یادیں ہوتی ہیں۔ فضل جو کہ اس کا باپ ہے اور برسوں سے جیل میں سزا کاٹ رہا ہے اور دادی اس امید میں جی رہے ہیں۔ ایک دن وہ ضرور آئے گا۔ کہ وہ بے قصور ہے، آج اگر ہم دیکھیں تو کشمیر کے ہر گھر کا ایک فرد اپنی بے گناہی کی سزا کاٹ رہا ہے۔ نور شاہ نے یہ کہانی نہیں بلکہ کشمیری کی پچاس سالہ خون سے بھری داستان کو قلم بند کیا ہے اور تعریف کی بات یہ ہے کہ سب کچھ اشاروں کنایوں میں بیان کیا ہے اور کہانی میں ایسے بے شمار نوجوانوں کے درد کو بیان کیا ہے۔ جو کسی نہ کسی طور پر ظلم کا شکار ہوئے ہیں اور پھر ہر اس گھر میں جس کا بیٹا، بھائی، خاوند جیل کی سلاخوں کے پیچھے بند ہیں۔ کہیں بے روزگاری میں مبتلا ہیں اور سسک سسک کر جی رہے ہیں، اس امید پر کہ ایک دن ان کا بیٹا، بھائی شوہر آئے گا اور ہمارے غموں کا اندازہ کرے گا۔ لیکن بقول کسی شاعر کے۔

کون بھلا فریاد کو سنتا کسی کو اتنی فرصت تھی
دیواروں پر نام لکھا ہے لیکن مرنے والوں نے

نور شاہ نے اپنی کہانیوں میں جس کرب اور درد کو بیان کیا ہے، وہ واقعی دل ہلا دینے والا ہے۔ ''کیسا ہے یہ جنون'' میں افسانے بھی ہیں، ریڈیائی ڈرامے بھی ہیں اور سیلاب کی کہانیاں بھی گویا نور شاہ نے کشمیر کے ماحول اور اپنے آس پاس کے بکھرے ہوئے ماحول کو جس درد کرب سے تخلیقی ادب دیا ہے۔ وہ ایک بڑے فنکار کا بڑا کمال ہے۔ جو کچھ انہوں نے دیکھا، دل سے محسوس کیا ہے اور اسے کہیں کہانی، کہیں مضمون تو کہیں کسی افسانچے میں بیان کر دیا ہے۔ یہاں ان کی تحریر کے کچھ نمونے پیش کرتا ہوں:

افسانچے

کیا روپ کیا سروپ :"اور پھر جب عنایت نے چھ برس بعد اپنے گھر کے آنگن میں قدم رکھا تو دور و نزدیک کے بہت سارے ہمسائے اس کے باپ کو غسل دے رہے تھے، اور دفنانے کے لئے انتظامات میں مصروف تھے۔ عنایت کی اچانک آمد پر ان کے چہروں پر ایک انجان سی خوشی ٹپکنے لگی کہ اپنے باپ کی میت کو کاندھا دینے کے لئے آخر اس کا بیٹا آ ہی گیا۔ اس دنیا میں سالہا سال اکیلے پن کی تپش میں جلنے کے بعد اب شاید دوسری دنیا میں اس کی روح کو سکون میسر ہوگا۔ عنایت نے کندھے پر لٹکے ہوئے بیگ کو نیچے رکھ کر کھولا اور اس میں سے اپنا کیمرہ نکال کر میت کی تصویریں لینے لگا۔ تصویریں لینے کے بعد کیمرے کو دوبارہ بیگ میں ڈال دیا۔ Very sad but you please carry on ان تصویروں کو اپنے بچوں کو لندن میل کروں گا۔ اپنے گرینڈ پاپا کی تصویریں دیکھ کر وہ خوب enjoy کریں گے۔"

نصیحت :"جب خالد کو ایک بڑے شہر میں ایک بڑی کمپنی میں اچھی خاصی سروس ملی تو اس نے اپنے والد محترم کو اس کی اطلاع دی۔ والد محترم یہ جان کر زیادہ خوش ہوئے کہ اس کے بیٹے کو رہنے کے لئے ایک بنگلہ ملا ہے اور گھومنے پھرنے کے لئے ایک کار بھی۔ بھلا ایک باپ کے لئے اس سے بڑھ کر کیا خوشی ہو سکتی تھی۔ لیکن کچھ سوچنے کے بعد اس نے اپنے بیٹے کو لکھا۔ "میرا مالک تمہیں دن دونی اور رات چوگنی ترقی دے لیکن بیٹا اپنے نئے شہر میں گھر کے دروازے پر تم ایسا کوئی چوکیدار نہ رکھنا، جس سے ڈر کر ہمیں بھی تم سے ملے بغیر لوٹ کر آنا پڑے۔"

نور شاہ نے ان دونوں کہانیوں میں بھی ایک طویل داستان بیان کر دی ہے اور آج کل کی نئی نسل کے رویے، اس کی سوچ اور ماں باپ کو ایک کھلونے کی طرح سمجھنے کی پوری کیفیت بیان کر دی کہ وہ اپنے باپ کے جنازے کی تصویر بھی اس لئے کھینچ رہا ہے کہ اپنے بچوں کو دکھائے اور وہ انہیں دیکھ کر مزیں لیں۔ گویا اب ماں باپ بچوں کے لئے ایک کھلونا یا ایک عجائب گھر میں رہنے والی کوئی عجوبہ چیز ہو گئے ہیں۔ نور شاہ نے دونوں افسانچوں میں نئی اور پرانی تہذیب اور نئی

نسل کی سوچ کو اس خوبصورت کے ساتھ پیش کیا ہے کہ پڑھنے والا بھی ایک گہری سوچ میں مبتلا ہو جاتا ہے۔ ویسے بھی نور شاہ ایک بڑے فنکار ہیں۔ زبان و بیان پر انہیں عبور حاصل ہے اور کہانی کے فن کے تو وہ استاد ہیں اس لئے ان کی کہانیاں نہ صرف دلچسپ ہوتی ہیں بلکہ ان میں اتنی تاثیر ہوتی ہے کہ آدمی دل پکڑ کر رہ جاتا ہے اور یہ سب جنون کا ہی کرشمہ ہے۔



● ...... ڈاکٹر مشتاق حیدر

# قفس اُداس ہے۔۔۔ایک تنقیدی نگاہ

ناولٹ ’’قفس اُداس ہے‘‘ وادی کے معتبر ترین فکشن نگار جناب نورشاہ کے زورِ قلم کا نتیجہ ہے۔نورشاہ فن کی ماورائی کرشمہ سازیوں پر یقین رکھتے ہیں اور زندگی وسماج کے تمام مسائل کا حل بھی فن ہی میں ڈھونڈتے ہیں۔اُنہیں اس بات کا کامل یقین ہے کہ فن خصوصاً فنونِ لطیفہ انسانی زندگی کے جملہ مسائلہ کا حل ہیں۔

نورشاہ ترقی پسند دور سے لکھ رہے ہیں اور وہ ادب کے بدلتے رجحانات سے پوری طرح واقف ہیں۔انہوں نے ترقی پسندی کے عروج وزوال کو دیکھا بھی ہے، جیا بھی ہے اور برتا بھی ہے۔جدیدیت کی گھن گرج کو انہوں نے محسوس بھی کیا ہے اور اظہارِ ذات کے لئے بروئے کار بھی لایا ہے۔آج جب مابعد جدیدیت کا دور دورہ ہے نورشاہ اپنے تخلیقی سفر کو جاری وساری رکھے ہوئے ہیں۔ان بدلتے ادوار اور رجحانات میں جو چیز نہیں بدلی ہے وہ نورشاہ اور اُن جیسے فنکاروں کا انسانی جذبات واحساسات کے ساتھ کیا جانے والا اُن کا معاملہ ہے۔

انسان کے سینے میں جب تک دل دھڑک رہا ہے تب تک جذبات واحساسات کے طوفان بھی اُٹھتے رہیں گے اور یہ جذبات واحساسات نسل درنسل منتقل ہوتے رہیں گے۔اسی وجہ سے انسان کو سمجھنے کے لئے بڑے بڑے عالموں اور سائنس دانوں نے انسان کے ذہن ودل کو ٹٹولنے اور سمجھنے کی بار بار کوششیں کی ہیں۔ناقدوں اور ادیبوں نے بھی اس دنیا اور انسان کے

درمیان رشتوں کو سمجھنے کے لئے جبلت اور جذبہ کی کارفرمائیوں پر غور وفکر بھی کیا ہے اور خامہ فرسائیاں بھی۔

ناولٹ ''قفس اداس ہے'' مذکورہ بالا حقیقت کا بین اظہار ہے۔ اس ناولٹ کو ہم ایک طویل مختصر افسانہ بھی کہہ سکتے ہیں۔ کیونکہ اس میں وحدتِ تاثر کے ساتھ ساتھ دیگر کئی ایسے فنی عوامل نظر آتے ہیں جو اِسے افسانے کی ذیل میں لا کھڑا کرتے ہیں۔ اس ناولٹ میں وحدتِ زماں پائی جاتی ہے جو ناول کے مقابلے میں افسانے کی عمومی خصوصیت تصور کی جاتی ہے۔ ساتھ ہی ذیلی ابواب کی غیر موجودگی اس کے متن کو ایک وحدت عطا کرتی ہے۔ البتہ افسانے کے برعکس ناول یا ناولٹ میں ایک اہم خصوصیت یہ ہوتی ہے کہ آنے والے واقعات کے سائے بہت پہلے ہی لہراتے نظر آتے ہیں۔ جس کی وجہ سے تحیر کا عنصر ایک خاص درجے سے آگے نہیں بڑھ پاتا ہے۔ زیرِ نظر فن پارے کی یہی خاصیت اِسے افسانے کی قلمرو سے نکال کر ناول کی سلطنت میں لے آتی ہے۔

''قفس اُداس ہے'' کا مرکزی کردار سلونی اسکول جانے والی ایک ایسی لڑکی کا نام ہے جو بچپن کی سرحد اور نوجوانی کی دہلیز پر کھڑی ہے۔ اُس کی ماں میریا اُسے گھر کے ایک خاص کمرے سے دور رکھتی ہے جس میں اُس کی خالہ صنوبر کی یادگار چیزیں رکھی ہوئیں ہیں۔ صنوبر یعنی سلونی کی خالہ بچپن میں زبردست رقص کیا کرتی تھی۔ جوان ہو کر وہ پوری طرح رقص میں گم ہوئی۔ وہ رقص کے فن کو قدرت کی ایک عظیم نعمت سمجھتی تھی۔ ایک ایسی نعمت جو کسی بندے کو نصیب ہوتی ہے۔ اُس کا ماننا تھا کہ دنیا فن اور فنکار کو قدر کی نگاہ سے دیکھتی ہے۔ اس لئے فنکار کو چاہیئے کہ فن کے اظہار میں کسی طرح کے بُخل سے کام نہ لے۔ اُس کے گھر کے افراد کا نظریہ اس کے برعکس تھا۔ وہ سمجھتے تھے کہ رقص کرنا شرفاء کی شان کے منافی ہے۔ لہٰذا صنوبر کو اُس سے دور رہنا چاہیئے۔ ایک مقامی ہوٹل کا مالک صنوبر کو اپنے ہوٹل میں شام کو اپنے رقص کا مظاہرہ کرنے کی پیشکش کرتا ہے۔ صنوبر یہ پیشکش پیسے کی خاطر نہیں بلکہ اپنے فن کے مظاہرے کی خاطر قبول کرتی

ہے۔اس طرح وہ اپنے گھر والوں کی مرضی کے خلاف چل پڑتی ہے اور نتیجتاً پورا گھر ایک بڑے حزنیہ میں گھِر جاتا ہے۔صنوبرا اپنے ایک مداح فوجی پریتم کے عشق میں گرفتار ہو کر سب کچھ چھوڑ چھاڑ کر ایک نئی دنیا بسانے کی خاطر شہر چھوڑ کر چلی جاتی ہے۔ یہ سب باتیں سلونی کو ماں کی غیر موجودگی میں اُس ممنوع کمرے میں رکھی ایک ڈائری سے پتہ چلتی ہیں۔

سلونی! اپنی خالہ کی طرح اپنے اندر رقص کرنے کی اتھاہ خواہش کو کلبلاتے ہوئے محسوس کرتی ہے۔اپنی ماں میریا کی رقص کے تئیں نفرت صنوبر کو رقص کے لئے مزیداً اُکساتی ہے۔ نتیجتاً وہ بھی اپنی خالہ کے نقشِ قدم پر چل پڑتی ہے اور کچھ ہی دنوں میں اپنے اسکول اور بعدازاں کالج میں ایک مشاق رقاصہ کے طور پر مقبول ہو جاتی ہے۔

اپنی ماں کے بیان کے برعکس سلونی کو پڑوس کی ایک عورت سے معلوم ہوتا ہے کہ اُس کی خالہ زندہ ہے اور وہ اپنی بہن کو خط بھی لکھتی ہے۔سلونی کو تلاشِ بسیار کے بعد گھر میں اپنی خالہ کا ایک خط ملتا ہے جس سے ایڈریس نوٹ کر کے سلونی بنا کسی کو کچھ بتائے اپنی خالہ سے ملنے ممبئی کے لئے روانہ ہوتی ہے۔مذکورہ پتے پر پہنچ کر اُسے معلوم ہوتا ہے کہ وہ لوگ بہت پہلے کسی دوسری جگہ منتقل ہو گئے ہیں۔سلونی کچھ دنوں تک ایک ہوٹل میں رکتی ہے اور پھر پیسے ختم ہوتے ہی پریشانی کا شکار ہوتی ہے۔اسے فن کی دنیا سے نکل کر حقیقی دنیا کے مسائل اور مصائب سے آمنا سامنا ہوتا ہے۔اپنی انا کی وجہ سے وہ گھر جانا نہیں چاہتی،ایسے میں ہوٹل کا مالک رحمان دادا اُس کے لئے مسیحا ثابت ہوتا ہے۔رحمان دادا اُسے ایک مقامی ہوٹل ''ہوٹل انورادھا'' میں رقص کر کے اپنی روزمرہ کی ضروریات پوری کرنے کا مشورہ دیتا ہے۔

کچھ دنوں کے بعد سلونی کو احساس ہوتا ہے کہ لوگ ''ہوٹل انورادھا'' میں اُس کے فن کی قدردانی کے لئے نہیں بلکہ اُس کی جسمانی خوبصورتی کی آگ سے اپنی آنکھوں کو سینکنے کے لئے اُس کا رقص دیکھنے آتے ہیں۔فن،فن کی قدردانی ایسے مثالی آدرشوں کے بت چکنا چور ہو جاتے ہیں۔اب سلونی زندگی کے اُس موڑ پر آگئی جہاں سے واپسی کے سارے راستے بند

ہوگئے ہیں۔ یہ پھول جسے واہ واہ اور قدر دانی کی پیاس تھی۔ ایسا ہی پیاسا تھا۔ سلونی خود کلامی کے عالم میں گویا ہوئی۔

"یہاں آ کر مجھے کیا ملا۔ گھورتی ہوئی نگاہیں جن میں اشارے پوشیدہ ہیں۔ مسکراتے ہوئے لب جن میں پیغام بکھرتے ہیں۔ ان اشاروں اور ان پیغاموں میں میرے فن کی کوئی قدر نہیں۔ یہ اشارے اور یہ پیغام میرے جسم کے لئے ہیں۔ میری جوانی کے لئے ہیں...... کاش کوئی میری روح میں اُترنے کی کوشش کرتا"

دھیرے دھیرے سلونی پر اس دنیا کی اصلیت کھلتی گئی۔ اس نے دیکھا کہ انسان اپنے چہرے پر کئی چہرے لگائے پھرتا ہے۔ خوبصورت چہرے اور خوبصورت لباس والے لوگ اندر کتنے بدصورت ہوتے ہیں۔

سلونی کو ایک اور رفنکار منوہر کی شکل میں ملا جو فلموں کے لئے گیت لکھ کر اپنا مقدر آزمانے کے لئے ممبئی آیا تھا۔ منوہر سلونی کو سیڑھی بنا کر کامیابی حاصل کرنا چاہتا تھا۔ وہ فلمی دنیا کی نبض پہچان چکا تھا اور اُس نے اپنے اندر کے فنکار کے خالص پن کو مکر و فریب سے مٹیالا کر دیا تھا۔

منوہر سلونی کے فلیٹ میں آ کر رہنے لگا اور سلونی نے اُسے اپنا سب کچھ سونپ دیا۔ لیکن جب ایک دن سلونی نے اپنے کانوں سے سنا کہ منوہر آگے بڑھنے کے لئے ایک پرڈیوسر کے ہاتھ سلونی کو سونپنے کے لئے تیار ہو گیا ہے تو اُس کی دنیا لرزہ بر اندام ہوئی۔ اُسے احساس ہوا کہ پھول کی پیاس تیزاب سے بجھائی گئی ہے۔ سلونی ہوٹل انورادھا میں اس طرح رقص کرنے لگی گویا وہ اپنے فن سے اپنی زندگی کا انتقام لے رہی تھی۔ آخرش وہ سنگ مرمر کے فرش پر اس طرح بے ہوش ہو کر گر پڑی کہ جب اُس نے نرسنگ ہوم میں اپنی آنکھ کھولی تو اس کا حمل گر چکا تھا۔

ہوٹل انورادھا کے مالک مسٹر کھنہ نے نرسنگ ہوم کے ریکارڈ میں معدے کی بیماری لکھوا کر کیس رفع دفع کروا دیا۔ ڈاکٹروں نے اعلان کیا کہ سلونی اب آگے کبھی رقص نہ کر پائے گی کیونکہ فرش پر گرنے سے اس کی ٹانگ کی ہڈی میں کوئی نقص پیدا ہو گیا ہے۔

کچھ دنوں کے بعد ہوٹل انورادھا کا مالک مسٹر کھنہ اُسے گھر لینے کے لئے آیا۔ کھنہ جسے سلونی ہمیشہ ایک خراب انسان سمجھتی تھی آج ایک ہمدرد کی شکل میں سامنے کھڑا تھا۔ مسٹر کھنہ نے سلونی سے شادی کی خواہش ظاہر کی۔ اُس نے سلونی کو بتایا کہ اُس کی بیوی انورادھا بچے کو جنم دیتے ہی اس دنیا سے چلی گئی اور وہ چاہتا ہے کہ سلونی اُس کی جگہ لے لے۔ سلونی جواب میں کہتی ہے: ''عورت زندگی میں ایک ہی بار پیار کرتی ہے۔ ایک ہی بار پیار کے ساگر میں ڈوب جاتی ہے...... وہ (منوہر) میرے لئے اور میں اُس کے لئے مر چکی ہوں لیکن محبت تو نہیں مرتی، محبت تو امر ہے...... میں اپنے وطن کو لوٹ جاؤں گی۔''

اس ناولٹ میں ناولٹ نگار جہاں ایک طرف انسان کے اندر چھپے حیوانی خصائل کو سامنے لاتا ہے وہیں عشق، محبت اور انسان دوستی جیسے لطیف احساسات و جذبات کے لافانی اور ابدی خصائص کی وکالت بھی کرتا ہے۔

اس پورے ناولٹ کی فضا حقیقت اور تخیل کے بیچ معلق نظر آتی ہے۔ ناول نگار مرکزی کردار کا اپنی ماں کے مقابلے میں اپنی خالہ کی راہ پر چل نکلنے کا کوئی مضبوط جواز پیش کرنے سے قاصر رہا ہے۔ ابتدا میں ایسا محسوس ہوتا ہے کہ ناول نگار سلونی کے من میں پیدا ہونی والی خواہشوں اور امنگوں کا جواز کسی نفسیاتی یا وراثتی پسِ منظر میں پیش کرنے کی کوشش کر رہا ہے لیکن جلد ہی قاری اس خوش فہمی سے باہر نکل آتا ہے۔ کہانی کے کئی واقعات میں اچانک پن نظر آتا ہے جس سے کہیں کہیں پلاٹ میں جھول پیدا ہو گیا ہے۔ کئی کردار اضافی معلوم ہوتے ہیں جنہیں ناول نگار کچھ دیر تک بلا جواز کہانی کے ساتھ ساتھ کھینچ رہا ہے۔ مثال کے طور پر ہوٹل انوارادھا کے مالک مسٹر کھنہ کا کردار غیر ضروری معلوم ہوتا ہے۔ یہ کردار آخر پر کچھ حرکت کرتا دکھائی دیتا ہے لیکن اُس کی حرکات یا افعال کہانی میں غیر ضروری پیوند سے زیادہ کوئی اور تاثر پیدا نہیں کر سکے ہیں۔

میریا اور صنوبر جیسے نام جہاں قاری کے ذہن میں عیسائی کرداروں کا نقش اُبھارتے ہیں، وہیں پریتم اور کھنہ قاری کے ذہن میں ہندوں کرداروں کی شبیہہ بناتے ہیں۔ اسی طرح

ذیلی کرداروں کے نام بھی قاری کے ذہن میں کسی خاص معاشرے کا توانا عکس اتارنے میں ناکام نظر آتے ہیں۔ نتیجتاً کرداروں کی زبان اور اُن کی شخصیت کے درمیان ہم آہنگی کی موجودگی یا غیر موجودگی کے بارے میں کوئی حتمی رائے پیدا نہیں ہو پاتی ہے۔ جبکہ ناول میں عموماً کرداروں کی زبان، ان کے ادا کئے گئے جملوں کی بناوٹ اور لب ولہجہ ترسیل معنی و منظر کے لئے اہم رول ادا کرتے ہیں۔

(بشکریہ شیرازہ اُردو، کلچرل اکیڈیمی)

..........●●● ..........

●...... راجہ نذر بونیاری

# کشمیر کہانی۔ ایک جائزہ

''کشمیر کہانی'' نور شاہ کے بیس اُردو افسانوں اور تین ڈراموں پر مشتمل کتاب کا نام ہے۔ ''کشمیر کہانی'' ۲۰۱۴ء میں طبع ہونے والی اُن کی تازہ ترین کتاب ہے۔ کتاب کا سرورق دیکھنے والے کو اپنی طرف نہ صرف متوجہ کرتا ہے بلکہ اسے پڑھنے کی تحریک بھی دیتا ہے۔ کتاب کا عنوان سادہ اور عام فہم ہے اور اگر اس کے نیچے افسانے/ ڈرامے نہ لکھا ہوتا تو یہ ہر گز نفسِ مضمون کی دلالت نہیں کرتا۔

کشمیر کہانی بھی ''ہماری کہانی'' ہی ہے اور جوں جوں آپ یہ کہانی پڑھتے جائیں گے آپ کو کسی جگہ یہ محسوس نہیں ہوگا کہ یہ بیس کہانیاں ہیں بلکہ صرف ایک کہانی کا گمان ہوگا۔ ایک المناک داستان جس کے صرف چند کردار ہیں...... اور ساری کہانی انہی کرداروں کے گرد گھومتی ہے...... یہ کہانی ہے علیا کی جو اس سُرخ بستی کے دلدل دھنستا جا رہا ہے...... اور تقدیر کے سوداگر نے اُس کے ہاتھ میں لمبی عمر کی لکیریں دیکھ کر کہا تھا...... تمہاری اُڑان بہت اُونچی ہوگی۔ ان کرب ریزوں کے آگے خاموشی ہے...... یہ مجروح قافلے کی داستان کے کرداروں کا ابدی مسکن ہے۔ اس بستی کے باسیوں کے لواحقین کو تسلیاں دے کر کرب ناک زندگی جینے کی سزا دی جاتی ہے اور وہ اِن خاموش وادیوں میں زندگی کا سفر جاری رکھتے ہوئے بالآخر مر جاتے ہیں......

نور شاہ کو یہ المیہ داستان رقم کرنے کی تحریک کس نے دی......؟ سچ تو یہ ہے کہ نور شاہ ایک

انسان ہے، ایک ادیب اور دانشور ہے۔ ایک کہانی کار اور حساس ذہن رکھنے والا صاحبِ نظر اور اپنے سینے کے اندر ایک دردمند دل رکھنے والا انسان ہے۔ اُس کی کہانیوں کے کردار اس کے اپنے ماحول میں رہنے والے لوگ ہیں۔ وہ خود کہتے ہیں کہ ''میں جب اپنے گھر کی کھڑکی سے اُس کھلے کھلے سے وسیع قبرستان کی جانب دیکھتا ہوں تو مجھے اُن کچی پکی قبرون کے سوا کچھ نظر نہیں آتا جن پر لکھی ہوئی عبارتیں اب لفظ اور دائروں میں سمٹ کر رہ گئی ہیں۔ میں اس کہانی کی تلاش میں اپنے گھر سے باہر آتا ہوں اور قبرستان کی جانب بڑھنے لگتا ہوں یہاں روشنی ہوتے ہوئے بھی اندھیرے ہیں...... اور روحیں سرگرشیاں کرتی ہیں...... میں اِن روحوں کو دیکھ نہیں سکتا ۔لیکن اپنے دل کی دھڑکنیں تو گن سکتا ہوں۔ اپنے لبوں کی تھرتھراہٹ تو محسوس کرسکتا ہوں۔''

نورشاہ ایک افسانہ نگار ہے...... جس شخص نے ساری عمر جنون سے سمجھوتہ کرلیا ہو...... وہ اپنے سامنے دل خراش واقعات رونما ہوتے ہوئے بھلا کیسے خاموش بیٹھ سکتا ہے۔ خالق نے اُس کے ہاتھ میں ایک طاقتور ہتھیار ''قلم'' تھما دیا ہے...... اور اُس کی کاٹ ایٹم بم سے بھی زیادہ ہے۔ اُس کے سامنے صفحۂ قرطاس ہے اور وہ اپنے ضمیر سے آنے والی صدائے احتجاج اس پر درج کرر ہا ہے۔

کشمیر کہانی دراصل وادی میں ہونے والے افسوس ناک واقعات کی منظرکشی کرتی ہے جنہوں نے ہر اُس ذی ہوش انسان کو جھنجھوڑ کر رکھ دیا ہے جو بچشم خود ان حالات کا شاہد اور گواہ ہے۔ آپسی محبت اور انسانی رشتوں میں غیر معمولی دراڑیں، اپنے تہذیبی اور ثقافتی ورثے سے بیزاری اور انحراف، مادری زبان سے لاتعلقی ...... خوبصورتی اور ماحولیاتی توازن کو بگاڑنے کی مذموم حرکات...... یہ سب اور ابھی بہت کچھ ہے کشمیر کی کہانی میں یہ کہانی نورشاہ نے خونِ جگر سے رقم کرلی ہے۔ یہ کشمیر کی تاریخ ہے جس کو لکھنے کے لئے فاضل مصنف نے ادبی زبان اور لہجے کا استعمال کیا ہے۔

وہ اپنے احساسات اور طبیعت کے ردِعمل کو ضبطِ تحریر میں لانے کیلئے جس کسی بھی Device کا استعمال کرتے ہیں، یہ اُن کا حق ہے۔ وہ کسی بھی میڈیم کا استعمال کریں لیکن اپنی قوم کو اُس کی

ماضی کی کہانی ضرور سنائیں اور یہ قوم ان دنوں جس جان لیوا بیماری کی شکار ہے اس بیماری کا علاج بھی بتائیں۔ بقولِ ڈاکٹر اشرف آثاری ''گزشتہ سال سے کشمیر میں ہی لگ بھگ دوسو کے قریب اُردو کتابیں شائع ہوئی ہوں گی۔ اِن میں کہیں نہ کہیں کشمیر کا درد جابسا ہوگا اور ضرور ہوگا۔ فرق بس اتنا ہے کہ کوئی اس صدمے سے لہولہان ہے، کوئی دم بخود اور کوما میں ہے۔ کوئی رو رو کر چلا رہا ہے۔ کسی کے خود بخود آنسو بہہ رہے ہیں۔''

''کشمیر کی کہانی'' میں شامل تین ڈرامے (۱) میری دھرتی میری جنت (۲) سفر زندگی کا اور (۳) وادیاں خاموش ہیں، اُن کی بیس کہانیوں کی تقسیم کے عین مطابق ہی ہیں۔ یہاں نور شاہ صاحب ایک کیمرہ مین لگتے ہیں جنہوں نے اُن واقعات اور مناظر کی عکس بندی زبردست مہارت اور چابک دستی سے کی ہے جنہیں اُنہوں نے اپنی کھلی آنکھوں سے دیکھا۔

''کشمیر کہانی'' میں نور شاہ صاحب نے جو زبان استعمال کی ہے، یہ خالصتاً آرٹ کی زبان ہے۔ آرٹسٹ ہم میں حُسن کا احساس اور سچائی کو برداشت کرنے کا مادہ اور محبت کی گرمی پیدا کرتا ہے۔ اس کا ایک ایک لفظ ہمارے اندر اس انداز سے جگہ بنالیتا ہے کہ ہماری روح روشن ہو جاتی ہے اور جذبۂ حُسن سے سرشار ہو جاتی ہے۔ نور شاہ کی تحریروں میں آہوں، کراہوں اور آنسوؤں کے باوجود مایوسی کا عنصر کہیں نظر نہیں آتا ہے۔

(ماخوذ: شیرازہ ''جموں وکشمیر میں اُردو افسانہ نمبر)

...........●●● ...........

● ...... رؤف راحت

# نور شاہ کے ناولٹ۔ ایک سرسری جائزہ

۱۹۵۵ء کے بعد جدیدیت کی آمد آمد تھی ہر نیا قلمکار اس نئے رجحان سے اتنا متاثر تھا کہ کئی لکھنے والے اندھی تقلید کر کے تجریدیت اور علامت کی بھول بھلیوں میں ایسے کھو گئے کہ ان کا کہیں نام ونشان تک باقی نہیں رہا۔ اس کے برعکس کچھ تخلیق کاروں نے روایتی طرز اختیار کر کے ایسی کہانیاں لکھیں جن کی اساس زندگی کے مختلف النوع تجربات واحساسات پر مبنی تھی۔ انہوں نے کہانی میں کہانی پن کو بحال رکھا، جو اُس دور میں ایک انحرافی اقدام کے مترادف سمجھا جاتا تھا، جب تخلیق کار اپنی ذات میں سمٹ کر رہ گیا تھا۔ وہ اپنے خول سے نکلنا ہی نہیں چاہتا تھا۔ یہاں تک قاری کی موت واقع ہوتی اگر نور شاہ جیسے تخلیق کار سامنے نہیں آتے۔

نور شاہ صاحب نے اپنے تخلیقی صلاحیتوں کو صرف افسانوں تک ہی محدود نہیں رکھا بلکہ انہوں نے باقاعدہ ناول بھی لکھے جن میں ایک ناولٹ شاعر کے ناولٹ نمبر میں بھی شائع ہوا ہے۔ آج تک ان کے چھ افسانوی مجموعے اور تین ناول چھپ کر قارئین ادب سے داد وصول کر چکے ہیں۔ اس کے علاوہ انہوں نے ڈائیری اور خاکوں کے حوالے سے دو کتابیں ''بند کمرے کی کھڑکی'' اور ''کہاں گئے یہ لوگ'' بھی تصنیف فرمائی۔ جو ان کی ادب کے ساتھ سچے کمٹ منٹ کو ظاہر کرتی ہیں۔

شاہ صاحب نے رومانی اسلوب اپنا کر عصری زندگی کے تقاضوں کو خوبصورت انداز

میں تینوں ناولٹ میں پیش کیا۔ شاہ صاحب اپنے موقف ''زندگی کے دھارے رومان کے چشموں سے پھوٹتے ہیں'' پر قائم ودائم ہیں۔ انہوں نے رومانیت کے پس منظر میں چند گونگے کرداروں کو زبان دینے کی کوشش کی ہے، چند مبہم مبہم سی کہانیوں میں روح پھونکنے کی سعی کی ہے، چند حسین وجمیل اور پُر فریب چہروں سے نقاب سرکانے کی جرأت بھی کی ہے۔ جہاں تک اُردو ادب میں رومانیت کا تعلق ہے تو سجاد حیدر یلدرم نے ابتداء سے ہی شعوری طور پر اس کا آغاز کیا۔ بعد میں اس رجحان کو پروان چڑھانے میں سلطان حیدر جوش، نیاز فتح پوری، مجنون گورکھپوری، جیسے مقتدر افسانہ نگاروں نے اہم رول ادا کیا۔ اگر دیکھا جائے تو نور شاہ بھی اسی قبیلے سے تعلق رکھتے ہیں۔

شاہ صاحب ناولٹ میں شاعرانہ اسلوب اختیار کیا ہے اگر چہ ناولٹ کے لئے شاعرانہ اسلوب اچھا نہیں سمجھا جاتا ہے لیکن شاہ صاحب کی تحریروں کی چاشنی اور حلاوت دیکھ کر اندازہ ہوتا ہے کہ جب تخلیق کار ایسا طریقہ کار اختیار کرتا ہے جو قاری پر گراں نہیں گزرتا ہے۔ تو ایسا طرزِ اسلوب اختیار کرنے میں کوئی قباحت نہیں۔

شاہ صاحب کے ناولٹ میں نفسیاتی پیچ وخم کو ایسے پیش کرتے ہیں کہ قاری مسحور ہو کر ایک تخیلی دنیا کی سیر کرتا ہے۔ کہانی میں ابتدائی صورت پیش آنے سے پہلے ہی وہ اختتامی مکالمے ایسے ادا کرتے ہیں کہ پڑھنے والے میں تجسس بڑھتا ہے اور وہ شش پنج میں مبتلا ہوتا ہے۔ اس بات کی تصدیق علی محمد لون کی اس بات سے ہوتی ہے:۔

> نور شاہ کی اپنی زندگی اس کے چہرے کے خدوخال کی طرح ہموار رہی ہے لیکن اس کی تخلیقات میں بڑے نشیب وفراز ہیں وہ خود شاید جن حالات، ذہنی کیفیات اور انسانی نفسیات کی بھول ......سے نہیں گذرا اُن سے اپنے کرداروں کو دوچار کر کے معیاری ادب تخلیق کرنے کا تہیہ کئے ہوئے ہیں.....!!

اکثر تخلیق کاروں کو دیکھا گیا ہے کہ وہ لکھتے لکھتے اوب جاتے ہیں یا ہوا دیکھ کر رخ بدلتے ہیں۔ اس کے برعکس نور شاہ پانچ دہائیوں سے مسلسل اپنا تخلیقی سفر جاری رکھے ہوئے ہیں

جو اس بات کی دلیل ہے کہ انہوں نے اپنے تخلیقی سوتوں کو خشک ہونے کے بجائے ہمیشہ رومان پرور اور معطر ذہنیت سے خود کو سیراب رکھا اور اپنے ہی مسلک و مذہب پر قائم و دائم رہے۔

بہت عرصہ قبل نور شاہ نے تین ناولٹ قلم بند کئے تھے، جن میں ''آؤ سو جائیں'' شاعر ممبئی کے ناولٹ نمبر (1971) میں شائع ہو چکا ہے۔ دوسرے ناولٹ لمحے اور ''زنجیریں'' اور ''آدھی رات کا سورج'' قسط وار شائع ہو چکے ہیں۔



●...... سعید خورشید کاظمی

# کیسا ہے یہ جنون ۔۔۔۔ تبصرہ

زمانۂ طالب علمی سے لے کر جب تک یہ دو رسالے 'بیسویں صدی' اور 'شمع' چھپتے رہے، میرے مستقل مطالعہ میں تھے۔ یہ تو مجھے یاد نہیں کہ یا وہ شمع میں بھی چھپتے تھے یا نہیں لیکن بیسویں صدی میں جموں وکشمیر کے جو دو افسانہ نگار برابر اپنی جگہ بنائے ہوئے تھے وہ نور شاہ اور پشکر ناتھ بی، اے تھے۔ دونوں کی کہانیاں پڑھ کر مجھے عجب طمانیت حاصل ہوتی تھی۔ خوشتر گرامی کی زیر ادارت نکلنے والے اس مشہور اور معتبر ادبی ماہنامے میں کسی افسانہ نویس کے افسانے یا شاعر کے کلام کا جگہ پا جانا اس بات کا بین ثبوت ہوتا تھا کہ وہ ادیب اور شاعر واقعی سراہے جانے کے لائق ہیں۔ نور شاہ کے دوسرے رسائل میں بھی، جو کبھی پڑھنے کا اتفاق ہوتا تھا، جب کوئی افسانہ دیکھتا تھا تو اُسے سب سے پہلے پڑھتا تھا۔ ممکن ہے یہ شاید اس لئے ہو کہ وہ میری ریاست کے ایک ہونہار ادیب تھے۔ آج نور شاہ اُردو افسانوی ادب کے ایک درخشندہ اور تابندہ ستارے ہیں اور اُردو ادب میں اُن کا ایک درجہ اور مقام ہے۔ یقیناً وہ اس کے حقدار بھی ہیں کیونکہ وہ کہانی لکھنے کی بلندیوں تک پہنچ چکے ہیں۔ ساٹھ برس سے بھی زیادہ وہ اس میدان کے آج بھی بے تاج بادشاہ ہیں،۔ اُن کی کہانیوں میں الگ الگ موضوع ہوتے ہیں جنہیں وہ ہر بار الگ انداز سے پیش کرتے ہیں اور یکسانیت کا احساس نہیں ہوتا۔ اُن کے تخلیقی چشمہ کی روانی میں کوئی کمی دیکھنے کو نہیں ملتی۔ اُن کی کہانیوں میں زندگی کی تلخ حقیقتوں کا پرتو دیکھا جا سکتا ہے۔ ادیب اور شاعر وقت کا نباض ہوتا ہے۔ اُس کی تخلیق اِرد گرد کے حالات کی مستعار شدہ ہوتی ہے۔ وہ اپنے اپنے طور پر اور اپنے انداز کے مطابق ان حالات کی تصویر کشی کر کے اپنے قارئین تک پہنچاتا ہے۔ ایک ہی

واقعہ کو کئی لوگ اپنی اپنی نظر اور سمجھ کے مطابق دیکھتے اور نتائج اخذ کرتے ہیں۔ یہ الگ بات ہے کہ کسی کا انداز بیاں دل کے تاروں کو جھنجھوڑ دیتا ہے اور پڑھنے والا دیر تک اُس کے اثر کو اپنے سے جدا نہیں کر سکتا۔

پروفیسر حامدی کاشمیریؔ کا کہنا ہے کہ...... وہ (نور شاہ) اپنے افسانوں کو روایت کی زنجیروں میں جکڑ بند نہیں ہونے دیتا بلکہ افسانے کے پہلے ہی جملے سے بیان کنندہ زندہ اور متحرک ہو جاتا ہے...... پروفیسر قدوس جاوید نور شاہ کی تحریروں کے بارے میں کہتے ہیں...... وہ افسانہ لکھتا نہیں، اپنے پورے وجود کے ساتھ افسانہ جیتا ہے، کیوں کہ افسانہ/ ناول محض لسانی وادبی اظہار نہیں، فکشن کے وجود کے اندر اور باہر کی زندگی اور زمانہ کے مضمرات اور امکانات کو اپنے تمام تر تخلیقی اور دانشورانہ امکانات کے ساتھ جینے کا فنی اور جمالیاتی وسیلہ ہوتا ہے......

ان دو معتبر تنقید نگاروں کے کہے ہوئے الفاظ کی حقیقت سے آشنا ہونا ہو تو نور شاہ کی تازہ تخلیق ''کیسا ہے یہ جنون'' کا مطالعہ کریں جس میں اُن کے گیارہ افسانے تین ریڈیائی ڈرامے، انتیس افسانچے، پانچ کشمیری کہانیوں کا اُردو روپ، تین فلمی فیچر، دو بچوں اور پانچ سیلاب کی کہانیاں ہیں۔ میں وثوق سے نہیں کہہ سکتا کہ آیا یہ تمام تحریریں اُن کی کسی کتاب میں موجود ہیں یا نہیں لیکن لگتا ہے کہ انہوں نے انتخاب کیا ہے اور بہت خوب انتخاب ہے۔ وادیٔ کشمیر پچھلی دو دہائیوں سے بھی زیادہ جن نامساعد اور مشکل ادوار سے گزری اور گزر رہی ہے اُس سے ریاست کے ادیب اور شاعر ہی نہیں بلکہ ملک کے دوسرے صاحب قلم بھی متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکے۔ نور شاہ جیسے حساس کہانی کار بھلا کس طرح ان سے ظاہر ہونے والی تلخیوں اور زیادتیوں سے منہ موڑ سکتے تھے۔ اس مجموعہ کی پہلی کہانی جو کتاب کا سرورق بھی ہے 'کیسا ہے یہ جنون' غالباً اس واقعہ کو پیش کرتی ہے جب چند برس پہلے ایک انسان کو تختہ دار پر چڑھا دیا گیا تھا قطع نظر اس کے کہ وہ حقیقتاً مجرم تھا یا نہیں۔ اس پہ تمام حلقوں میں شدید طور پر مذمت کی گئی یہاں تک کہ عدلیہ سے متعلق دانشوروں نے بھی اسے انصاف کا قتل کہا کیوں کہ اُسے اپنی صفائی پیش

کرنے کے مواقع نہیں دیئے گئے۔ یہ افسانہ افضل گورو کی ذات سے تعلق رکھتا ہے۔ بیوی ساجدہ کے استفسار پر 'تم نے اپنے ذہن وجگر میں جو خواب سجائے ہیں کیا وہ کبھی سچائی کے دامن کو چھو لیں گے، رنگ بھرنے سے پہلے ٹوٹ تو نہ جائیں گے؟ فضل کا جواب خواب ہمیشہ جاگنے سے پہلے ہی ٹوٹ جاتے ہیں۔ لیکن جب میرے خواب ٹوٹ جائیں گے تو نئی صبح طلوع ہو چکی ہوگی' کیا آنے والے کل کی پیشن گوئی نہیں ہے؟ کوئی یہ نہ سمجھے کہ وہ صرف افسانہ نویس ہیں اور اُسی میں اپنی حیثیت منوا چکے ہیں۔ اُنہوں نے دوسرے مضامین بھی زیرِ قلم لائے ہیں۔ 'بند کمرے کی کھڑکی' جو اُن کی ڈائری کے اوراق پر مشتمل کتاب ہے میں اُنہوں نے اپنی ادبی زندگی کے اوراق کو اہلِ نظر کے سامنے رکھا ہے اور انہیں اپنے افسانوی انداز میں الگ الگ کہانیوں کو جاذبِ نظر بنایا ہے۔ اُن کی ایک اور کتاب 'کہاں گئے وہ لوگ' بھی قابلِ تعریف مطالعہ ہے۔ اس میں انہوں نے مختلف ادبی اور دوسری شخصیات کے خاکے اہلِ ادب کی خدمت میں پیش کئے ہیں، اپنے منفرد انداز بیاں میں۔ اس کے علاوہ نور شاہ نے ساٹھ ایسے کہانی کاروں کو اپنی کتاب 'جموں کشمیر کے اُردو افسانہ نگار' میں متعارف کروایا ہے جنہوں نے افسانوی ادب کی ماضی اور حال میں آبیاری کر کے اپنا نام کمایا ہے۔ اُنہوں نے ریڈیو اور دُوردرشن کے لئے بھی سیریل لکھے۔ مختصر یہ کہ نور شاہ اُردو ادب کی ایک معتبر اور قابلِ تعظیم ہستی ہیں جن پر اُردو کو ہمیشہ ناز رہے گا۔ مجھے بھی فخر ہے کہ اُن کی قُربت حاصل ہے۔



افسانچے

# چوکیدار (۱)

زندگی کے نقشے پر اب صرف تین نام رہ گئے تھے اور وہ تینوں ایک ہی زنجیر کے کڑے تھے۔ بیٹا ارشد، بہو دردانہ اور سسر خواجہ صاحب۔ ارشد کی ماں، دردانہ کی ساس اور خواجہ صاحب کی بیوی کا نام اس نقشے سے چند برس قبل غائب ہو چکا تھا۔ وہ ابدی نیند سو رہی تھی۔ اب بیٹے اور بہو کو خواجہ صاحب کے جانے کا انتظار تھا لیکن وہ جیسے آبِ حیات پی کر زندگی کے نقشے میں رنگ بھر رہے تھے۔ اُن دونوں کی اپنی ایک مجبوری تھی۔ میاں بیوی اپنے اکلوتے بیٹے سے ملنے ملک سے باہر جانا چاہتے تھے۔ پانچ برس قبل وہ اپنی جاب کے سلسلے میں کینڈا چلا گیا تھا اور دوبارہ لوٹ کر نہیں آیا تھا۔ ہر سال آتے آتے رہ جاتا تھا، کبھی جاب کا اور کبھی چھٹی نہ ملنے کا بہانہ۔ اب تو میاں بیوی نے خود ہی بیٹے سے ملنے کے لئے کینڈا جانے کا من بنا لیا تھا۔ کاغذی تیاریاں مکمل ہو چکی تھیں۔ ویسے بھی وہ دونوں میاں بیوی نوکری پیشہ تھے۔ صبح چلے جاتے اور شام اُترنے سے پہلے پہلے گھر لوٹ آتے۔ خواجہ صاحب سارا سارا دن گھر میں اکیلے رہ جاتے۔ کبھی کبھی انہیں احساس ہوتا کہ وہ گھر کا مالک نہیں بلکہ چوکیدار ہے اور پھر اُن کے کینڈا جانے کے دن قریب آنے لگے خواجہ صاحب کی صورت میں بوڑھا ایک مسئلہ بن کر سامنے کھڑا ہو گیا۔ اُولڈ ایج ہوم کی صورت میں میاں بیوی کی رضامندی سے یہ مسئلہ بھی حل ہو گیا۔ اولڈ ایج ہوم شہر کے دو سو کلو میٹر

کی دوری پر واقع تھا۔ خواجہ صاحب کو اولڈ ایج ہوم میں داخل کرنے کے بعد میاں بیوی کینڈا چلے گئے۔ کینڈا کے ماحول میں گھل مل گئے لیکن چھ ماہ بعد جب وہ اپنے ملک، اپنے شہر اور اپنے گھر لوٹ آئے تو خواجہ صاحب کی شکل وصورت ایک بار پھر نظروں کے سامنے گھومنے پھرنے لگی۔ کچھ دن اپنے گھر کو سجا سنوار کر بیٹا اپنے باپ اور بہو اپنے سُسر کو دیکھنے کے لئے اولڈ ایج ہوم کی جانب چل پڑے۔

''میری بات کا یقین کر لیجئے۔ خواجہ صاحب کو اولڈ ایج ہوم میں آئے ہوئے ابھی چند ہی دِن گزرے تھے کہ ایک صاحب اُن سے ملنے آئے۔ وہ دونوں دیر تک باتیں کرتے رہے'' اولڈ ایج ہوم کا انچارج اپنی صفائی دے رہا تھا۔

''پھر کیا ہوا'' دُردانہ نے پوچھا

''پھر خواجہ صاحب اُن کے ساتھ چلے گئے۔ ہمارے روکنے سے بھی نہیں رُکے''۔

''کہاں گئے وہ دونوں؟''، ارشد جاننا چاہا

''میں نہیں جانتا......البتہ؟''

''البتہ کیا''

''جن کے ساتھ وہ چلے گئے ان کا فون نمبر میرے پاس محفوظ ہے۔'' انچارج نے کاغذ کے ایک پُرزے پر فون نمبر لکھا۔

امید کی ایک کرن لئے وہ دونوں اولڈ ایج ہوم سے لوٹ آئے۔ گھر آ کر فون ملانے لگے فون مل گیا اور کسی اجنبی نے اعتراف کیا کہ خواجہ صاحب اُن کے ہاں رہ رہے ہیں۔ اُن کے گھر کا پتہ حاصل کر کے وہ خواجہ صاحب کی نئی قیام گاہ پر ملنے گئے۔ ایک شاندار مکان تھا، بے حد خوب صورت لان تھا۔ رنگ برنگے پھولوں سے سجا سنورا۔ لان کی دوسری جانب کھیل کا چھوٹا سا میدان تھا۔ خواجہ صاحب چار چھوٹے چھوٹے بچوں کے ساتھ کرکٹ کھیلنے میں مصروف تھے، بے حد تندرست لگ رہے تھے۔

دور سے اپنے بیٹے اور بہو کو دیکھ کر اُن کے چہرے پر خوشی یا حیرانگی کی ایک لہر تک نہیں ابھری۔

وہ تینوں خواجہ صاحب کے قریب آئے۔ایک لمحے کے لئے کھیل بند ہو گیا۔

''خواجہ صاحب، آپ کا بیٹا اور آپ کی بہو آپ کو لینے آئے ہیں۔آپ کو اپنے ساتھ لے جانا چاہتے ہیں۔''

''کہاں''

''آپ کے گھر''

''میرے گھر......میرا گھر تو اولڈ ایج ہوم ہے جہاں یہ مجھے چھوڑ آئے تھے اور جہاں سے آپ مجھے یہاں لے آئے۔شاید میرے بوڑھاپے پر ترس کھا کر''۔

''نہیں ایسا مت کہیے خواجہ صاحب۔آج میں آپ کو بتا دوں کہ آپ نے میری زندگی کے اُس موڑ پر میری مدد کی تھی جب میرے پاس کچھ نہ تھا۔آپ کی مدد سے......جی ہاں میں اُس زمانے کی بات کر رہا ہوں جب آپ ایک اعلیٰ سرکاری عہدے پر فائز تھے۔آپ کی مدد میرے لئے ایک نعمت تھی اور اس نعمت سے میں مالا مال ہو گیا۔مجھے وہ سب کچھ ملا جس کی میں نے تمنا کی تھی، آرزو کی تھی۔''

''مجھے کچھ بھی یاد نہیں آرہا ہے۔''

''آپ کو یاد کرنے کی ضرورت بھی نہیں۔جب میں نے اولڈ ایج ہوم کے مکینوں میں آپ کا نام دیکھا تو مجھ سے رہا نہیں گیا۔میں آپ کو وہاں سے اپنے گھر لے آیا یہ میری خوش نصیبی ہے کہ آپ نے میری بات مان لی۔''

''بابا میں اولڈ ایج ہوم کی بات نہیں کر رہا ہوں۔میں نے اپنے گھر کی بات کر رہا ہوں ۔میرے اور دردانہ کے گھر کی بات۔بابا ہمیں آپ کی ضرورت ہے۔''

''ہاں جانتا ہوں ارشد دونوں کو میری ضرورت ہے لیکن......؟

''لیکن کیا''

''بیٹا میں اپنی زندگی کے پچاسی رَن بنا چکا ہوں۔ اللہ کو منظور ہوگا تو سنچری بنا کر ہی آوٹ ہو جاؤں گا زندگی کے میدان سے اور پھر زندگی کے نقشے سے خود بخود غائب ہو جاؤں گا۔''

''یہ آپ کیا کہہ رہے ہیں خواجہ صاحب......آپ کا بیٹا، آپ کی بہو آپ کو اولڈ ایج ہوم نہیں بلکہ اپنے گھر لے جانا چاہتے ہیں۔''

''جی ہاں جانتا ہوں...... اُنہیں اپنے گھر میں میری نہیں بلکہ ایک چوکیدار کی ضرورت ہے۔''

اور یہ کہتے ہوئے خواجہ صاحب بچوں کے ساتھ کرکٹ کھیلنے میں مصروف ہو گئے۔!!!

............●●●............

# عینک والا آدمی (۲)

اپنی بیوی کے بے حد اصرار پر آخر اس نے آئی۔کلنک جانے کا فیصلہ یہ سوچتے ہوئے لیا کہ بینائی خداوند کی جانب سے ایک انمول نعمت ہے اور یہ نعمت زندگی میں صرف ایک بار ملتی ہے اپنی باری پر ڈاکٹر نے پہلے اُس کی آنکھوں کا سرسری معائینہ کیا اور پھر اُس کی دونوں آنکھوں میں دوائی ڈالی اور پچاس منٹ تک آنکھیں بند رکھنے کی ہدایت دی۔

اور جب پچاس منٹ خاموش رہنے کے بعد اُس نے اپنی آنکھیں کھولیں تو اُسے لگا جیسے ایک نئی دنیا دیکھ رہا ہو۔ دنیا کوئی نئی نہ تھی البتہ وہ آنکھیں بند کئے سوچ رہا تھا کہ جو نابینا ہیں اُنہیں دنیا کیسی لگتی ہوگی۔ ڈاکٹر نے دوبارہ معائینہ کیا اور پھر سوچتے ہوئے اُسے کمپیوٹر کے سامنے بیٹھنے کو کہا۔ ہر انداز سے دیکھتا رہا۔ کافی دیر خاموشی سے دیکھتا رہا۔ کچھ لکھنے لگتا تو پھر رُک جاتا۔

پھر ڈاکٹر نے اپنی خاموشی توڑتے ہوئے پوچھا۔ ''آپ شادی شدہ ہیں؟''۔

''جی ہاں''

''کب شادی ہوئی تھی آپ کی''

''بس چھ ماہ قبل''

'' آپ کی بینائی ٹھیک ہے۔ آنکھوں میں کوئی ، کسی قسم کی کمزوری نہیں ۔ دونوں آنکھیں سلامت ہیں۔ پھر آپ عینک کیوں استعمال کرنا چاہتے ہیں۔'' ڈاکٹر نے جاننا چاہا۔

''میری بیوی کا اصرار ہے شاید اُسے میری بینائی میں......''

''اچھا یوں کرتے ہیں'' ڈاکٹر نے اُس کی بات کاٹتے ہوئے کہا۔'' آپ کی بیوی کی بات بھی مانتے ہیں اور آپ کی آنکھوں کی سلامتی کا بھی خیال رکھتے ہیں۔''

''وہ کیسے''

''میں ایک نئے ڈیزائن کی ایک خوبصورت سی عینک بناتا ہوں، آپ کو پسند آئے گی اور آپ کی بیوی کو بھی۔ مگر میری ایک شرط ہے۔''

''وہ کیا''

''میری جانب سے وہ ایک گفٹ ہوگا۔ میں کوئی قیمت نہیں لوں گا۔''

وہ من ہی من میں سوچنے لگا۔'' یہ کیسا ڈاکٹر ہے بغیر کسی جان پہچان کے گفٹ دے رہا ہے۔ گفٹ قبول کر کے یا نہ کرے......لیکن فوراً ہی اُسے اپنی بیوی کی بات یاد آئی جو گھر سے نکلتے ہوئے اُس نے کہی تھی۔

'' آج میں آپ کی آنکھوں کی خوبصورتی اُن پر لگی عینک کی وساطت سے دیکھنا چاہوں گی۔''

یہ عینک تیار کرنے میں ڈاکٹر کو دو گھنٹے لگ گئے!

اور جب وہ اپنی آنکھوں پر عینک سجا کے آئی۔ کلنک سے باہر آیا تو ڈاکٹر نے من ہی من میں سوچ لیا۔'' اس شخص کو شاید اب بھی اس بات کا احساس ہے کہ اُس کی آنکھوں کی بینائی خراب ہے، کمزور ہے۔ حقیقت میں ایسا کچھ بھی نہیں ہے۔ لگتا ہے کہ اُس کی بیوی کو عینک والے مرد پسند

ہیں اور ابھی تک وہ اپنے خاوند کو بھی عینک والے من پسند مرد کے روپ میں دیکھنا چاہتی ہے۔

لیکن اُس کا انکار......یا میرا انکار......شاید وہ کسی اور عینک والے من پسند مرد کی......؟!

............●●● ............

## بہاؤ (۳)

اُن دونوں معصوم معصوم سے، سندر سندر سے بچوں میں کئی باتیں مشترک تھیں۔ سب سے بڑی بات یہ تھی کہ دونوں ایک ہی روز پیدا ہوئے تھے اس لئے ہر تعلق سے قریب قریب ہم عمر تھے۔ دوسری بات اس لحاظ سے اہم تھی کہ دونوں کے گھرانوں میں پچاس سالہ پرانے گھریلو تعلقات تھے شاید اس لئے کہ دونوں گھرانے ایک دوسرے ی ہمسائیگی میں رہتے تھے۔ ایک دوسرے کے دُکھ سُکھ میں شریک ہوتے تھے۔ شریفانہ اور مہذبانہ تعلقات کی وجہ سے اُن کا ایک دوسرے کے ہاں آنا جانا، ایک دوسرے سے ملنا جلنا معمول کی بات تھی۔ دونوں بچے اسی شفقت اور پیار بھرے ماحول میں پلے بڑھے، ایک ساتھ اسکول میں پڑھائی شروع کی۔ ایک ساتھ کالج گئے۔ اُن کا آپسی پیار اس قدر اُن کے ذہنوں پر حاوی ہو چکا تھا کہ ایک دوسرے کے بغیر اٹھنا بیٹھنا، گھومنا پھرنا اور وقت گزارنا مشکل ہو رہا تھا۔ وہ ایک ساتھ رہتے کبھی ایک کے گھر اور کبھی دوسرے کے گھر۔ وقت نے کروٹ بدلی۔ دونوں نے ایک ساتھ انجینئرنگ کی ڈگریاں حاصل کیں۔ نوکریاں ملتے ہی دونوں کی شادیاں ہوگئیں۔ دونوں کے گھروں میں دلہنیں آگئیں۔ مسرتوں اور خوشیوں کے ڈھیر سے لگ گئے اب وہ دونوں اپنے اپنے گھروں میں رہنے لگے۔ شادی کے صرف چار ماہ بعد دونوں ہر پندرہ بیس دن بعد اپنے اپنے گھروں سے دو ایک راتوں کے لئے پھر سے غائب رہنے لگے......لیکن اسی دوران ایک نئی بات سامنے آگئی۔ اُن کی بیویاں بھی اُن کی غیر حاضری میں ایک ساتھ کبھی اِس کے گھر میں اور کبھی اُس کے گھر میں اپنی راتیں گزارنے لگ گئیں......اور اس طرح ایک اور بے عنوان کہانی کا آغاز ہو گیا۔

............●●● ............

●...... محمد اقبال لون

# تجزیۂ افسانچے

## چوکیدار، عینک والا آدمی، بہاؤ

نور شاہ کا شمار ریاست جموں و کشمیر کے ان کہنہ مشق افسانہ نگاروں میں ہوتا ہے جنہوں نے ریاست میں اُردو افسانہ کے حوالے سے بنیاد گزاروں کا کام انجام دیا ہے اور یہاں افسانوی ادب کے لئے مناسب و موزوں ماحول پیدا کرنے میں نمایاں رول ادا کیا ہے۔ اس قبیل کے افسانہ نگاروں میں پریم ناتھ پردیسی، پریم ناتھ در، موہن یاور، تیج بہادر بھان، حامدی کاشمیری، پشکر ناتھ وغیرہ شامل ہیں۔ اس کے علاوہ نور شاہ ناول نگار، ڈرامہ نویس، کالم نویس اور تذکرہ نگار کی حیثیت سے بھی مشہور ہیں۔ ان کے افسانوں میں وادیٔ کشمیر کے لوگوں کا حسن و جمال، کشمیری تہذیب و تمدن، فن اور ثقافت اور یہاں کے حسین مناظر کا جمال و کمال نمایاں طور پر جھلک رہا ہے۔

زیر تجزیہ اُن کے تین افسانچے چوکیدار، بہاؤ اور عینک والا آدمی سے تعلق رکھتا ہے۔ ان افسانچوں میں ہمارے سماج اور معاشرے میں پنپ رہی انسانی قدروں کی پامالی، اخلاقی گراوٹ، بے راہ روی اور سماجی ناہمواریوں کی عکاسی کی گئی ہے۔ پہلا افسانچہ "چوکیدار" اپنے آپ میں سماج کے نام نہاد ٹھیکے داروں، بہی خواہوں اور اصلاح کرنے والوں کے لئے طنز کے تیر و نشتر سے کم نہیں جس میں افسانہ نگار نے بڑی مہارت کے ساتھ دکھانے کی کوشش کی ہے کہ ایک طرف والدین اپنے بچوں کو بڑھاپے کا سہارا جان کر کس جانفشانی اور فرض شناسی سے پالتے ہیں، دل و

جان سے ان کی پرورش کرتے ہیں اور اُن کی دیکھ ریکھ میں پوری زندگی پریشانیوں، الجھنوں اور سخت تکالیف کا سامنا کرتے ہیں اور مگر اپنے بچوں کو کسی چیز کی کمی کا احساس تک نہیں ہونے دیتے ۔مگر یہی بچے بڑے ہو کر نوکری پانے کے بعد اور خاص کر رشتۂ ازدواج کے بعد نمایاں تبدیلی کے شکار ہو جاتے ہیں۔اپنے والدین کو جائے پناہ یا سہارا دینے کے بجائے اُن سے نہ صرف منہ موڑ لیتے ہیں بلکہ اپنی ذمہ داری کو بالائے طاق رکھ کر انہیں خود خدمت کرنے کی بجائے ایرے غیرے کے ہاتھوں میں تھما دیتے ہیں، اولڈ ایج ہومز کے حوالے کر دیتے ہیں جو کہ ان کے اخلاقی اور دینی فرائض کے بالکل منافی ہے۔اس تبدیلی کو شاہ صاحب نے بڑی فنکاری کے ساتھ دکھایا ہے ملاحظہ ہوں افسانچہ کی چند سطور......

''خواجہ صاحب، آپ کا بیٹا اور آپ کی بہو، آپ کو لینے آئے ہیں۔آپ کو اپنے ساتھ لے جانا چاہتے ہیں۔

''کہاں؟''

''آپ کے گھر''

میرے گھر......میرا گھر تو اولڈ ایج ہوم ہے جہاں یہ مجھے چھوڑ آئے تھے اور جہاں سے آپ مجھے یہاں لے آئے،شاید میرے بڑھاپے پر ترس کھا کر''۔

اس افسانچے میں دو نکتے غور طلب ہیں۔اوّل تو یہ کہ افسانچے میں جو خواجہ صاحب کا کردار اُبھرتا ہے۔انہوں نے اپنی ملازمت کے دوران جو خیر خواہی یا ہمدردی کا کام انجام دیکھے بغیر کئے ہیں اس عالم بے بسی میں وہ نیکی اُن کے کام آجاتی ہے اور جس شخص کے ساتھ انہوں نے یہ نیکی روا رکھی ہے۔اولڈ ایج ہوم میں خواجہ صاحب کا نام دیکھ کر افسانچے کا یہ کردار انہیں اپنے ٹھاٹ بھاٹ اور شان وشوکت والے گھر میں جگہ فراہم کرتا ہے اور حسن سلوک اور بڑی خوش اسلوبی سے اُن کی خاطر مدارت کرتا ہے۔اس سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ انسان کے اچھے عمل ضائع نہیں ہوتے ۔دوسری دلچسپ بات یہ ہے کہ خواجہ صاحب ان کے گھر اور ماحول میں اس

طرح گھل مل جاتے ہیں کہ انہیں یہاں سے نکلنے کا بالکل دل نہیں کرتا۔ یہاں تک اُن کی بہو اور بیٹا اگرچہ کافی تلاش و کھوج کے بعد اس گھر پر پہنچ جاتے ہیں تو وہ دوٹوک الفاظ میں اپنے بیٹے اور بہو پر واضح کر دیتے ہیں کہ آپ لوگوں کو گھر میں میری نہیں بلکہ ایک ''چوکیدار'' کی ضرورت ہے جو آپ کے گھر کی رکھوالی کرے۔ اس افسانچے میں جس سلیقے سے شاہ صاحب نے ایک اہم سماجی Situation کی منظر کشی کی ہے وہ اپنی مثال آپ ہے۔

دوسرا افسانچہ ''بہاؤ'' پیار و محبت کی کہانی ہے جو دو پڑوسیوں، دو دوستوں بلکہ دو ہم عمر بچوں کی کہانی ہے جوان کے بچپن سے شروع ہو کر شادی کے بعد تک قائم رہتی ہے۔ اس افسانچہ میں یہ بڑی تجربہ کاری سے دکھایا گیا ہے کہ نونہال دوست زندگی کے مختلف مرحلوں میں ایک دوسرے کے ساتھ کس طرح پیار و محبت، شفقت و ہمدردی اور ایثار و خلوص سے پیش آتے ہیں اور زندگی کے نشیب و فراز اور دکھ سکھ میں جذباتی حد تک شریک ہو جاتے ہیں۔ دونوں دوست جنون کی حد تک ایک دوسرے پر جان نچھاور کرنے پر بھی راضی نظر آتے ہیں بلکہ اگر یہ کیا جائے کہ دونوں ایک دوسرے کے لئے اوڑنا بچھونا ہیں تو غلط نہیں ہوگا۔ افسانہ نگار نے اس جذبۂ محبت و خلوص کی فطری منظر کشی کی ہے۔ کہ بغیر کسی دھوکہ و فریب، مکاری، حرص و ہوس کے یہ دوست کس طرح زندگی کی بہاریں گزار رہے ہیں۔ مگر آخر پر عجیب تاثر پیدا ہوتا ہے جس سے ایک طرف خوف و تردد کے آثار پیدا ہو جاتے ہیں تو دوسری طرف سماجی اور معاشرتی بدلاؤ کی فکر بھی لاحق ہوتی ہے۔ اس بات کا عندیہ ملتا ہے کہ جو ہماری زندگی کا جز ولاینفک یعنی بنتِ حوا کل تک گھر کے باہر جانے سے کتراتی تھی اور مردوں کی طرح اکیلے گھومنے پھرنے میں خوف و ہراس اور ہچکچاہٹ محسوس کرتی تھی آج وہی عورت بغیر کسی خوف و خطر، شرم و حیا اور بلا کسی جھجک کے ایرے غیروں کے گھروں میں دن کیا، راتیں گزارنے پر آمادہ نظر آتی ہے جو کہ ایک صحت مند اور تہذیب یافتہ معاشرہ کے شایانِ شان نہیں ہے۔

متذکرہ افسانچے میں افسانہ نگار نے بے باک انداز میں اس سماجی بے راہ روی کو

اُجاگر کرنے کی کوشش کی ہے جوان کے نہایت ہی سلجھے ہوئے انداز بیان، فنی مہارت اور اُستاذی کا پتہ دیتی ہیں۔

اس تجزیے کی آخری کڑی نور شاہ کا افسانچہ ''عینک والا آدمی'' موجودہ سماج ومعاشرے کے بدلتے ہوئے رجحانات، رویوں اور انسانی اقدار کو موضوع بناتا ہے۔ اس افسانے کا مرکزی کردار اپنی بیوی کے بے حد اصرار پر عینک استعمال کرنے پر مجبور ہو جاتا ہے حالانکہ اس کی بینائی صحیح سلامت اور محفوظ ہوتی ہے۔ نفسیاتی طور مریض بیوی اپنے شوہر کو صرف عینک کے روپ میں دیکھنے کی متمنی ہے بلکہ اس سے بار بار تقاضا کرتی ہے کہ اس کا شوہر اپنی آنکھوں کی جانچ پڑتال ڈاکٹر سے کرائے۔ آخر ڈاکٹر باریک بینی سے جانچ پڑتال کرنے کے بعد اس نتیجے پر پہنچ جاتا ہے کہ مذکورہ مریض کی آنکھوں میں کوئی نقص نہیں ہے بلکہ اس کی بینائی مکمل طور پر سلامت ہے۔ مگر اس کے باوجود وہ ڈاکٹر سے اس بات پر بضد ہے کہ وہ اپنی بیوی کے اصرار پر اپنی آنکھوں پر عینک استعمال کرنا چاہتے ہیں تا کہ اس کی بیوی اسے دیکھ کر خوش ہو جائے۔ یہاں پر افسانہ نگار نے ڈاکٹر کے کردار سے مافوق الفطری کردار کا مظاہرہ کرایا ہے جو کہ میرے خیال میں عملی اور روزمرہ میں ممکن نہیں، جیسا کہ دکھایا گیا کہ ڈاکٹر اس مریض کو گفٹ میں عینک فراہم کرتے ہیں۔ جو کہ خلاف توقع ہے اور ہمارے معاشرے میں ڈاکٹروں سے ایسی امیدیں رکھنا محال ہے۔ افسانچہ کے آخر پر ایک لطیف نکتہ (Shade) اُبھر کر آتا ہے ملاحظہ کیجیے:

''......لگتا ہے کہ اس کی بیوی کو عینک والے مرد پسند ہیں اور ابھی تک وہ اپنے خاوند کو بھی عینک والے من پسند مرد کے روپ میں دیکھنا چاہتی ہے......لیکن اس کے انکار...... یا میرا انکار......شاید وہ کسی اور عینک والے من پسند مرد کی......؟''

اس افسانچے کے اختتام پر غور کرنے کے بعد یہ نتیجہ اخذ کرنا مشکل نہیں کہ افسانہ نگار نے آخر پر دلچسپ پیرائے میں دکھانے کی کوشش کی ہے کہ اس افسانچے میں بیوی کے کردار کو صرف عینک والے مرد کیوں پسند ہیں۔ کیوں کہ وہ اپنے شوہر کو اپنے من پسند عینک والے مرد کے

روپ میں دیکھنا چاہتی ہے۔ ممکن ہے کہ اس کی بیوی کو کسی اور عینک والے من پسند مرد سے قربت رہی ہو اور وہی اس کو بھاتا ہو، اس لئے آج وہ اپنی حقیقی شوہر کو اس روپ میں ڈھال کر اُن کی آنکھوں پر عینک دیکھنا چاہتی ہے۔ شاید وہ اس سے اپنے من پسند عینک والے مرد کی حسرت پوری کر کے دیکھنا چاہتی ہو۔ یقیناً یہ افسانچہ دلچسپی سے خالی نہیں ہے بلکہ نور شاہ کی فنی کاریگری کا ایک اچھا نمونہ ہے۔ زبان و بیان کا نفیس برتاؤ، دلکش اسلوب کی چاشنی قاری کو دعوت مطالعہ دیتی ہے۔

مجموعی طور پر ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ موضوع افسانے کی روح ہے اور افسانہ کردار پلاٹ، زماں و مکاں، وحدت تاثر اور اسلوب تمام اجزاء کو متاثر کرتا ہے اور متحد رکھتا ہے۔ نور شاہ صاحب کے یہ تینوں افسانچے اس حسین امتزاج کی بہترین مثال ہیں۔ ان میں موصوف کا افسانوی انداز بیان، زمانی سوز و گداز، اشاریت، ایمائیت اور رمزیت اُن کے پختہ کار افسانہ نگار ہونے کا ثبوت فراہم کرتے ہیں۔ انہوں نے معانی اور الفاظ کے مختلف (Shades) کو فنی بالیدگی کے ساتھ پیش کیا ہے۔ موضوع کتنا دلچسپ ہو، اس کی ترتیب کتنی فنی ہو لیکن اگر اظہار کے لئے مناسب زبان استعمال نہ کی جائے تو تمام تر تکنیکی و فنی محاسن کے باوجود افسانہ کامیاب فن پارہ نہیں بن سکتا۔ اس لئے فن کار کو مناسب لفظیات اور اصطلاحات کے استعمال پر دسترس لازمی ہے تا کہ خیالات کی مکمل طور ترجمانی ممکن ہو۔ اس اعتبار سے افسانے کا فن نور شاہ کی فطرت کے ساتھ پیوست ہے اور زبان و بیان پر عبور اور ان کا منفرد افسانوی ڈکشن انہیں امتیازی مقام عطا کرتا ہے۔



# گلاب کا پھول

شام بابو کے کوٹ میں گلاب کا پھول دیکھ کر میں ٹھٹھک گیا۔ میری آنکھوں کے سامنے ایک بھولا بسرا منظر گھوم گیا۔

''دیکھئے بابو جی! گلاب کا پھول اپنے کوٹ میں نہ لگایا کریں۔!''

اُس نے حیران ہو کر پوچھا۔ ''کیوں، مٹھو میاں......؟''

اب مٹھو میاں کیا جواب دیتا۔ بس خاموش رہا۔ ویسے مجھے باتیں بنانا آتی ہیں، ویسے میں ہر بات کو سمجھتا ہوں۔ کیا ہوا اگر ان پڑھ ہوں۔ ویسے ہوں تو ایک اچھے کھاتے پیتے گھرانے کا نور چشم۔ کیا ہوا جو اچھا گھرانا نہ رہا۔ دیکھتے دیکھتے میرے جیسے اور بھی کئی فقیر ہو گئے۔ چپراسی بن جانے سے خاندانی بو باس نہیں جاتی۔ کیا ہوا اگر میری شادی نہ ہوئی۔ ہمارے خاندان کے مردوں نے تو تین تین شادیاں کی تھیں۔ زمین جائیداد نہ رہی۔ سر پر اپنوں کا ہاتھ نہ رہا تو کیا برسوں پرانی خاندانی وجاہت ملیامیٹ ہو گئی۔ پیار کی بھوک ختم ہو گئی۔ جوانی میں بڑھاپا آ سکتا ہے لیکن وہ اندر کے پیار کی حِس کو تو فنا نہیں کر سکتا۔ مٹھو میاں بننے سے تو میں بڈھا نہیں ہو گیا۔ اب تک کی زندگی میں بڑھاپے کا احساس مجھ میں صرف ایک بار جاگا تھا، جب میں نیا نیا چپراسی بھرتی ہو گیا تھا اور دفتر کی ایک خوبصورت الھڑ سی کلرک لڑکی نے مجھے مٹھو چاچا کہہ کر پکارا تھا۔ میں نے ترنگ میں آ کر صاف صاف کہہ دیا تھا۔

میرا نام مٹھو چاچا نہیں۔ چاچا بننے سے پہلے دو تین بچوں کا باپ بننا چاہتا ہوں، اس

لئے مجھے مٹھو رام کہہ کر پکاریئے یا مٹھو میاں حالانکہ میاں کا لقب بھی مجھے پسند نہیں، البتہ اگر چاہو تو مٹھو جی کہہ کر پکار سکتے ہو۔ ہاں مٹھو جی!''

لیکن یہ آخری فقرہ میں نے اُس لڑکی سے نہیں کہا تھا بلکہ صرف اپنے من میں سوچا تھا۔ تب میں کچھ باتیں بابو لوگوں اور بابو چھوکریوں سے کہہ دیتا تھا۔ من میں نہیں سوچتا تھا اور کچھ باتین اپنے من میں سوچتا تھا کہہ نہیں پاتا تھا۔ کچھ ایسی ہی بات تھی اگر بابو مٹھو رام ہوتا تو دوسری بات تھی، لیکن مٹھو میاں ایک چپراسی کی خاکی وردی میں۔ یہ سب کچھ بھلا کیسے زبان پہ لاتا؟ خیر جانے دیجئے۔ بات شام بابو اور گلاب کے پھول کی تھی۔ میں اپنے اندر کے میاں مٹھو کی ٹیں ٹیں بیچ میں لے آیا۔ بیکار سی کھوکھلی ٹیں ٹیں!

کیوں جی۔ لڑکی کا قد پورے پانچ فٹ ہو۔ رنگ ہلکا گندمی ہو، آنکھیں مست مست رُخسار گلابی گلابی اور دانت سپید سپید موتیوں جیسے تو کیا اُسے خوبصورت کہا جا سکتا ہے؟ اگر ہنستے وقت اس کے رخساروں میں ایک ہلکا سا گڑھا پڑ جائے۔ چلتے وقت انگ انگ رقص کرے۔ باتین کرتے وقت کانسی کے کٹورے سے بجنے لگیں تو کیا اُسے خوبصورت کہا جا سکتا ہے؟ رانی کی بات کر رہا ہوں۔ میرے پہلے دفتر میں کلرک تھی۔ جہاں صرف دس بارہ چھوٹے بڑے بابو تھے۔ میرے نئے دفتر میں تو بہت زیادہ عملہ ہے۔ سب کے سب غریب ہیں، اپنی اپنی مجبوریوں میں اُلجھے رہتے ہیں۔ زمانہ ہی مہنگا ہو گیا ہے۔ پہلے دفتر والی بات اب کہاں؟

ہاں تو شام بابو کے کوٹ میں گلاب کا پھول لگا دیکھا تو پہلے دفتر کی ایک بھولی بسری یاد آ گئی۔ وہ کمرہ یاد آ گیا، جس میں رانی بیٹھتی تھی۔ بھولا بابو اور سعید بابو بیٹھتے تھے دفتر میں دو تین کمرے اور بھی تھے۔ ایک ہیڈ کلرک کاظمی کا کمرہ تھا اور باقی دوسرے چھوٹے موٹے بابو لوگوں کے، لیکن زیادہ چھل پہل رانی ہی کے کمرے میں رہتی۔ ایسی چھل پہل جو صرف اشاروں اور سرگوشیوں کی پیداوار ہوتی ہے۔ زبانیں عموماً خاموش رہتیں۔ آنکھیں باتیں کرتیں۔ ایسی ہی چھل پہل میں ہر کوئی ایک دوسرے سے بے خبر اور بے نیاز رانی کو اپنانے کی فکر میں تھا۔ ہر کوئی

اس جستجو میں ایک دوسرے سے بازی لے جانے کی تگ ودو میں تھا۔ کاظمی صاحب بھی اپنی ادھیڑ، مریل سی عمر میں رانی کی طرف کھینچتا جا رہا تھا، اُس کا قصور نہیں تھا۔ بیوی کے سوا اُسے کسی دوسری عورت کا قرب حاصل نہیں ہوا تھا۔ ہوا بھی کبھی ایسا حادثہ تو پسینے چھوٹ گئے بیوی سامنے آ گئی۔ کاظمی صاحب اپنی بیوی سے بہت ڈرتا تھا جس طرح ایسی عمر میں عام طور مرد ڈرتے ہیں لیکن رانی کی اور بات تھی وہ دفتر میں معمولی کلرک تھی۔ ہر گھڑی ہیڈ کلرک سے واسطہ پڑتا۔ بار بار اُسے بُلوایا جاتا۔ دوسرے سمجھتے کام کے لئے بُلایا جاتا ہے لیکن میں سب جانتا تھا۔ ہاں تو کہہ رہا تھا سب بابو لوگ، چھوٹے بڑے بیاہے، بن بیاہے رانی کے گرد شہد کی مکھیوں کی طرح بھنبھناتے رہتے، ایسا کیوں نہ ہوتا رانی ایک پھول ہی تھی۔ ایک رس بھری ہی تھی۔ میں دیکھتا رہتا۔ بینائی ذرا کم تھی صاف دکھائی نہ دیتا تھا، صاف صاف دیکھنے کے لئے میں نے عینک بھی چڑھا لی اور کر بھی کیا سکتا تھا؟ بھولا بابو کے سوا اور کوئی میرے ساتھ سیدھے منہ بات تک نہیں کرتا تھا۔ سب مجھے گھور گھور کر دیکھتے جیسے میں چپراسی نہیں خفیہ پولیس کا آدمی تھا لیکن بھولا بابو کی بات دوسری ہی تھی وہ نام اور شکل ہی کا بھولا نہ تھا دل کا بھی بھولا تھا! اپنے ساتھیوں سے الگ تھلگ رہنے والا بابو! خاموش اور گھمبیر چہرے پر گہری اداسی کی جھلک لئے ہوئے سنجیدگی۔ آواز بھی پیاری مٹھاس بھری، باتیں کرتے آنکھیں خود بخود جُھک جاتیں۔ ہنستے وقت تو چہرے پر شوخی آ جاتی ہے لیکن بھولا بابو کی ہنسی میں بھی سنجیدگی تھی۔ سنجیدگی جس میں دنیاداری کی ذمہ داریوں کا احساس ہوتا ہے اور خاندانی شرافت کی قدروں کا پاس بھی۔ عمر میں سب سے چھوٹا تھا، سب سے زیادہ معصوم تھا، خوبصورت اور محنتی تھا، جوانی کی ایک خاص عمر میں گہری سنجیدگی اور معمر خاموشی انسان کو روگی بنا دیتی ہے۔ اپنے بزرگ ایسا ہی کہا کرتے تھے، لیکن میں دیکھ رہا تھا کہ سنجیدہ اور گھمبیر رہتے ہوئے بھی اس کا چہرہ گلاب کی طرح کِھلا ہوا تھا۔ اپنا کام ختم کر کے دوسروں کا ہاتھ بٹاتا۔ رانی نئی تھی۔ بھلے گھر کی لڑکی تھی، بے سہارا تھی، کلرک بن گئی۔ کلرکی میں کام کم ہوتا۔ مغز کھپائی زیادہ، وہ مغز کھپائی کی عادی نہ تھی جھنجھلا اُٹھتی۔ رو پڑتی، خاموش طبع تھی۔ کسی کو اپنا دُکھ درد بتاتی بھی نہ تھی۔

بتاتی بھی کسے، وہاں چاہنے اپنانے والے تو تھے۔ لیکن ڈر، جھجک کے مارے خاموش بیٹھے صرف تاکتے۔ دل میں چور ہو تو محبت بھی چوری ہی نظروں سے کی جاتی ہے۔ اپنے محلے کے مولوی اللہ رکھا کہا کرتے تھے اور سچ ہی کہا کرتے تھے، لیکن بھولا بابو کی بات ہی کچھ اور تھی، ایک دو بار رانی کو پریشان دیکھا تو اُسے اپنے پاس بُلایا۔

''دیکھئے آپ جتنا کام آرام اور آسانی سے پانچ بجے تک کر سکتی ہیں کر لیا کریں باقی کام میں سنبھال لیا کروں گا۔ احسان نہیں کر رہا۔ یہ انسانی فرض ہے۔ پریشان ہو کر رونا اپنی کمزوری کا مظاہرہ کرنا ہے، جو گناہ سے بدتر ہے۔''

رانی نے اپنی جھکی ہوئی نظروں سے بھولا بابو کو ایسے دیکھا جیسے جس فرشتے کی اُسے تلاش تھی وہ اپنے پاس ہی بیٹھا مل گیا ہے۔ مجھے بہت خوشی ہوئی۔ اپنی خوشی کا اندازہ میں اپنی اُداسی سے لگاتا ہوں۔ اُداس ہو جاؤں تو سمجھ لیتا ہوں کہ آج بہت خوش ہوں۔ کچھ پا لیا ہے۔ اور اس کے بارے میں سوچنا چاہتا ہوں۔ بھولا بابو اور رانی کو ایک دوسرے کے قریب آمنے سامنے دیکھا۔ تو اُداس ہو گیا اور پھر تو میں روز ہی اُداس رہنے لگا۔ اب دونوں کُھل کر باتیں کرتے۔ ایک دوسرے کو دیکھ کر مسکرا بھی دیتے۔ چند دنوں میں مجھے یہ بھی معلوم ہونے لگا کہ اُداس میں ہی نہیں، دوسرے بابو لوگ بھی اُداس رہنے لگے ہیں۔ حالانکہ ان دونوں اُداسیوں میں زمین آسمان کا فرق تھا۔ بھولا بابو بدل رہا تھا۔ اُس کی باتیں بدل رہی تھیں ایک عجیب نئی سی تبدیلی عیاں ہو رہی تھی۔ سنجیدگی کے گہرے بادل بھی چھٹنے لگے تھے، لیکن اُس کی تبدیلی اتنی تعجب خیز نہ تھی جتنی کہ رانی کی۔ اب وہ ایک مسکراتی ہوئی کلی بن گئی تھی۔ ہر ایک سے کُھل کر، ہنس کر باتیں کرتی جیسی اس کی اکیلی تنہا زندگی کو کوئی خوبصورت سہارا مل گیا ہو۔ بھولا بابو کی تبدیلی جہاں سب کو کھائے جا رہی تھی، وہاں رانی کی تبدیلی سب کے لئے ایک شگفتہ بہار بن رہی تھی اور بہار کی آمد کے سواگت کی تیاریاں ہر ایک کے چہرے اور لباس سے مترشح تھیں۔ ان ہی دنوں ان تبدیلیوں کے چکر میں ایک خاص بات ہوئی، وہ یہ کہ اب بھولا بابو کے کوٹ میں گلاب کا ایک پھول بھی

دکھائی دینے لگا تھا۔ ویسے تو عام سی بات تھی لیکن وہ عام سی بات خاص یوں ہوگئی کہ لنچ تک گلاب کا پھول بھولا بابو کے کوٹ میں رہتا اور اس کے بعد رانی کی انگلیوں میں چلا جاتا۔ میں نے دیکھا حسبِ فطرت اُداس ہوگیا۔ دوسروں کی نظریں بھی پڑیں حسب عادت جل گئے۔ ایک دن میں نے کاظمی صاحب کے تیور بھی بدلے ہوئے دیکھے۔ کہیں اس نے بھی گلاب کا پھول بھولا بابو کے کوٹ سے اُڑ کر رانی کے ہاتھوں میں پہنچتے دیکھ لیا تھا۔ فوراً حکم ہوا کہ بھولا بابو کی میز اُس کے خاص کمرے میں لگادی جائے حکم کی تعمیل ہوئی اور میز خاص کمرے میں لگادی گئی۔ بھولا بابو کے لئے کوئی فرق نہ پڑا۔ اب وہ کاظمی صاحب کے کمرے میں بیٹھ کر کام کرتا۔ صرف اتنا سا فرق پڑتا کہ پہلے کاظمی صاحب دن میں کوئی درجن بار رانی کو اپنے کمرے میں بلواتا تھا، اب درجن بار خود ہی رانی سے ملنے دوسرے کمرے میں جاتا لیکن یہ سلسلہ بھی زیادہ دیر نہ چلا۔ ایک دن اُس نے بھولا بابو سے کہا۔ میرے کمرے میں بیٹھنے سے تم نے کافی بقایا کام ختم کردیا، وہ بیچارہ منہ دیکھتا رہ گیا۔

کاظمی صاحب نے پھر کہا

''دفتر میں لائٹ کام کس کے پاس ہے؟''

بھولا بابو نے فوراً جواب دیا

''لائٹ کام تو رانی ہی کو دے رکھا ہے۔ نئی نئی ہے۔ سیکھ رہی ہے۔ پھر وقت بے وقت اس کا ہاتھ بٹانے کی ضرورت ہے۔''

کاظمی صاحب نے ایک لمبی بدبودار سانس چھوڑ دی۔

''ٹھیک ہے تم واپس اپنے کمرے میں چلے جاؤ''

بھولا بابو چونکا

''آپ کا مطلب ہے رانی کا ہاتھ بٹادیا جائے!؟''

کاظمی صاحب نے تھوڑی دیر خاموشی کے بعد اپنے دل کی بات نکالی۔

"ہاں ایسا ہی خیال ہے۔ تمہارے پاس اپنا ہی کام بہتیرا ہے۔ وہ میرے کمرے میں بیٹھا کرے گی، میں اُسے سمجھا دیا کروں گا۔"

بھولا بابو کی میز پھر اپنے کمرے میں آ گئی۔ گھمبیر سی مسکراہٹ سنبھالے وہ پرانے سے نئے کمرے میں گیا تھا۔ وہی مسکراہٹ لئے پھر نئے سے پرانے کمرے میں چلا آیا۔ اس کے لئے تو کوئی فرق نہ پڑا لیکن اس آنے جانے کے دوران میری ادائیاں کافور ہو گئیں، شاید میرے اندر کے مٹھورام کی خوشی مر گئی تھی اور رانی بھی شاید خوش نہ تھی۔ کاظمی صاحب کے کمرے میں اُس سے گھٹن سی محسوس ہوتی۔ سروس کا معاملہ ہے۔ گھٹن ملے چاہیئے تازگی، کام کرنا ہی پڑتا ہے۔ آج یہاں بیٹھ کر، کل وہاں بیٹھ کر، مجھے خود کئی کمرے، کئی افسر اور کئی دفتر آج تک بدلنے پڑے ہیں۔ دوسروں کے دل کا حال تو نہیں جانتا، لیکن مجھے رانی کی گھٹن کو دیکھ کر بہت کوفت ہو گئی، اور میں اُسے برداشت نہ کر سکا۔ ایسے معلوم ہوتا جیسے ایک کھوئی ہوئی لڑکی ہو۔ تنکے کا سہارا ملا تھا وہ تنکا ہی ٹوٹ گیا، حالانکہ اب اُسے ایک مضبوط سہارا مل گیا تھا۔ کاظمی صاحب کا سہارا! وہ بڑے پیار سے اُسے کام سمجھاتا ایک بات نہ جانے کیوں میں محسوس کر رہا تھا کہ کام سمجھاتے، سکھاتے کاظمی صاحب بُری طرح سے رانی پر جھک جاتا جیسے اُسے نوچ کھانے کی سوچ رہا ہو۔ وہ رانی سے بھونڈے مذاق کرتا اور رانی سب کچھ جانتے ہوئے بھی مسکراتی رہتی، بالکل گاؤں کی الھڑ جاہل لڑکیوں کی طرح، جیسے کچھ جانتی ہی نہ ہو، جیسے جانتی ہو اور اچھی طرح لیکن......؟!"

رانی کے کاظمی صاحب کے کمرے میں چلے جانے سے دوسرے بابو خاموش ہو گئے تھے۔ بھولا بابو سے چڑنے لگے تھے کہ خشک زندگی میں اچانک شبنمی پھوار کا لمس حاصل ہوا تھا، اس کی بدولت چھن گیا۔ بھولا بابو کے لئے تو کوئی خاص فرق نہ پڑا تھا لیکن ان سب کی زندگی بے کیف اور بے رونق ہو گئی تھی۔ امیدیں بندھ کر ٹوٹ گئی تھیں۔ دوسری دفتر کی کہانیوں کی طرح وہ بھی ایک کہانی تھی جن کی ابتداء روز ہوتی، لیکن انتہا تک کبھی نہ پہنچتیں۔ میرے خیال میں رانی کی کہانی بھی ویسی ہی کہانیوں میں سے تھی، لیکن اُس کی ابتدا جتنی خاموشی سے، آہستہ سے ہوئی،

اُتنی جلدی اُس کا انجام بھی ہو گا۔ میرے وہم وگمان میں بھی نہ تھا۔ بات معمولی سی تھی۔ کاظمی صاحب ابھی اپنے خیالوں کے آدھے ہی راستے میں تھا کہ اُس کے چہیتے کلرک سعید بابو نے سب کی طرف سے شکایت کی کہ رانی اور بھولا ایک دوسرے سے محبت کرتے ہیں اور محبت کی پینگیں بڑھائی بھی جاتی ہیں۔ دفتری اوقات میں۔ یہ دونوں کا پرائیویٹ معاملہ ضرور ہے، لیکن دفتر میں دوسروں کے لئے بے چینی اور شکایت کی موجب ہے۔ کاظمی صاحب نے سُنا تو ادھیڑ عمر دل اور دماغ ہل گئے۔ چہرہ زرد ہو گیا۔ اُس نے اپنے طور پر جو بات بیچ میں ہی ختم کردی تھی وہ ختم ہونے کی بجائے اب مکمل ہو رہی تھی۔ پایۂ تکمیل تک پہنچنے والے تھی۔ رانی اُس وقت میرے ساتھ دروازے کے پاس کھڑی تھی۔ ساری باتیں سن رہی تھی۔ میں نے سوچا قصہ ختم ہو گیا۔ ہمیشہ کے لئے میری اُداسیوں کو چھٹکارا ملا۔ لیکن تعجب ہوا۔ شام کو پانچ بجے کے بعد دونوں دفتر میں ایک دوسرے کے آمنے سامنے بیٹھے ہنس رہے تھے۔ رانی ہنستے ہنستے ایک دم خاموش ہو گئی اور دبی زبان میں پوچھا۔

''آپ نے کبھی اپنے مستقبل کے بارے میں بھی سوچا ہے!؟''

بھولا بابو نے اپنی زندگی کا پہلا بھرپور قہقہہ لگایا۔

''میں تو حال کا آدمی ہوں۔ مستقبل دور ہے۔ ایک لمبی چھلانگ کی ضرورت ہے اور میں تو ایک کمزور انسان ہوں۔ لیکن......''

رانی نے بات کاٹ دی۔

''حال کے آدمی ضرور ہیں، لیکن اپنے حال سے بے خبر ہیں۔''

بھولا رام نے اپنے بھولے پن کا ثبوت دیا۔

''میں اپنے حال سے باخبر ہوں۔ مجھے اپنے ایک ایک لمحے کا علم ہے!''

''کبھی اپنے آس پاس کے ماحول کو دیکھنے پرکھنے کا وقت بھی ملتا ہے یا نہیں؟''

''میرے آس پاس رکھا ہی کیا ہے، دفتر میں فائلیں، گھر میں گھر ایک دفتر اور ایک گھر

اور ایک......''

''اور میں''

''تم ضرور ہو۔ ہمیں ایک دوسرے کا سہارا ہے۔ ہمیں ایک دوسرے کے سہارے کی ضرورت ہے۔''

رانی نے بھاری آواز میں کہا۔

''آپ کے پاس دل ہے لیکن دل کی دھڑکنیں نہیں ہیں......دماغ ہے لیکن......''

''میرے پاس دل کی دھڑکنیں بھی ہیں، دماغ کی سوچیں بھی ہیں۔ یہ غلط فہمی تمہیں کیسے ہوئی؟ اس طرح کی باتیں کرنے کی آج ضرورت ہی کیوں محسوس ہوئی۔ میرا دل کسی کے لئے دھڑکتا بھی ہے، اور کسی کے لئے سوچتا بھی ہے، اگر نہ سوچتا تو میں تمہیں......''

''اگر آپ کا دل کسی کے لئے دھڑکتا، دماغ کسی کے لئے سوچتا تو مجھے آج یہ سب کچھ کہنے کی ضرورت ہی کیوں پڑتی۔''

''تمہیں کاظمی صاحب نے کچھ کہا ہے؟''

''سب ہی کچھ نہ کچھ کہہ رہے ہیں۔ میں بھی کہہ رہی ہوں۔ لیکن آپ بُت بنے بیٹھے ہیں۔ دوسرے سب کچھ جان گئے۔ آپ بھولے ہی بنے رہے!''

''اصل بات کیا ہے؟''

رانی جیسے رو رہی تھی۔

''مجھے آپ کا سہارا نہ ملتا تو میں نے کب کی نوکری چھوڑ دی ہوتی۔ میں چاہتی ہوں یہ سہارا قائم رہے۔ چاہتی ہوں ہم دونوں۔''

تھوڑی دیر تک خاموشی رہی۔

میں دروازے پر دم بخود بیٹھا تھا

بھولا بابو نے رُک رُک کر بات شروع کی

''دیکھو رانی! تم نے ٹھیک ہی کہا ہے۔ میں بے سمجھ ہوں۔ کیونکہ میرے لئے یہ سب کچھ نیا ہے۔ میرے ساتھ ایسی کبھی نہیں بیتی۔ تم نے میرے سہارے کو کچھ اور ہی سمجھا۔ میری سمجھ کو کچھ اور ہی رنگ میں لیا جو دوسرے تمہیں سمجھتے ہیں۔ میں نے ویسا تمہیں کبھی نہ سمجھا، جیسے دوسرے تمہیں دیکھتے ہیں، میں نے ویسے تمہیں کبھی نہیں دیکھا۔ میں دوسرے ساتھی کلرکوں کی طرح تمہیں بھی ایک کلرک ساتھی ہی سمجھتا ہوں۔ ایک دوسرے کا ہاتھ بٹانا، ہنسنا، مسکرانا، سہارا بننا ہم سب کا فرض ہے۔ احسان نہیں جس کا بدلہ ایسی ویسی محبت سے چکایا جائے۔ اگر تم میرے دل کی محبت اور پیار کی بات پوچھتی ہو تو مجھے محبت ہے جنوں کی حد تک۔ اور رانی......''

رانی چیخی۔

''میں بھی تو محبت......''

بھولا بابو نے اپنی بات جاری رکھی۔ ''ہاں میں بھی محبت ہی کی بات کر رہا ہوں، مجھے محبت ہے اور آخری حدوں تک......''

رانی نے بھرائی آواز میں کہا

''بھولا بابو''

''ہاں......لیکن وہ محبت صرف اپنی......صرف اپنی بیوی سے ہے!''

''بیوی......؟!''

''ہاں بیوی! جو تمہاری ہی جیسی ایک لڑکی ہے خوبصورت اور معصوم جو کبھی تمہاری ہی طرح بے سہارا تھی اور رانی......! کبھی ایسا بھی ہو جاتا ہے، ایسا ہوتا ہے، حالانکہ ہونا نہیں چاہیئے کہ دو دل......''

دروازہ کھٹاک سے کھلا

میں دیوار سے لگ گیا

رانی بجلی کی طرح سیڑھیوں کی جانب لپکی، گلاب کا پھول ردی کی ٹوکری کے پاس پڑا تھا۔

میں نے اپنے کانپتے ہوئے ہاتھوں سے اُسے اُٹھالیا

دفتر بند کرتے ہوئے میں نے بھولا بابو سے پوچھا

''سب ٹھیک ہے لیکن ایک بات جاننا چاہتا ہوں کیونکہ آج تک، اب تک میں سب کچھ دیکھتا آیا ہوں، سُنتا آیا ہوں۔''

بھولا بابو کے چہرے پر وہی پرانی گھمبیر مسکراہٹ تھی اُس نے مدھم سُر میں پوچھا

''کیا؟''

''سب ٹھیک ہے لیکن یہ بچارا گلاب کا پھول......؟!''

اس نے پھول میرے ہاتھوں سے لے کر اپنے کوٹ میں لگایا اور سیڑھیاں اُترتے کہنے لگا۔

''اُس میں میرا کیا قصور ہے۔ ہمارے گھر میں جب سے گلاب کے پھول کھلنے لگے ہیں۔ میری بیوی ہر روز صبح میرے کوٹ میں ایک پھول لگا دیتی ہے اگر رانی خود ہی پھول کوٹ سے اُتارے اور اس کی کہانی بنا ڈالے تو اس میں میرا کیا دوش؟''

میں خاموش ہو گیا

اور دوسرے دن بڑے صاحب کو سلام کر کے نئے دفتر میں تبادلہ کروالیا آج بہت مدت کے بعد شام بابو کے کوٹ میں گلاب کا پھول دیکھ کر مجھے نہ جانے کیوں بھولا بابو اور رانی یاد آ گئے، حالانکہ نئے دفتر میں شام بابو تو ضرور ہے بالکل بھولا بابو کا گھمبیر روپ۔ لیکن رانی کوئی نہیں......!!!

..........●●●..........

# کیسا ہے یہ جنون!

درد کا کوئی وقت نہیں!

میرا نام عامر ہے اور میری عمر لگ بھگ بارہ برس کی ہے، بھلا بارہ برس کی عمر بھی کوئی عمر ہوتی ہے، یہ تو کھیلنے کودنے، ہنسنے ہنسانے اور گلی ڈنڈا کھیلنے کی عمر ہوتی ہے، زندگی کے طویل سفر میں بارہ برسوں کی بہت زیادہ اہمیت نہیں ہوتی لیکن جب بچپن اور لڑکپن کے مٹھاس بھرے دن تلخیوں اور کڑواہٹوں کی نذر ہو جاتے ہیں، کھیل کود کے ایامِ جدو جہد اور کشمکش کا روپ اختیار کر لیتے ہیں تو ذہن میں اپنی کم علمی اور کم فہمی کے باوجود کئی سوال اُبھرتے دکھائی دیتے ہیں۔ ان سارے سوالوں کا میری زندگی ہی سے تعلق ہے سب سے بڑا سوال تو یہ ہے کہ آخر میں ہوں کون؟ کس کا بیٹا ہوں، کہاں ہیں میرے ابو؟ جب سے ہوش سنبھالا ہے تو میں نے اپنے آپ کو اپنی ماں یا اپنی دادی کی گود میں دیکھا ہے، آنکھوں سے آنسوؤں کے دریا بہاتے بہاتے بھی وہ میرے لئے ہنستی ہیں، مسکراتی ہیں، ان کے رخساروں پر کے آنسو جب میرے چہرے کو چھوتے ہیں تو میرا سارا جسم لرز لرز سا جاتا ہے وہ میری ہر بات، ہر چیز، ہر ضرورت کا خیال رکھتی ہیں تا کہ مجھے اپنی اس مختصر زندگی میں کسی کمی کا احساس نہ ہو، میری امی مجھ سے بے انتہا پیار کرتی ہے، مجھے بے انتہا چاہتی ہے، ایک لمحے کے لئے بھی مجھے اپنے آپ سے دور نہیں رکھنا چاہتی۔ شاید اس لئے بھی کہ مجھ میں ابو کی دوری کا احساس نہ جاگے...... ویسے بھی میں نے اپنے ابو کو اپنے گھر میں دیکھا ہی کہاں ہے، کہتے ہیں جب میں صرف چھ ماہ کا تھا تو میرے ابو نے ایک دوسرا گھر بسا لیا

اور تب ہی سے وہ اسی گھر میں رہ رہے ہیں۔ اب تو بارہ برسوں سے وہاں رہ رہے ہیں، ایک ایسے گھر میں جہاں وہ تنہا ہیں، اکیلے ہیں، جہاں تنہائیوں کے اندھیرے لحہ لحہ مسلط رہتے ہیں جہاں نہ تو آسمان نظر آتا ہے اور نہ ہی زمین، جہاں نہ تو موسم اور نہ ہی دھوپ چھاؤں کا احساس ہوتا ہے جہاں ہر سمے ایک جیسا رنگ نظر آتا ہے، کالا سیاہ رنگ...... زندگی کے اندھیروں کی طرح، کیسی زندگی جی رہے ہیں وہ اور کس کے لئے جی رہے ہیں میرے لئے میری امی کے لئے یا میری دادی کے لئے ہمارے دکھ سکھ کے لئے، زندگی کا یہ روپ انہیں پسند کیوں ہے، اپنے گھر میں سب کچھ میسر ہونے کے باوجود انہیں، یہ تنہائی قبول کیوں ہے، کوئی دس ماہ قبل جب میں اپنی امی کے ساتھ ان سے ملنے گیا تھا تو مجھے پہلی بار احساس ہوا کہ ان کی دو آنکھیں مجسم سوال بن کر میری طرف دیکھ رہی ہیں، میں نے دیکھا ان آنکھوں میں معصومیت ہے اور حیرانی بھی، محبت ہے اور روکھا پن بھی، شرافت ہے اور شکایت بھی، علمی بصیرت ہے اور کچھ...... بہت کچھ لکھنے کی چاہ بھی، مجھے لگا جیسے ان آنکھوں کو تاریخ کی گم شدہ کڑیوں کی تلاش ہے، جانے کب یہ گم شدہ کڑیاں تاریخ کے اوراق پر نمودار ہوں گی۔

دفعتاً سلاخوں کے ادھر سے میرے ابو کی آواز گونجی۔

''ساجدہ، میری زندگی کے اس سفر میں تمہیں کتنے دکھ جھیلنے پڑ رہے ہیں مجھے اس کا پورا پورا احساس ہے اپنی تنہائی کے عالم میں بھی میرے بیٹے کا کس قدر خیال رکھتی ہو اس حقیقت سے بھی میں نا آشنا نہیں ہوں، میری ماں بیمار رہتی ہے اس کے بوڑھاپے کا سہارا بن کر تم مجھ پر جو احسان کر رہی ہو وہ میں فراموش نہیں کر سکتا...... لیکن......؟

''لیکن کیا...... میں نے کبھی آپ سے کوئی شکایت کی، کوئی شکوہ کیا؟''

''نہیں، کبھی نہیں، لیکن مجھے تمہاری تنہائی کا احساس ہے اور اس بات کا دکھ بھی ہے کہ میں تمہارے جوان اور سندر خوابوں میں رنگ نہ بھر سکا۔''

''فضل ایک بات پوچھوں۔''

''ہاں ضرور''

''تم نے اپنے ذہن وجگر میں جو خواب سجائے ہیں کیا وہ کبھی سچائی کے دامن کو چھو لیں گے رنگ بھرنے سے پہلے ٹوٹ تو نہ جائیں گے؟''

''خواب ہمیشہ جاگنے سے پہلے ہی ٹوٹ جاتے ہیں لیکن جب میرے خواب ٹوٹ جائیں گے تو نئی صبح طلوع ہو چکی ہوگی۔''

''مجھے ڈر لگتا ہے!''

''ڈر......کس سے، کس بات سے۔''

''تمہاری تنہائی، تمہارے اکیلے پن سے۔''

''تنہا تو تم بھی ہو۔''

''لیکن میرے پاس میرا بیٹا ہے، ماں ہے......اور تم۔''

''میں اکیلا ہوں، تنہا ہوں، یہی کہنا چاہتی ہو نا تم......لیکن مجھے یہاں نہ تو تنہائی محسوس ہوتی ہے اور نہ ہی اکیلا پن، کیونکہ میں جانتا ہوں کہ میرا راستہ سچائی کی جانب جاتا ہے اور سچائی کے اس راستے پر میں اکیلا نہیں ہوں، تم میرے ساتھ ہو، میری ماں میرے ساتھ ہے، میرا عامر میرے ساتھ ہے......اور......اور......۔''

''اور کیا''

''اور میرا اللہ میرے ساتھ ہے، میری دھرتی کے ان گنت لوگ اس راستے کی تلاش میں میرے ساتھ ہیں، تو پھر ڈر کس بات کا۔''

میں نے ایک بار پھر اپنے ابو کی آنکھوں میں جھانکا۔ وہ آنکھیں ان کے لب ولہجہ میں پوشیدہ سچائی کی عکاسی کر رہی تھیں۔ مجھے لگا جیسے سخت ترین چٹانوں سے مٹھاس اور شرینی سے بھرپور چشمے اُبلنے والے ہوں، بانجھ زمین کی گود سے سپید سپید سی کونپلیں پھوٹنے والی ہوں، ان گنت سوکھی اور مرجھائی ہوئی ٹہنیوں پر لاتعداد رنگ کے پھول کھلنے والے ہوں۔''

درد کا کوئی مقام نہیں!

پچھلے چند دنوں سے میں اپنی امی کو بے حد پریشانی کے عالم میں دیکھ رہا ہوں جیسے اس کی روح سلب ہوگئی ہو، سانسیں رک گئی ہوں اور آنکھوں میں پگھلتی شمع کی طرح آنسوؤں کی لڑیاں رواں ہوں!

اور دادی ماں جیسے تڑپ تڑپ کر بکھر چکی ہے صرف اس کی آواز سنائی دے رہی ہے۔

''بیٹی اب جو میں مروں گی تو میرا رونے والا کوئی نہ ہوگا، مجھے کندھا دینے والا کوئی نہ ہوگا۔''

''نہیں ماں'' ایسا مت سوچو، ایسا نہیں ہوگا، نئے موسم کی ابتدا ہونے والی ہے اس نئے موسم میں تمہارے بیٹے کی آواز بے صدا نہیں جائے گی۔ مجھے پورا یقین ہے ماں فضل کی بے گناہی تسلیم کی جائیگی، اس کے ساتھ انصاف ہوگا اور وہ لوٹ آئے گا۔ نئے موسموں کی آواز سن کر......''

درد کی کوئی انتہا نہیں!

سرد سرد سی صبح کی روشنی نے اپنا دامن پھیلانا شروع کر دیا ہے اللہ اکبر کی صدائیں گونجنے لگی ہیں، میں اپنے گھر کے برآمدے میں بیٹھا ان گنت لوگوں کو دیکھ رہا ہوں، مرد، زن اور بچے جو اس برف باری کے باوجود ہمارے گھر کے آنگن میں جمع ہو چکے ہیں۔ سارا ماحول جذباتیت اور حساسیت میں ڈوب چکا ہے اشکوں کے منڈلاتے سیلاب کو روکنا مشکل ہوتا جارہا ہے۔

''آخر انہوں نے سچائی کو تختہ دار پر چڑھا ہی دیا۔''

یہ آواز میرے کانوں سے ٹکراتی ہے، میں ڈر سا جاتا ہوں، اپنے آپ کو تنہا تنہا محسوس کرنے لگتا ہوں، میری نظریں امی کو تلاش کر رہی ہیں، دادی ماں کو ڈھونڈ رہی ہیں، وہ اس ہجوم میں نظر نہیں آرہی ہیں، ان کو تلاش کرنا میرے لئے ممکن نہیں۔ وہ دونوں بھی شاید اب اس ہجوم کا حصہ بن چکی ہیں۔ تو کیا میں اب بالکل اکیلا رہ گیا ہوں لیکن یہ میں کیا سوچ رہا ہوں مجھے ایسا نہیں

سوچنا چاہیئے ، میں سچ بولنے والوں کے اس ہجوم میں اکیلا نہیں ہوں، یہ سب میرے ساتھ ہیں، میرے اپنے ہیں۔ ابوجی کی طرح ان سب کو بھی سچائی کی تلاش ہے لیکن کیا...... سچائی کے لئے ان سب کو بھی میرے ابو کی طرح تختہ دار پر چڑھایا جائے گا۔"

یہ میں آپ سے پوچھنا چاہتا ہوں، آپ سے جاننا چاہتا ہوں لیکن آپ خاموش کیوں ہیں، کچھ تو بولیئے ، کچھ تو بتایئے ، آپ شاید اس کشمکش میں پڑ گئے ہیں کہ بھلا بارہ برس کی عمر ایسے سوال پوچھنے کی عمر ہوتی ہے، یہ عمر تو کھیلنے کودنے ، ہنسنے ہنسانے اور گلی ڈنڈا کھیلنے کی عمر ہوتی ہے۔

........... ●●● ...........

# ایک لمحے کی جنت

دیکھئے!

لڑکی بے حد حسین ہو، کنول کے پھولوں جیسا گلاب رنگ چہرہ ہو، آنکھوں میں بے حد مستی ہو، آواز میں مٹھاس اور باتیں کرتے سمے پلکیں خود بخود جھک جاتی ہوں۔ تو کیا بے کیف اور بے رنگ زندگی میں محبت کی ایک، ہلکی سی حرارت کا جذبہ پیدا نہ ہوگا......! میں اپنی ہی بات کر رہا ہوں۔

یوں تو میرا نام دینا ناتھ ہے لیکن سب ہی مجھے دینو کہتے ہیں، میری عمر شاید ۳۵ برس کی ہے، شاید اس لئے کہہ رہا ہوں کہ مجھے خود یاد نہیں کہ میں کب، کہاں اور کس کے یہاں پیدا ہوا۔ میں نے جب ہوش سنبھالا اور میرے ناپختہ شعور میں کچھ سمجھنے اور کچھ پہچاننے کی صلاحیت پیدا ہوئی تو میں نے اپنے آپ کو ماسٹر جی کے گھر میں پایا۔ یہ تو بعد میں مجھے ماسٹر جی سے معلوم ہوا کہ مجھے ایک ایسے گھر میں ایک ایسی عورت نے جنم دیا جس کی شادی نہیں ہوئی تھی۔ میری ماں نے کبھی کسی کو نہیں بتایا کہ میرا باپ کون ہے۔ چار سال کی عمر تک وہ مجھے گھر گھر لے کر گھومتی رہی اور پھر ایک شام فاقوں سے تنگ آ کر اور طعنوں کی تاب نہ سہہ کر مجھے ماسٹر جی کے دروازے پر چھوڑ گئی اور خود نہ جانے کہاں چلی گئی۔ مجھے اپنی ماں کی صورت بھی یاد نہیں۔ پھر ماسٹر جی کی تبدیلی ایک دوسرے دیہات میں ہوگئی، ان کے ساتھ میں بھی چلا آیا، دن کو میں اسکول کے دوسرے بچوں کے ساتھ پڑھتا، لکھتا اور کھیلتا، شام کو گھر میں ماسٹر جی کے چھوٹے موٹے کام کرتا تھا!

اب بھی میں ماسٹر جی کے ساتھ ہی ہوں، وہ اب شہر کے ایک ہائی اسکول میں ہیڈ ماسٹر بن چکے ہیں اور میں اسی ہائی اسکول کا چپراسی، اب میں فرصت کے لمحات میں صرف ناول پڑھتا ہوں۔ایسے ایسے ناول جن میں پیار و محبت کا ذکر ہو، عشق کی باتیں ہوں، لڑکیوں کی کہانیاں، ایسی کہانیاں مجھے اچھی لگتی ہیں۔میرے من کو بھاتی ہیں، نہ جانے کیوں شاید اس کی وجہ یہ ہے کہ میں نے حقیقی زندگی میں اب تک کسی عورت کو اپنے قریب نہ دیکھا، شاید میری اس حسرت کی کبھی تکمیل نہ ہوتی اگر مالا ہمارے اسکول نہ آتی اور میں اس روز ماسٹر جی کا کھانا بنانے کی بجائے اسکول میں نہ ہوتا، وہ تو دوسرا چپراسی چھٹی پر تھا۔ماسٹر جی کی بھی اپنی عادتیں ہیں۔ان کے گھر میں کوئی عورت نہیں، جب شادی نہ ہوئی ہو تو عورت کہاں سے آئے گی اور پھر۔یہ بات ابھی نہیں آگے چل کر بتاؤں گا۔بڑی نازک سی بات ہے، بڑی راز کی بات ہے، شاید کسی بڑے گھرانے کی خوبصورت سی لڑکی کا ہاتھ بڑی آسانی کے ساتھ تھام سکتے تھے کتنی ہی بار میں نے انہیں اشاروں ہی اشاروں میں کہا بھی لیکن وہ سب کچھ جان کر بھی انجان بنے رہے۔اس کی بھی ایک بہت بڑی وجہ ہے۔دیکھئے اب وہ راز کی بات آہی گئی۔بات دراصل یہ ہے کہ اسکول بند ہونے کے بعد ماسٹر جی کا اکثر وقت گھر میں چند لڑکوں کو پڑھاتے پڑھاتے گزر جاتا ہے۔اب وہ شادی کریں تو کیسے ان کے پاس وقت ہی کہاں کہ بیوی سے پیار کی دو چار باتیں کریں۔کچھ اس کی سنے اور کچھ اپنی سنائیں اور ہاں ان لڑکوں کو اس لئے نہیں پڑھاتے کہ بالائی آمدنی ہو اور یہ بھی سچ نہیں کہ وہ گھر میں ہر ایرے غیرے لڑکے کو پڑھاتے ہیں۔بڑے سوچ وچار اور کچھ دیکھ ریکھ کے لڑکوں کا خود انتخاب کرتے ہیں۔بہت دنوں تک تو میں نے اس بات پر بہت سوچا کچھ ناول بھی پڑھ ڈالے، شاید ان میں ہی کچھ لکھا ہوا مل جائے لیکن مایوسی ہوئی۔میں نے اسکول کے دو ایک استادوں سے اپنے طور پر پوچھا بھی وہ بس دبے دبے سے لہجے میں مسکرا کر خاموش ہو گئے۔آخر ایک شام میں اس راز کی تہہ تک پہنچ ہی گیا۔ماسٹر جی نے ایک لڑکے کو ٹھہرنے کے لئے کہا اور دوسرے لڑکوں کی چھٹی کر دی۔میں نے سوچا لڑکا کسی مضمون میں کمزور ہو گا اور ماسٹر جی کچھ دیر

کے لئے اور پڑھانا چاہتے ہوں گے لیکن پھر...... کچھ ہی دیر بعد ماسٹر جی کی شادی نہ کرنے کی ساری باتیں میری سمجھ میں آگئیں!

اپنا تعارف تو میں پہلے ہی کرا چکا ہوں ماسٹر جی کے بارے میں بھی کچھ کچھ بتا چکا ہوں، اب ذرا بے حد حسین لڑکی کی کہانی سن لیجئے۔ مالا کی بات کر رہا ہوں وہ تو دوسرا چپراسی چھٹی پر گیا ہوا تھا اور میں ہیڈ ماسٹر صاحب کے کمرے کے باہر اسٹول پر بیٹھا ہوا تھا۔ امتحانات ختم ہو چکے تھے اور نئے داخلے بھی قریب قریب ہو چکے تھے۔ ہیڈ ماسٹر صاحب اس سلسلے میں کلاسوں میں خود جا کر کام کا جائزہ لے رہے تھے۔ (شاید نئے سال کے لئے لڑکوں کا انتخاب کر رہے تھے) حسب عادت میں ناول پڑھ رہا تھا ایک لڑکی کی محبت کی کہانی تھی وہ۔

''ہیڈ ماسٹر صاحب ہیں'' مٹھاس سے بھرپور ایک آواز میرے کانوں سے ٹکرائی، میں نے نظریں اٹھا کر دیکھا بس ایک لمحے کے لئے مجھے لگا جیسے سارے جہاں کی خوبصورتی ایک لڑکی کی روپ میں میرے سامنے آگئی ہو جیسے دور کسی ویرانے میں گھنگرو بج اٹھے ہوں۔ وہ لڑکی تو ان ناولوں کی لڑکیوں سے زیادہ خوبصورت تھی۔

'کیا نام ہے تمہارا؟'''میں یہاں دینو کے نام سے جانا پہچانا جاتا ہوں۔''

''یہاں اپنے بھائی کے لئے آئی ہوں......اس کی ایڈمیشن کا مسئلہ ہے۔'' میں نے مڑ کر دیکھا، بارہ تیرا سال کا لڑکا کھڑا تھا، صاف شفاف قمیض اور نیکر پہنے۔ اپنی بہن کی شکل و صورت کا وہی چہرہ آنکھیں وہی دانت......سب کچھ ویسا ہی۔

''آپ کمرے میں بیٹھیں، ماسٹر جی آہی رہے ہوں گے۔''

''میں جاننا چاہتی ہوں کہ میرے بھائی کو اس سکول میں پڑھنے کی اجازت مل سکتی ہے۔''

''داخلہ..........!!''

یہ کہہ کر پھر میری آنکھیں اس کے بھائی کی طرف اٹھیں، بڑا پیارا لڑکا تھا، ماسٹر جی کے معیار پر پورا اترتا تھا۔

''داخلہ تو یہاں بھی بند ہو چکا ہے لیکن میرا خیال ہے۔ نہیں میرا تجربہ بتاتا ہے کہ آپ کے بھائی کے لئے کوئی دقت نہ ہوگی۔ لڑکا اسمارٹ ہے خوبصورت ہے، ایسے لڑکوں کو ماسٹر جی پسند کرتے ہیں۔''

''پسند......کیا مطلب ہے۔''

''ایسے لڑکے اسکول کی شان بڑھاتے ہیں۔''

''ہاں میرا بھائی واقعی ذہین ہے، محنتی ہے۔''

اور ایسے میں ماسٹر جی آگئے، لڑکے کو دیکھتے ہیں ان کی آنکھوں میں ایک چمک سی آگئی۔ ایک وحشیانہ پن! لڑکی نے فارم بھرا، ماسٹر جی نے اس پر کچھ لکھ دیا اور میری طرف بڑھاتے ہوئے بولے ''یہ دفتر میں دے آؤ۔''

مجھے اچانک ان کتابوں سے نفرت سے ہونے لگی، یہ سب کتابی باتیں ہیں، کتابی کہانیاں ہیں حقیقی زندگی سے ان کا کوئی تعلق نہیں۔ میں نے سوچا وقت گزارنے کے لئے کتابیں تو اچھی ہیں لیکن یہی وقت کسی لڑکی، کسی عورت کے قریب بیٹھ کر بھی تو گزار جاسکتا ہے اور پھر میری عمر کا بھی تو یہی تقاضا تھا میں عجیب عجیب سی باتیں سوچنے لگا۔ مالا کتنی سندر ہے، اس کا بھائی بھی سندر ہے، ان کی ماں بھی ایسی ہی رہی ہوگی اور پھر دیکھتے دیکھتے سوچتے سوچتے اسکول میں پڑھنے والے جانے کتنے لڑکوں کی صورتیں میری نظروں کے سامنے پھر گئیں...... یہ اکمل ہے، اس کے گال پر ایک کالا تل ہے، کتنا اچھا لگتا ہے۔ یہ اجیت سنگھ ہے اس کے بال کتنے لمبے ہیں، یہ سلطان ہے، اس کے چلنے کا انداز لڑکیوں جیسا ہے......شاید میں یہ سب نہ سوچتا اگر میں نے مالا کو نہ دیکھا ہوتا، مالا کو دیکھ کر مجھے زندگی کو اس کے حقیقی روپ میں دیکھنے کا جذبہ پیدا ہو گیا تھا۔ میں نے کئی بار مالا کو دیکھا، کچھ دن تک وہ اپنے بھائی کو اسکول چھوڑنے کے لئے آتی رہی۔ جب بھی ملتی کہتی ''کیسے ہو۔''

اور اس لمحے مجھے محسوس ہوتا جیسے میں اس اسکول کا ہیڈ ماسٹر ہو گیا ہوں! میں اپنی خوشی کا

اندازہ اپنی اداسی سے لگاتا ہوں کہ بہت خوش ہوں، بہت کچھ پالیا ہے، میں اس دن بھی اپنی اُداسیوں کے بارے میں سوچ رہا تھا کہ ہیڈ ماسٹر نے بُلا کر کہا۔

''دینو، تم ذرا شکتی کے ساتھ اس کے گھر تک جاؤ اور یہ خط اس کی بہن مالا کو دے آؤ۔''

میں نے حکم کی تعمیل کی، مالا گھر میں ہی تھی، میں نے خط دیا۔ اس نے پڑھ کر میری طرف دیکھا اور پھر اپنے بھائی کی طرف۔

''دینو مجھے کوئی اعتراض نہیں''۔

اعتراض۔۔۔۔۔۔؟

''تم کچھ نہیں جانتے۔''

''کس بارے میں''۔

''ارے بھائی اس خط کے بارے میں''

اتنے میں ایک چھوٹا سا لڑکا چائے لے کر آگیا۔ ''تم کھڑے کیوں ہو دینو، بیٹھ جاؤ...... یہاں اس کرسی پر۔''

پھر مالا نے چائے کی پیالی میری طرف بڑھادی۔ اچانک میری انگلیاں اس کی انگلیوں سے چھو گئیں۔ اُف کیا لمس تھا وہ، کیسی حرارت تھی وہ، مجھے لگا جیسے میرے سارے شریر میں ابھی ابھی ایک بھیانک آگ لگ گئی ہو۔

''اب ہر شام شکتی ہیڈ ماسٹر جی کے گھر پڑھنے کے لئے جایا کرے گا۔ شکتی جنرل نالج میں ذرا کمزور ہے یہی تو لکھا ہے تمہارے ہیڈ ماسٹر جی نے اس خط میں...... اور ہاں چند دنوں کے لئے تمہیں واپسی پر شکتی کے ساتھ آنا پڑے گا۔ میری خاطر...... تمہیں کوئی اعتراض تو نہیں۔''

وہ ساری رات میں نے جاگ جاگ کر کاٹی! اور میں بے حد اُداس ہو گیا۔ ماسٹر جی کی آنکھوں کی چمک تو میں نے اسی دن دیکھ لی تھی جب شکتی پہلی بار اسکول آیا تھا اس چمک میں اب شدت آگئی تھی۔ اس دوران مجھے کئی بار مالا کے گھر جانا پڑا۔ کبھی شکتی کو چھوڑنے کے لئے اور کبھی

لانے کے لئے ، مالا سے بھی کبھی کبھار ملاقات ہو جاتی ۔ ایک بات بتا دوں مالا کو دیکھتے ہی مجھے ایسا لگتا جیسے میری ریڑھ کی ہڈی میں چونٹیاں سی رینگنے لگی ہوں ۔ مجھے ایک دم احساس ہوتا ہے کہ میں چپراسی ہونے کے ساتھ مرد بھی ہوں اور عمر کے اس دہلیز پر کھڑا ہوں جہاں ایک عورت کی ضرورت پڑتی ہے ۔ اپنے شریر کی آگ بجھانے کے لئے ، اپنے جلتے ہوئے دل پر ٹھنڈا پھاہا رکھنے کے لئے لیکن پھر میری وردی میری نظروں کے سامنے گھوم جاتی ، چپراسی کی خاکی وردی؟

یہ آگ بجھانے کے لئے میں نے اب ہر اس عورت میں دلچسپی لینا شروع کر دیا جو میری نظروں کے سامنے سے گزر جاتی ۔ ہاں یہی ہے جو میرے شریر کی پیاس بجھا سکتی ہے لیکن میں ہمیشہ پیاسا ہی رہا!

میں نے کئی بار محسوس کیا ، محسوس کیا کیا بلکہ یہ ایک حقیقت ہے کہ شکتی آتے ہی ماسٹر جی کسی کام کے بہانے مجھے گھر سے باہر بھیج دیتے ہیں ایسا تو پہلے بھی ہوتا تھا اور میں ایک دبی دبی سی مسکان بکھیرتا چلا جاتا تھا لیکن شکتی کی بات ہی دوسری تھی وہ مالا کا بھائی تھا اور مالا......؟

اس شام ماسٹر جی کسی میٹنگ میں مشغول تھے ، شکتی ان کے کمرے میں انتظار کر رہا تھا اور میں رسوئی گھر میں تپتی آگ کے سامنے کھانا بنا رہا تھا ایک یہ آگ تھی جو میری ظاہری بناوٹ کو جلا رہی تھی لیکن وہ آگ اس سے بھی زیادہ سخت تھی جو میرے من کے اندر تپ رہی تھی!

میں دھیمے دھیمے قدموں سے کمرے میں آ گیا ۔

"شکتی ۔"

"کیا ہے" ۔

"میں ..........میں تم سے کچھ کہنا چاہتا ہوں ۔"

"کہو ، کہو ، گھبرا کیوں رہے ہو ۔"

اور میں خاموش ہو گیا ، بے زبان ہو گیا اور اس خاموشی میں میری زندگی میں پہلی بار ایک ایسا لمحہ آیا ، جنت ملی ، ایک لمحے کی جنت ، جب ایک سِسکی اُبھر کر ڈوب جاتی ہے؟ یہ سسکی

شکتی کی تھی......!!

اب میرے جسم پر خاکی وردی نہیں، اس لئے کہ میں اب چپراسی نہیں رہا۔ یہ نوکری میں نے خود نہیں چھوڑی، ماسٹر جی نے مجھے نوکری سے برطرف کیا ہے اور گھر سے نکال دیا ہے۔ وہ شاید مجھے پولیس کے حوالے بھی کرتے لیکن انہوں نے ایسا قدم نہیں اُٹھایا، مجھ پر رحم کھا کر نہیں بلکہ مجھ سے ڈر کر......وہ جانتے ہیں اگر میری بے زبانی کو زبان مل گئی تو ان کی عزت......ان کی زندگی کے کتنے ہی گھناؤنے راز میرے ذہن کی کتاب میں پوشیدہ ہیں...... پر وہ پولیس میں رپورٹ بھی دیتے تو میری بات پر کون یقین کرتا۔

شاید کوئی بھی نہیں..........؟؟

..........●●● ..........

# کنواں

اور پھر یوں ہوا کہ ہوا کی ایک لہر...... تر بتر لہر اور دل کے خوابیدہ گوشوں کو چھوگئی، ایسا لگا جیسے میں ابھی ابھی ریت کے ساحل پر کسی ڈوبتی شب کے آخری لمحے میں روشنی کا بازار کھولے اُبھر آیا ہوں۔ میں نے دیکھا میں بہت پھیلا ہوا ہوں، جا بجا بکھرا ہوا ہوں۔ اب سے پہلے میں نے جب بھی شیتل کو دیکھا تھا تو من میں ایک ہی خیال گہرے ساگر کی اُبھرتی ڈوبتی موجوں کی مانند اُمڈ آتا۔ شیتل کو غذائیت کے لئے بکری کے دودھ پر رکھا جانا چاہیے، اسے مقوی اور متوازن غذا کی اشد ضرورت، ایک لذت کا مسحور کن جادو جاگے گا!

اور پھر یوں ہوا کہ میں زندگی کے ٹیڑھے میڑھے راستوں پر بہت دور تک جا نکلا۔ غم دوراں نے پیچھے مڑ کر دیکھنے کی مہلت نہ دی اور جب زندگی کے ایک انوکھے لیکن دلچسپ لمحے میں ماضی کی کتاب کے اوراق میں ایک سرسراہٹ سی پیدا ہوئی تو میری آنکھیں حیرت سے کھلی رہ گئیں!

درختوں پر کونپلیں پھوٹ آئی تھیں اور ہر سو ہر سمت شگوفوں کی بہار تھی ۔ وہ اپنے سجیلے اور سڈول ہاتھوں سے شاخ تراشی کر رہی تھی۔ اپنے وجود سے نا آشنا، ہر شے سے بے خبر، ہر طرف قوس قزح کے رنگ بکھرے ہوئے تھے اور ان بکھرے رنگوں میں اس کی ابھرتی جوانی کے قوس ریشمی نائٹ گاؤن میں تھرک رہے تھے، اس کی پر خمار پلکیں اس کی نیم شبی کی داستان کو دہرا رہی تھیں، اس کے ہونٹوں پر مسکان تھی، سوئی ہوئی مسکان...... جوانی میں رنگین سپنے کون نہیں دیکھتا، وہ بھی شاید ان گنت رنگوں سے بھری، سپنوں کی وادی میں گم تھی، کھوگئی تھی اور مجھے محسوس ہو رہا تھا جیسے یہ شگوفے شاخوں پر نہیں بلکہ اس کے پورے جسم پر کھل اٹھے ہوں اور ان کی شگفتگی اور سندرتا میرے اندر ایک عجیب لمحاتی لذت کے احساس کو جگا رہی تھی۔

کہاوت ہے کہ کنواری کے ہاتھوں میں برکت ہوتی ہے۔ یہ ہاتھ جس چیز کو چھولیں وہ پھلتی پھولتی ہے، نکھرتی سنورتی ہے، وہ ہاتھ شاید مجھے چھونے کے لئے آمادہ نہ ہوں۔ پھر کیوں نہ میں ہی، لیکن یہ کیسا ڈر ہے، کیسا خوف ہے، کیسی دوری ہے اور اس پر دل کی ناہموار دھڑکنیں۔

''آپ ہمارے گھر کیوں نہیں آتے۔'' وہ دفعتاً قریب آکر پوچھتی ہے اور میں اس جملے کی باریکیوں میں تھوڑی دیر کے لئے الجھتا ہوں، اپنے طور پر اسے معنی کا لباس پہناتا ہوں۔

''میں آپ سے کہہ رہی ہوں'' وہ پھر بولتی ہے۔

''فرصت نہیں ملتی''، میں اپنی گھبراہٹ پر قابو پانے کی کوشش کرتے ہوئے کہتا ہوں۔ وہ بے ساختہ ہنستی ہے، اس ہنسی میں بھی حسن کاریاں ہیں۔ بارش کے دیوانہ بادل کا پرتو ہے۔ سورج کی لال گیند کی تمازت ہے۔

''وقت گزرتا ہے اور ہم سب دیکھتے رہ جاتے ہیں'' وہ ایک اور جملہ پھینکتی ہے اور تیز تیز قدموں سے چلی جاتی ہے اور میں اپنی سوچوں کی ندی میں غرق ہو جاتا ہوں، ایک جانب صبح کے پہلے پہر کا طلوع ہوتا ہوا سورج اور دوسری جانب رات کا ڈوبتا ہوا آخری تارا......ندی کے دو کنارے جو شاید ایک دوسرے سے مل نہیں پاتے، انہیں وہ سیلاب بھی نہیں ملاتا جو کبھی ندی کے سینے سے ابھر کر اپنے آس پاس اتھل پتھل مچا دیتا ہے۔

لمحے تیزی سے بھاگ رہے ہیں اور ان پر میری کوئی گرفت نہیں......!

میں اپنی کھڑکی میں کھڑا دور برف پوش پہاڑوں کی جانب مسلسل دیکھے جا رہا ہوں۔ برف پگھلتی ہے اور شہر جلتے ہیں لیکن میرے من کا چور کہتا ہے کہ میں سچ نہیں بول رہا ہوں۔۔ برف ہمیشہ کی طرح پگھلتی ہے اور شہر بھی ضرور جلتے ہیں لیکن میں اپنے آپ کو دھوکہ دینے کی کوشش کر رہا ہوں۔ مجھے تو کسی کے قدموں کی آہٹ کا انتظار ہے لیکن اگر اس انتظار میں برف پگھلنے سے پہلے ہی شہر جل گئے ہوں گے تو؟''

من کی آگ کبھی نہیں بجھتی۔

شیتل اپنے مکان کے برآمدے میں کھڑی ہے، میری طرف دیکھتی ہے اور ایک ان دیکھی

سی مسکراہٹ لئے اپنی خواب گاہ میں چلی جاتی ہے۔ مکان کے آس پاس خاموشی ہے۔ اس خاموشی میں بھی ایک شور ہے جو میرے انگ انگ میں حرارت پیدا کر رہا ہے، میں پہلے اپنے کمرے کی اور پھر اپنے ذہن کی کھڑکی بند کر لیتا ہوں اور بے آواز قدموں سے شیتل کے مکان کے برآمدے کو پار کر کے اس کی خواب گاہ میں چلا جاتا ہوں۔ کمرہ خالی ہے لیکن کسی جوان جسم کی خوشبو بکھری بکھری محسوس ہوتی ہے کوئی صدا کوئی آواز نہیں ہاں صرف خواب گاہ کے ساتھ والے غسل خانے میں مدھم مدھم سی روشنی پھوٹتی نظر آرہی ہے۔ دفعتاً گزرتے ہوئے وقتوں کا ایک رس بھرا لمحہ میرے وجود کی اندھیر نگری میں ایک پل بن کر کھڑا ہو جاتا ہے اور میں اپنی آنکھیں بند کر کے غسل خانے کی جانب سرکنے لگتا ہوں۔ یہاں ایک سراپا ہے، ایک روپ، ایک جسم...... جوان اور بے قرار۔ لیکن اپنی آنکھیں بند کرنے سے پہلے ہی میں ٹھٹک کر رہ جاتا ہوں۔

شیتل نہانے سے فارغ ہو چکی ہے، پانی کے بے شمار قطرے اس کے بدن پر، بدن کے انگ انگ پر موتیوں کی طرح پھیل رہے ہیں اور اس کے سرد سرد جسم سے گرم گرم دھواں اٹھ رہا ہے، وہ اب قد آدم آئینے کے سامنے اپنا جسم دیکھ رہی ہے۔ سارے بدن پر جوانی کا خمار اور ابھار ہے جو اس نے ایک رنگین تولیے میں چھپا رکھا ہے۔

میرے ذہن کے ساگر میں ایک طوفان بپا ہو جاتا ہے۔

شیتل قریب آتی ہے۔

وہ کچھ کہنا چاہتی ہے، میں بھی کچھ کہنا چاہتا ہوں۔

لیکن کیا؟

وہ اور قریب آتی ہے، مسکراتی ہے۔

''آپ بڑے بزدل ہیں''، شیتل کی دور جاتی ہوئی آواز میرے قریب آتی ہے اور مجھے اپنی سانسیں رکتی محسوس ہوتی ہیں۔ مجھے لگتا ہے جیسے میرا وجود دراصل ایک کنواں جس کی تہہ میں میری اپنی ذات سوئی ہوئی ہے۔ پھر کبھی نہ جاگنے کے لئے......!!

..............☆☆☆..............

# ایک لمبی عمر کی تنہائی

وہ خوبصورت تھی اور صحت مند بھی لیکن اپنی خوبصورتی کو جانچنے اور پرکھنے کے لئے اس کے پاس کوئی وقت نہ تھا۔ اب تو اس کی زندگی گھر سے دفتر اور دفتر سے گھر تک محدود ہو کر رہ گئی تھی ۔کبھی کبھار کسی خوبصورت اور صحت مند مرد کو دیکھ کر اس کے دل میں ضرور گدگدی ہوتی ، لیکن اس وقت وہ دل کی دھڑکنوں کو سلا کر ذہن کو انجانی راہوں پر بھٹکنے سے روک لیتی ۔......اب وہ چالیس سال کی ہو چکی تھی ۔ آٹھ برس قبل جب وہ صرف بتیس برس کی تھی ، اس نئے شہر میں نئے دفتر میں باس بن کر آئی تھی ، لیکن تب بھی اس کیلئے ایسے خوبصورت جذبے مٹ چکے تھے ۔ کائنات جیسے تھم گئی تھی اور فضاؤں میں ابھرتا جادو رک گیا تھا۔ اس نے ایسے راستے کو اپنا لیا تھا جس پر نہ کوئی موڑ تھا اور نہ ہی ٹیڑھے میڑھے پڑاؤ، الگ تھلگ راستے پر چلتے چلتے اس کے لئے مڑ کر دیکھنا ناممکن تو نہ تھا لیکن مشکل ضرور تھا۔ وہ جب بھی مڑ کر دیکھنے کی کوشش کرتی تو اسے زیب کی صورت نظر آتی ۔

زیب جو اس کی بڑی بہن تھی ، جسے وہ بے تحاشا پیار کرتی تھی ، زیب بھی اپنی چھوٹی بہن آمنہ سے اسی انداز سے محبت کرتی تھی ، وہ بہنیں بھی تھیں ، دوست اور ہم راز بھی ، دراصل ان دونوں کی عمروں میں صرف دو سال کا فرق تھا۔ زیب آمنہ سے دو سال بڑی تھی ۔ ان کے ابو کالج میں پڑھاتے تھے ۔ ان کی امی بھی پڑھی لکھی تھیں اور کسی زمانے میں اسکول میں پڑھاتی تھیں ۔ جب گھر میں دو بیٹیوں کی ذمہ داری بڑھ گئی تو اُنہوں نے اسکول کی نوکری چھوڑ کر گھریلو زندگی کو اپنا لیا۔ اس لحاظ سے گھر میں تعلیم و تربیت ، تہذیب و شائستگی کا ماحول تھا۔ زیب ایم ۔ اے کرنے کے بعد کالج میں لیکچرر ہو گئی اور آمنہ کو بنک میں ایک سینئر پوزیشن میں کام کرنے کا موقع ملا دونوں بہنیں اپنے گھر ، اپنے ماحول اور اپنے رہن سہن سے بے حد مطمئن تھیں ۔ پھر ایک دن ان

کی امی اور چند ماہ بعد ان کے ابو یہ دنیا چھوڑ کر چلے گئے ۔امی اور ابو کے جانے کے بعد ان کی زندگی جیسے دھندلکوں میں گم ہوگئی ۔کئی دنوں تک وہ دونوں بہنیں گھر کے ایک ایک گوشے مین کچھ تلاش کرتی رہیں لیکن جب انہیں یقین ہوگیا کہ جانے والے نہ کبھی لوٹ کر آئے تھے اور نہ کبھی لوٹ کر آئیں گے تو انہوں نے اپنے آنسوؤں کو روک لیا اور آہستہ آہستہ ایک بار پھر وقت پر لگائے اڑنے لگا......لیکن پھر ایک انہونی بات ہوئی زیب نے ایک عجیب سے انداز میں اپنی بہن آمنہ کے سامنے انکشاف کیا کہ وہ اپنے ہی کالج کے ایک ساتھی سے شادی کرنے کا فیصلہ کرچکی ہے۔......!

آمنہ کے لئے یہ بے حد مسرت کی بات تھی ۔آخر اس کی بہن اس کی دوست اور ہم راز اپنی زندگی کی بہار کا پہلا اور مسرت بخش گیت گنگنانے جارہی تھی ،لیکن خوشی عارضی تھی ۔یہ گیت بے زباں تھے ،زیب اپنا سب کچھ لٹا چکی تھی اور اس کا چاہنے والا سب کچھ حاصل کرنے کے بعد شہر چھوڑ کر چلا گیا تھا کسی دوسرے شہر میں کسی اور کو اپنانے......؟

’’وہ شادی شدہ تھا اور ایک بچے کا باپ بھی مجھے دھوکہ دیتا رہا جب مجھے یہ بات معلوم ہوئی تو وہ جاچکا تھا لیکن آمنہ میں نے اسے بے تحاشا چاہا ہے بے تحاشا چاہتی ہوں میں تو......میں تو اس کے بچے کی ماں بننے والی ہوں۔‘‘

زیب سے یہ سب سن کر آمنہ ٹھٹھک گئی ۔اس کے لئے یہ بات بے حد تلخ تھی ،بے حد شدید اور تکلیف دہ ۔اس نے اپنی بہن کی طرف دیکھا وہ اب خاموش تھی ۔اس کی زباں چپ تھی ، اس کا چہرہ بے رنگ تھا ،اس کی آنکھیں حسرت آلودہ تھیں......وہ شاید اپنے آپ سے ہار چکی تھی اور اپنے آپ بھی جلتے رہنا اس کی فطرت بن چکی تھی اور پھر آہستہ آہستہ اس نے عزت اور لاج کی دیواروں میں اپنے آپ کو محسوس کیا......اور ایک صبح جب دیر تک اس کے کمرے سے کوئی آہٹ سنائی نہیں دی تو آمنہ نے اس کے کمرے کا دروازہ کھٹکھٹایا ۔کوئی آواز نہ آئی ،اس نے دروازہ کھولنے کی کوشش کی ،دروازہ اندر سے بند نہ تھا ۔دروازہ کھلا تو سامنے فرش پر زیب کی لاش

پڑی تھی۔اس نے زہر کھا کر اپنی محبت کو ابدی نیند سلا دیا تھا۔...... کتنے ارمان، کتنے سپنے، کتنے ان چھوئے کنوارے جذبے سجائے تھے اس نے اپنی بہن کے لئے وہ دلہن بنے گی دولہا آئے گا سر پر پھولوں کا سہرا باندھے۔ ہنگامے ہوں گے، روشنی ہوگی، تمتاتے چہرے ہوں گے، خوشیوں اور مسرتوں کے ہجوم ہوں گے۔......لیکن یہ سب کچھ نہ ہوا......!!

آمنہ اپنے آپ اپنے وجود سے بے خبر ہوگئی۔ اپنی جوانی اور اپنی خوبصورتی سے بے نیاز ہوگئی۔اس کے لئے اب نہ کوئی پرایا تھا اور نہ ہی اپنا۔اسے نفرت سی ہوگئی اپنے آپ سے، اپنے ماحول سے اور مردذات سے ......اور وہ اس شہر سے چلی آئی جہاں اس نے اپنا بچپن اور لڑکپن گزارا تھا، جہاں اس نے اپنی جوانی کی دہلیز پر قدم رکھا تھا۔ جو اس کی امی اور ابو کا شہر تھا! جہاں ان کا اپنا گھر، گھر ہستی تھی اور جہاں اپنی بہن سے مل جل کر اس نے زندگی کو حسین بنانے کے خواب دیکھے تھے......!!

اب اس نئے شہر میں صبح جلدی اٹھنا، نہا دھو کر بریک فاسٹ لینا اور پھر دفتر کیلئے چل پڑنا اس کا معمول بن چکا تھا۔ اتوار کے روز وہ معمول سے پہلے ہی جاگتی تھی۔ جاگتے ہی اپنے کمرے کی کھڑکی کے دونوں پٹ کھول دیتی۔ ہوا کا جھونکا آتا تو کھڑکی کے نیلے پردے لہرانے لگتے۔اسے ایک عجیب سی خوشبو کا احساس ہوتا، ناشپاتی کے سپید شگوفوں کی خوشبو۔کسی زمانے میں یہ اس کی من پسند خوشبو ہوا کرتی تھی۔ حالانکہ اس کے آس پاس نہ تو ناشپاتی کے درخت تھے اور نہ ہی ان کی شاخوں پر پھوٹتے ہوئے سپید سپید شگوفے......اور کبھی کبھار وہ سارا سارا دن بستر پر لیٹی رہتی۔ ان دیکھے سپنوں میں کھوئی رہتی اور ان سپنوں میں ایک آرزو جاگتی کہ کوئی لپٹ لپٹ کر اس کے جسم کو نچوڑ کر رکھ دے تا کہ اس کے اندر سے ابھرنے والی آگ بجھ جائے ،لیکن اسے فوراً ہی احساس ہوتا کہ اب اس کے لئے کونپلیں سوکھ چکی ہیں، پھول مرجھا چکے ہیں، پتے جھڑ چکے ہیں اور بہار گزر چکی ہے۔اب بہار کا ایک گیت بھی باقی نہیں رہا ہے اس کے لئے......!!

وہ ایک معمول کی شام تھی دفتر سے آتے ہی اس نے دن بھر کی تھکاوٹ دور کرنے کے

لئے کافی بار میں گرم گرم کافی پی اور ساتھ والے پرویژن اسٹور سے گھریلو ضروریات کی کچھ چیزیں خریدلیں۔ من ہی من میں گھر تک کا راستہ پیدل طے کرنے کا فیصلہ کرلیا۔ چلتے چلتے اسے لگا جیسے موسم اچانک بگڑ گیا ہو اور پھر دیکھتے دیکھتے تیز ہوائیں چلنے لگیں۔ اتنی تیز کہ ہر طرف ایک طوفان سا بپا ہو گیا، گاڑیاں رک گئیں۔ ٹریفک جام ہو گیا۔ راہ چلتے لوگ اپنے بچاؤ کے لئے بھاگنے لگے، اس نے بھی بھاگنے کی کوشش کی۔ دوڑتے دوڑتے اس کا پاؤں پھسل گیا وہ بھی بھاگنے والوں میں تھا، آمنہ کو گرتے دیکھ کر رک گیا۔ قریب آیا، آمنہ کا ہاتھ تھاما اور دوبارہ بھاگنے لگا۔ آمنہ بھی ہاتھ تھامے اس کے قدم سے قدم ملائے بھاگے جارہی تھی۔

ان کی سانسوں کے ریشمی تار الجھنے لگے، لیکن وہ بھاگتے رہے ایک اجنبی منزل کی جانب۔ پھر جب ایک درخت کی ٹوٹتی ہوئی شاخ سے بچنے کے لئے وہ ایک دوسرے سے اچانک لپٹ گئے تو آمنہ کو زندگی میں پہلی بار ایک ایسی لذت ملی جس سے وہ آج تک نا آشنا تھی۔ اس نے پہلی بار اپنے بہت قریب ان سانسوں کو محسوس کیا، جن میں ناشپاتی کے کھلتے ہوئے شگوفوں کی مہک تھی، پہلی بار کسی دوسرے کے گرم گرم ہونٹوں کی تپش کا احساس ہوا۔ اس تپش کے جادو سے وہ اب تک بے خبر تھی اور پھر آہستہ آہستہ ان کے جسموں کا ذرا سا لمس انہیں خوابوں کے ان جزیروں کی جانب لے گیا جہاں خواہشیں ابھرتی ہیں اور جسم ایک دوسرے میں گم ہو کر ٹوٹتے ہیں۔......!

ایک لمبی عمر کی تنہائی میں پہلی بار اس کا من کررہا تھا کہ یہ طوفان کبھی ختم نہ ہو......شاید پہلی بار اس کے اندر کی عورت اپنے عورت پن کے حسن سے آشنا ہو رہی تھی......اور جیسے......وہ ایک مکمل عورت کا روپ اپنا رہی تھی۔......!!!



# کرب ریزے

بہت دنوں سے کہانی لکھنے کی کوشش کر رہی ہوں لیکن لکھ نہیں پا رہی ہوں ذہن میں بہت سے موضوع ہیں لیکن کس موضوع کو اپنے قلم کی سیاہی میں تبدیل کروں، سمجھ میں نہیں آ رہا ہے۔ ماضی میں جھانکتی ہوں تو ان گنت کردار نظروں کے سامنے گھومنے پھرنے لگتے ہیں لیکن ماضی تو اب حال کا روپ اپنا چکا ہے اور حال آنے والے دنوں میں مدغم ہو کر مستقبل بن جائے گا مستقبل میں کیا ہو گا میں نہیں جانتی۔ کوئی بھی نہیں جانتا قدرت کے کھیل کس قدر انوکھے ہیں، یہ سارے کھیل ہمارے لئے اَن جانے ہیں، ان دیکھے ہیں۔ ماضی میں میرا کشمیر تابناک رہا ہے لیکن اب ایسا دکھائی دیتا ہے کہ جیسے زندگی کی بے شمار خوشیوں اور مسرتوں سے گزرنے کے بعد درد و کرب سے ہم آغوش ہو چکا ہے۔ جب میں کہانی کی تہہ میں جانے کی کوشش کرتی ہوں تو لگتا ہے کہ اب خوشیوں اور مسرتوں کی ساری رنگینیاں زندگی کے کینواس سے غائب ہو چکی ہیں اور زندگی صلیب پر لٹکی ہوئی ہے!!

میں اپنی انگلیوں کی مدد سے اپنے قلم کو جنبش دے رہی ہوں!

......☆......

نومبر کے مہینے کو میری زندگی سے گہرا تعلق رہا ہے، میں نومبر میں پیدا ہوئی، نومبر میں لندن چلی گئی جہاں میں بارہ سال رہنے کے بعد نومبر میں کشمیر لوٹ آئی۔ میں جب لندن چلی گئی تب نومبر ۱۹۸۷ء کی آٹھ تاریخ تھی اور جب میں لوٹ کر آئی وہ نومبر ۱۹۹۹ء کی تیس تاریخ تھی۔ جب میں یہاں سے گئی تھی تب میرا کشمیر رنگ رنگ کے پھولوں کا سندر خوبصورت باغ تھا۔ تب یہ پھول میرے تھے، تب یہ نہ میرے لئے اجنبی تھے اور نہ میں ان کے لئے پرائی تھی، تب میں

سوچتی تھی...... میں سپیدے کا درخت ہوں، چنار کا سایہ ہوں، برفبانی چوٹیوں پر چمکنے والی بجلی ہوں، پہاڑوں پر گرنے والی برف ہوں، جھیل کی لہر ہوں، سنہری چڑیوں کا راگ ہوں، میں کشمیر کی مٹی ہوں، کشمیر کا دل ہوں اور اب جب میں بارہ برس بعد اپنے کشمیر کو دیکھ رہی ہوں تو مجھے سب کچھ پرایا سا لگتا ہے۔ سب کچھ بدل گیا ہے یہاں، اب شاید اس دھرتی پر سورج کی روشنی نہیں پڑتی۔ اس دھرتی پر قدم رکھتے ہی اُس مٹی کو چھوتے ہی میں سوچوں کی اتھاہ گہرائیوں میں ڈوب چکی ہوں۔ میری واپسی کیوں اور کس لئے ...... لیکن مجھے آنا پڑا، آنا ہی پڑا بارہ سال بعد جبکہ میں نے اپنے دل کے سارے دروازے بند کر لئے تھے، منہ موڑ لیا تھا۔ اپنے بچپن اور لڑکپن سے، اُن کی یادوں سے، اُن کی پاکیزگی سے مگر دل کے اندر سے کوئی صدا آ رہی تھی، وہ آواز کافی جانی پہچانی تھی...... اُسی آواز کی تلاش میں لوٹ آئی۔

......☆......

میں ٹیکسی میں بیٹھ چکی ہوں اور ٹیکسی چل پڑی ہے۔

''کہاں چلنا ہے میم صاب''۔

''ڈل گیٹ''۔

''آپ تو یہیں کی ہیں، میں سمجھ رہا تھا کہ آپ پردیسی ہیں''۔

''پردیس سے اپنے دیس آ رہی ہوں ...... اس قدر تیز نہ چلئے ...... سپیڈ دھیمی کر لیجئے، یہاں آس پاس میرا اسکول ہوا کرتا تھا...... وہاں' اس طرف' ہاں اُس جگہ!''۔

''ایک بات بتا دوں''۔

''ہاں بتا دیجئے''۔

''اب ہر چیز کے ساتھ آپ کو تھایا تھی جوڑنا پڑے گا''۔

''کیا مطلب''۔

''جیسے یہاں امن تھا' بھائی چارہ تھا' محبت اور چاہ تھی' ایک دوسرے پر اعتبار اور اعتماد

تھا......سب کچھ نظرِ بد کا شکار ہو گیا''۔

''ذرا اور آہستہ۔ یہاں سڑک کے اُس طرف براڈوے سینما ہوا کرتا تھا۔''

''میڈیم یہ تھا ہمارا پیچھا نہیں چھوڑے گا...... یہ پوچھئے کہ اب یہاں کیا ہے''۔

''کیا ہے یہاں''۔

''آپ کتنے دنوں بعد کشمیر آ رہی ہیں''۔

''بارہ برس بعد''۔

''بارہ سال......اب کچھ بھی نہیں بچا ہے یہاں جو آپ پہچان سکیں گی......دیکھئے آپ کی منزل آ چکی ہے، میں گاڑی روک لیتا ہوں......اگر آگے چلنا ہو تو بتا دیجئے۔''

''نہیں روک لیجئے......کتنا ہوا''۔

''اب میں کیا بتاؤں، اپنی سمجھ سے کچھ بھی دیجئے''۔

''کچھ تو بتا دیجئے میرے بھائی''۔

''تین سو روپے۔''

''تین سو روپے زیادہ نہیں ہیں کیا؟''

''جی ہاں، یا تو میرا حق سمجھ کر دیجئے یا میری ضرورت سمجھ کر۔ کل کا حال اوپر والا ہی جانتا ہے!''۔

......☆......

میں گھر کے دروازے پر کھڑی دروازہ کھٹکھٹا رہی ہوں، دروازہ کُھلتے ہی ایک معصوم سی، چھوٹی سی لڑکی سامنے نظر آتی ہے۔

''آپ کون ہیں، بولئے کیا چاہئے آپ کو''۔

''تم کون ہو''۔

اندر سے آواز سنائی دیتی ہے۔ ''سیرت فوراً اندر چلی آؤ۔''

''آ رہی ہوں دادی ماں، ایک منٹ میں''۔

''ذرا دیر بعد ایک اڈھیڑ عمر کی بیمار بیمار سی عورت دروازے پر نمودار ہوتی ہے۔ وہ میری آنکھوں میں دیکھ رہی ہے اور میں اُس کی آنکھوں میں جھانک رہی ہوں۔''

''تم نے خبر دی ہوتی تو کوئی لینے آتا''۔

''لانے والا بچا ہی کون ہے یہاں''۔

''آؤ''۔

''کیسی ہو ماں''۔

''اندر چلو، اِن کپڑوں میں باہر رہنا مناسب نہیں''۔

......☆......

''گلوری بھابی آپ نے اپنا یہ کیا حال بنایا ہے۔''

''شکر ہے کہ تم نے مجھے پہچان لیا''۔

''لندن میں جو چہرہ میری یادوں میں محفوظ تھا وہ کسی اور گلوی بھابی کا تھا۔''

''ہاں میرا چہرہ لندن چلا گیا اور جوان رہا' میں یہیں رہ گئی اور وقت سے پہلے ہی بوڑھی ہوگئی''۔

''مجھے تمہارے دُکھ کا احساس ہے''۔

''جب تمہارا بھائی اذیتیں دے دے کر مارا گیا تب مجھے بہت دُکھ ہوا تھا نورا......اب میں اکیلی نہیں ہوں' مجھ جیسی جانے کتنی خواتین ہیں جو میری ہی طرح حالات اور واقعات کا سامنا کر رہی ہیں۔ مجھے رہنے کے لئے گھر ہے اور پہننے کے لئے کپڑے بھی۔ سیرت بھی ہے میرے ساتھ اور میں سیرت کو اپنے سینے سے لگا کر اپنا درد بانٹتی ہوں......اُن کے پاس تو کچھ بھی نہیں۔ بے سہارا ہیں وہ، بے گھر ہیں وہ...... پہننے کے لئے کپڑے نہیں کھانے کے لئے روٹی نہیں...... کیا بتاؤں......کیسے بتاؤں نورا......!''

''بھابی یہاں آ کر مجھے محسوس ہو رہا ہے جیسے ہر کوئی رو رہا ہے، ہر کوئی چیخ رہا ہے لیکن آواز سنائی نہیں دیتی ۔ ہر کوئی اپنے سینے پر پتھر رکھ کر اَن دیکھی آگ کی تپش میں جھلس رہا ہے، یہاں سب کچھ تہس نہس ہو چکا ہے دن کی روشنی میں بھی مہیب سناٹوں کا احساس ہوتا ہے۔''

''ہاں نورا...... اِس کے علاوہ کر ہی کیا سکتے ہیں، تم جو کہہ رہی ہو وہ سچائی ہے، تم جو دیکھ رہی ہو وہ حقیقت ہے۔ یہاں اب ہر کوئی سچائی اور حقیقت کی صلیب پر لٹکا ہوا ہے......تم یہاں آئی بھی جب یہاں کچھ بھی نہ رہا...... یہ جو تم دیکھ رہی ہو نا وہ راکھ ہے' دھواں ہے' آگ ہے' وحشت ہے' دہشت ہے......!''

......☆......

''ابو آپ کیسے ہیں''۔

''تم اتنے سال کہاں رہی نورا۔''

''لندن میں ...... آپ ہی نے تو میرا فارم بھرا تھا' میرے لندن جانے کے لئے سارے انتظام کئے تھے۔''

''ہاں ہاں' میں نے ہی تمہیں فلم اور ٹیلی ویژن میں ڈگری حاصل کرنے کے لئے لندن جانے کو کہا تھا، لیکن تم نے آنے میں بہت دیر کر دی......تم اپنوں سے دور ہوگئی، بہت دور......!''

''مجھے یہ سب کچھ یاد نہ دلاؤ نورا...... مین یہ سب کچھ بھول جانا چاہتا ہوں''۔

''ابو''۔

''کہو بیٹا''

''میں اپنے بھائی کی قبر دیکھنا چاہتی ہوں' اُس مٹی کو چھونا چاہتی ہوں''۔

''بیٹا ان لاتعداد قبروں میں کیسے تلاش کرو گی اپنے بھائی کی قبر......''

''کیا''۔

''ہاں بیٹا وہاں بہت ساری بے نام قبریں ہیں''۔

"میں وہاں جا کر اُن سب بے نام قبروں پر اپنی عقیدت اور محبت کے پھول نچھاور کرنا چاہتی ہوں، اس مٹی کو چھونا چاہتی ہوں جس نے میرے بھائی جیسے ان گنت معصوموں کو اپنی آغوش میں چھپا رکھا ہے......!"

......☆......

زندگی کا یہ سفر بھی کس قدر عجیب سفر ہے، کبھی دو قدم چلنے کے بعد ہی منزلوں کے نشان عیاں ہوتے ہیں اور کبھی طویل تر مسافت طے کرنے کے بعد منزل کا کوئی سراغ نہیں ملتا...... میری یہ کہانی صرف میرے گھر تک محدود ہے، یہ تو صرف میرے گھر کی کہانی ہے لیکن میرے گھر سے باہر بھی ایسی سینکڑوں کہانیاں میری تلاش میں ہیں، دراصل میرے گھر کی کہانی ہر گھر کی کہانی ہے...... کشمیر کی کہانی ہے اور کشمیر کی کہانی صلیب پر لٹکی ہوئی ہے۔ منزل دور سہی لیکن سفر جاری ہے......!!!

............●●● ............

# ہیلنگ ٹچ

جانے اس مختصر سی داستان کا اختتام کب ہوگا، کیسے اور کہاں ہوگا۔ جی گھبرا گیا ہے میرا، کوئی صورت نظر نہیں آرہی ہے۔ سپنوں کے سہارے کب تک جیا جا سکتا ہے۔ سپنے ہمیشہ سُندر رہوتے ہیں جنگلی پھول کی طرح، خوشبو بکھیر کر مُرجھا جاتے ہیں۔ اَن جانی سوچیں میرے ذہن میں گھر بنا رہی ہیں لیکن پھر بھی سوچوں سے معمور ذہن کی بستی خالی نظر آرہی ہے۔ لگتا ہے ابھی منزل بہت دور ہے، اس منزل کی تلاش میں جن راہوں سے میرا گزر ہوا اب وہاں میرے اپنے قدموں کے نشان بھی نظر نہیں آتے۔ میں نے جب ہوش سنبھالا تو ہر قدم پر زندگی ملتی تھی، خوبصورتی ملتی تھی۔ پھر نہ جانے کیا ہوا۔ وقت کا پہیہ رُک گیا اور مجھے زندگی کے ہر ہر قدم پر بدصورتی سے دوچار ہونا پڑا، پہلے باپ مر گیا، پھر ماں گئی۔ پیچھے تین بہنوں کا بوجھ چھوڑ گئے۔ اپنی تعلیم پوری نہ کر سکا خوبصورت مستقبل کے جو خوبصورت خواب دیکھے تھے وہ ادھورے رہ گئے۔ اپنے مستقبل سے زیادہ اپنی بہنوں کے بارے میں سوچنے لگا۔ اُن کی پرورش، تعلیم، شادی بیاہ، ان کے زندگیاں سنوارتے سنوارتے میرے اپنے ارمان، میری اپنی خواہشیں اور چاہتیں وقت کی صلیب پر لٹک کر رہ گئیں اور جب میں اپنی تین معصوم بہنوں کے ساتھ رہتا تھا اور خود ایک دفتر میں ایک آڈرلی کی حیثیت سے کام کر رہا تھا۔ تھوڑی سی تنخواہ سے گھر کے چھوٹے موٹے اخراجات پورے تو ہو سکتے تھے لیکن میرے سامنے میری بہنوں کے مستقبل کا سوال بار بار اُبھر رہا تھا۔ ان کو اعلیٰ سے اعلیٰ تعلیم دینے کے لئے، میں نے دوسرے چھوٹے موٹے کام کرنے شروع کر دیئے کبھی ہاکر بن کر اخبار فروخت کرتا رہا اور کبھی کرائے پر تھری وہیلر لے کر رات گئے تک لوگوں کو اپنی اپنی منزل تک پہنچاتا رہا۔ اس طرح سے آمدنی میں قدرے اضافہ ہوا اور میں اپنی بہنوں کی تعلیم و تربیت پر زیادہ وقت دینے لگا۔

مرتے وقت باپ نے کہا تھا۔ ”بیٹا میں تمہیں اعلیٰ تعلیم نہ دلوا سکا لیکن کوشش کرنا کہ تمہاری

بہنوں کو بہتر اور اعلیٰ تعلیم حاصل ہو۔"

مجھ سے چھوٹی بہن آمنہ انگریزی ادب میں ایم۔اے کرنے کے بعد بی ایڈ بھی کر چکی ہے اور اب نوکری کی تلاش میں ہے وہ میرا ہاتھ بٹانا چاہتی ہے۔آمنہ اپنی ایک بہن کو پڑھا لکھا کر ڈاکٹر بنانا چاہتی ہے اور اس سے چھوٹی بہن کو کمپیوٹر انجینئر مگر نوکری؟!

ایک دفتر سے دوسرے دفتر، ایک اسکول سے دوسرے اسکول، آمنہ ہر صبح گھر سے نکل جاتی ہے اور شام کو ناکام ہو کر لوٹتی ہے۔نوکری مل جاتی، ہاں ضرور مل جاتی لیکن یہ نوکری خریدنے کے لئے اس کے پاس اور نہ میرے پاس کوئی سرمایہ ہے، نہ روپیہ پیسہ ہے، جیسے نوکری بازار میں بکنے والی کوئی شے ہو، پیسہ دو اور خرید کر گھر لے آؤ......لیکن ایک شام جب وہ گھر آئی تو خوش خوش نظر آ رہی تھی۔ میں نے جب اس بے وقت کی خوشی کے بارے میں جاننا چاہا تو اس نے کہا۔

"آج ایک دفتر میں ایک شریف اور معزز شخص سے ملنے کا اتفاق ہوا۔اُس نے میری بات توجہ سے سُنی اور مدد کرنے کا وعدہ کیا!"

یہ سن کر اس کی بہنوں کے چہروں پر گلاب کھل اٹھے۔اُن کی آنکھوں میں اُمید کی لہریں دوڑنے لگیں اور میں ......میں بھی خوش ہوا لیکن ایک خوف، ایک انجانا سا ڈر اندر ہی اندر کروٹیں لینے لگا اور دوسرے ہی دن جب وہ اس شریف اور معزز شخص سے ملنے گئی تو جلد ہی گھر لوٹ آئی۔ وہ اُداس ضرور تھی لیکن اس کی آنکھوں سے جیسے آگ برس رہی تھی۔لمحہ لمحہ جُھلسانے والی آگ۔

"تم اتنی جلدی واپس آ گئی ہم تو......"

"ہاں بھیا، آنا ہی پڑا، دراصل اس سماج، اس سوسائٹی میں ایک بے بس اور مجبور عورت کے لئے کوئی عزت نہیں۔کوئی وقار نہیں۔"

"تم کہنا کیا چاہتی ہو، تم ٹھیک ہو نا۔"

"بھیا اس سے پہلے کہ وہ شریف اور مہذب انسان اپنے نقلی چہرے سے نقاب سرکاتا اور زلالت پر اُتر آتا، میں نے اپنی سینڈل سے اس کا اصلی چہرہ لہولہان کر دیا اور وہاں سے چلی آئی ......میں ٹھیک ہوں......" یہ کہتے ہوئے حیا کی سُرخی اب بھی اس کے چہرے پر تیر رہی تھی۔

کشتی منجدھار میں ہوتو دونوں کناروں پر نظر رکھنا پڑتی ہے، ایک طرف میری بہن کی عزت کا سوال اور دوسری طرف اس کی نوکری؟

''ارے میرے ہوتے ہوئے تمہیں کسی چیز کی کمی ہے، میں جو ہوں نا، سب دیکھ لوں گا۔ تمہیں نوکری مل جائے گی عزت کی نوکری، یہ میرا وعدہ رہا۔''

''بھیا......''

'ہاں اب تمہیں کسی سے ملنے کی ضرورت نہیں، کسی کے پاس جانے کی ضرورت نہیں۔'' یہ کہتے ہوئے میں بے مقصد گھر سے نکل پڑا۔

دفتر میں بالکل جی نہ لگا۔ سارا دن سوچتا رہا۔ میرے ساتھی میری خاموشی اور اُداسی کو دیکھ کر حیران تو نہ ہوئے کیوں کہ خاموشی اور اُداسی میری زندگی کا حصہ بن چکے ہیں لیکن میرے کام کرنے کے انداز میں انہیں ایک عجیب سی تبدیلی نظر آئی۔ وہ اس تبدیلی کی وجہ جاننے کی کوشش کرتے رہے لیکن میں نے یہ کہہ ٹال دیا کہ ان دنوں صحت ٹھیک نہیں رہتی!''

کئی شب وروز ایک ساتھ گزر گئے!

رات اندھیری ہے، نہ چاند کی نرم وسبک روشنی ہے اور نہ ہی ستاروں کی چمک ودمک، ایک آسمان سے دوسرے آسمان تک سیاہ بادلوں کا دھند لکا چھایا ہوا ہے، خلقت سے بھری یہ بستی خالی خالی سی نظر آتی ہے اور میں اپنے بند کمرے میں بیٹھا سوچ رہا ہوں کہ اس مختصر سی داستان کا اختتام کب کہاں اور کیسے ہوگا۔ دور بہت دور گولیاں چلنے کی آوازیں سنائی دے رہی ہیں۔ شاید کراس فائرنگ ہو رہی ہے۔ ان آوازروں سے ان سناٹون میں اور بھی اضافہ ہوتا ہے۔ اب تو یہ سناٹے نہ صرف میری بلکہ ہم سب کی زندگیوں کا ایک حصہ بن چکے ہیں۔ یہ سلسلہ کئی برسوں سے جارہی ہے۔ لوگ مرتے ہیں اس جانب بھی اور اس جانب بھی کوئی وردی میں ہے اور کوئی بغیر وردی کے دونوں کے ہاتھوں میں بندوقیں ہیں۔ بندوقیں چلتی ہیں اور خون بہتا ہے۔ لیکن یہ کوئی نہیں سوچتا کہ خون کا رنگ ایک ہی ہے یہ خون بہتا کیوں ہے کس لئے بہتا ہے اور کس کے لئے بہتا ہے اپنے کھوکھلے وجود کی سربلندی کے لئے اندھی تقلید کو سچ ثابت کرنے کے لئے، ایک دوسرے کے

گھروں کو پھونکنے کے لئے ، تہذیب وتمدن اور انسانیت کے محل پر آگ برسانے کے لئے ، دھرتی حاصل کرنے کے لئے ، دھرتی تو اپنی جگہ پر کھڑی ہے۔ ندی نالے حسب معمول رواں دواں ہیں، درخت بھی ہیں جو ہمیشہ کی طرح ہر موسم میں اپنا رنگ بدلتے ہیں۔ جھیل جھرنے اور پہاڑ بھی ہیں، تو یہ تباہی کس لئے...... گولیوں کی آواز میں شدت آ گئی ہے، شاید یہ گولیاں ، یہ بندوقیں عزت وآبرو، عصمت وعظمت اور نیکی کی دیواروں کو مسمار کرتی ہوئی آگے اور آگے بڑھ رہی ہیں۔ آواز اور بازگشت کا شور کس قدر مہیب اور بھیانک ہوتا ہے یہ کوئی ہم سے پوچھے۔ زعفران زار وادی کے لوگوں سے پوچھے۔

کل شب کی طرح آج بھی آمنہ زار زار رو رہی ہے، اس کی آنکھوں سے بارش کی طرح برستے آنسو اس کے رخساروں پر بکھر رہے ہیں کاش آج اس کی ماں زندہ ہوتی تو شاید وہ اس کے آنسو پونچھ لیتی، اس کے اندر کے درد کو جاننے کی کوشش کرتی۔ اس کو اپنے سینے سے لگا کر اس کی بے آواز ہچکیوں کو اپنے اندر جذب کر لیتی۔ آنکھوں میں پھیلی ہوئی یاسیت کو اپنی آنکھوں میں چھپا لیتی اور آمنہ رو رہی ہے۔ میں بھی چاہتا ہوں کہ آمنہ کے پاس جا کر اسے کہہ دو...... ''میں تمہارے آنسوؤں کو بہتے ہوئے نہیں دیکھ سکتا۔ ایک پل بھی رنجیدہ نہیں دیکھ سکتا۔'' پر میں اسے یہ سب کچھ نہیں کہہ سکتا کیوں کہ اس کے درد کی دوا میرے پاس نہیں ہے۔''

دوسرے دن صبح سویرے جب میں حسب معمول اخباروں کا ایک بنڈل لے کر گھر گھر کا دروازہ کھٹکھٹانے لگا تو مجھے حیرانی ہوئی۔ بہت سے لوگ اخبار کے لئے بے صبری سے میرا انتظار کر رہے تھے اور جب میں تھک ہار کر گھر لوٹا تو چند اخبار بکنے سے رہ گئے تھے۔ چائے پیتے سمے میں نے اخبار پر نظر ڈالی اور یہ خبر پڑھ کر اُچھل پڑا کہ ملی ٹنسی سے متاثر لوگوں کے لئے سرکار نے کئی اقدام اُٹھائے ہیں اور خاص طور سے جس گھرانے کا کوئی فرد ملی ٹنسی کا شکار ہوا ہے۔ اس گھرانے کے ایک فرد کو ہیلنگ ٹچ کے تحت نوکری دی جائے گی۔

ہیلنگ ٹچ ، بے سہاروں کا آخری سہارا؟!

بہت دن ایک ساتھ گزر گئے !!!

اور پھر ایک دن صبح سویرے لوگوں کو اخبار کے فرنٹ پیج پر ایک ساتھ دو تصویریں دیکھ کر کوئی حیرانی نہ ہوئی۔ حیرانی شاید اس لئے نہیں کیوں کہ اب ایسی تصویریں روز ہی اخباروں کی زینت بنتی ہیں۔ کبھی ایک روپ میں، کبھی دوسرے روپ، یہ دو تصویریں بھی کچھ ایسی نوعیت کی تھیں۔ ایک طرف آمنہ کے بڑے بھائی کی خون سے لت پت لاش تھی اور دوسری طرف سرکار کا ایک اعلیٰ آفیسر آمنہ کو ہیلنگ ٹچ کے نام پر نوکری کا حکم نامہ دے رہا تھا لیکن اس بات کی کوئی وضاحت نہ کی گئی تھی کہ آمنہ کے بھائی کو کس جانب سے گولی لگی تھی۔ کیا وہ گولی وردی میں تھی یا وردی کے بغیر اور ملی ٹنسی سے اس کا کیا تعلق تھا، وہ تو صرف اپنے بہنوں کا بھائی تھا۔ پھر وہ ملی ٹنٹ کب اور کیسے بنا اور کیسے ملی ٹنسی کا شکار ہوا۔ لیکن آمنہ اس بات سے بخوبی واقف تھی کہ صرف اپنی بہن کو روزگار دلانے کے لئے اُس کے بھائی نے ایک نیا روپ اپنا لیا تھا......!!!

..........●●● ..........

# مجروح قافلے کی داستان

موسم بہار کی آمد کے ساتھ ہی ابابیلیں نئے حوصلے اور نئے بانکپن کے ساتھ گھونسلے بنانے میں مصروف ہوگئیں، کبھی آس پاس اور کبھی دور دراز سے چن چن کر تنکے جمع کرنے کے بعد وہ تنکا تنکا جوڑ کر اپنے اپنے گھروں کو نیا رنگ وروپ دینے لگیں۔ بہت دنوں کی ان تھک محنت کے بعد ان کے گھر بن گئے۔ ان کے گھونسلوں میں حرارت اور حرکت آگئی۔ زندگی کے آثار پیدا ہوگئے۔ ان گھونسلوں میں اپنائیت تھی اور ملائمت بھی اور پھر رفتہ رفتہ ان کے بے رونق زندگی میں رونق سی آگئی۔ خوشنما، خوش رنگ اور پیارے پیارے بچوں کی چہچہانے سے فضا میں موسیقی ابھرنے لگی، بالکل ایسی ہی جیسے تیز رفتاری سے بہتا ہوا پانی بڑے بڑے پتھروں سے ٹکرا کر ایک پُرسوز اور پُرکیف آواز کو جنم دیتا ہے اور یہ آواز کانوں میں قطرہ قطرہ شہد گھول دیتی ہے۔

وقت کی لہریں بہتی رہیں!

اور ایک روز جب شام کے وقت ابابیلیں گھوم گھام کر اپنے اپنے گھروں کو لوٹ آئیں تو ایک موٹے باز کو دیکھ کر گھبرا گئیں۔ وہ ان کے گھروں میں جھانک رہا تھا۔!

''آپ شاید غلطی سے یہاں آگئے ہیں، یہ ہمارے گھر ہیں، ہمارے بسیرے، ہمارے آشیانے......جی ہاں یہاں ہم سب رہتے ہیں۔'' ایک ابابیل نے اُڑتے اُڑتے کہا۔

''تمہارے گھر تمہارے رہنے کی جگہ......''

''جی ہاں جی ہاں'' اب کی بار ابابلیں ایک ساتھ بول اٹھیں۔

''یہ سجے سجائے گھر اور تمہارے......نہیں یہ صرف میرے رہنے کے قابل ہیں اور ان میں رہنے کا حق بھی میرا ہی بنتا ہے۔''

''وہ کیسے جناب''

''شاید تم اس بات سے بے خبر ہو کہ اب یہ سارا علاقہ میرا ہے، یہ بستی میری ہے یہ زمین میری ہے یہ ندی نالے دریا، جھیلیں، درخت سبزہ سب کچھ میرا ہے......صرف میرا۔''

''لیکن یہ کیسے ممکن ہے...... جب ہم یہاں آئے تھے تو یہ جگہ ویران اور اجاڑ تھی۔ ہم سب نے مل جل کر اسے محبت محنت اور سلیقے سے سجایا، سنوارا، ہماری ان تھک محنت سے ہی یہ جگہ اب گل و گلزار اور شاداب نظر آ رہی ہے''

''خاموش ہو جاؤ'' باز چلا اٹھا۔

''مگر یہ ظلم ہے، زیادتی ہے''

''ظلم اور زیادتی'' باز نے ایک بھرپور قہقہہ لگایا...... ''نہیں یہ نہ ظلم ہے اور نہ زیادتی بلکہ یہ ہمارا حق ہے''۔ اس نے کہا ''ہم یہاں مختار کل بن کے آئے ہیں یہاں رہنے کے لئے یہاں ٹھہرنے کے لئے۔ یہاں سے جانے کے لئے نہیں ......جو ہمیں یہاں سے جانے کے لئے کہے گا وہ ہمارے عتاب کا شکار ہو گا......سمجھ گئے نا......''

''صرف تمہارے کہنے سے وقت کا پہیہ رک تو نہیں سکتا''۔

''بے وقوف ہو تم سب'' باز نے کہا۔ ''وقت کہ پہیہ رک بھی سکتا ہے۔''

''وہ کیسے'' ایک عمر رسیدہ ابابیل نے پوچھا۔

''تمہاری اس جنت کو کھنڈر میں تبدیل کر کے تمہارے گھروں کو مسمار کر کے۔''

''نہیں ایسا نہیں ہو گا۔ تم ایسا نہیں کرو گے'' ......کئی آوازیں ایک ساتھ سنائی دیں۔

باز اب کی بار خاموش رہا۔ اس نے اپنے دائیں بائیں دیکھا اور پھر دیکھتے دیکھتے بہت سارے باز اُڑتے اُڑتے سامنے آ گئے۔ ایک عجیب سا شور و غل سنائی دینے لگا۔ ان کی آنکھوں

# پھر کیا ہے؟

''آپ بہت خوبصورت ہیں۔''

''جی شکریہ''

''آپ کو اپنوں، غیروں یا اجنبیوں سے ملنے جلنے میں کوئی اعتراض تو نہیں۔''

''بھلا کیا اعتراض ہو سکتا ہے۔''

''رقص و موسیقی سے کوئی لگاؤ۔''

''جی ہاں کسی حد تک۔''

''شعر و شاعری......''

''عشق و محبت کے بہت سارے اشعار یاد ہیں۔''

''پینے پلانے میں کوئی دلچسپی۔''

''انکار نہیں کرتی۔''

''لینے دینے میں کوئی جھجک۔''

''وقت ہی فیصلہ کرے گا۔''

''تو پھر''

''پھر کیا''

''آج سے آپ ہماری کمپنی کی نئی پی آر او ہیں، یعنی پبلک ریلیشن آفیسر...... ہمارے کئی کام مختلف دفتروں میں مختلف لوگوں کے پاس اٹکے ہوئے ہیں، اب آپ کے آنے سے ہماری ساری مشکلیں آسان ہو جائیں گی۔!!!''

............●●● ............

# تیرا میرا کیا رشتہ؟

سینٹرل کراسنگ سے ذرا دوری پر اُس کا سکوٹر موڑ کاٹتے ہوئے ایک اسکولی بس سے ٹکرا گیا ٹکر اتنی زبردست تھی کہ وہ سڑک پر بہت دور جا گرا۔ بس کا ڈرائیور رُکنے کی بجائے گاڑی کی رفتار کو بڑھاتے ہوئے بھاگ نکلنے میں کامیاب ہوگیا۔ اِدھر سینٹرل کراسنگ پر اُس کی جانب توجہ دیئے بغیر ٹریفک معمول کی طرح بھاگتا رہا، البتہ چند راہ گیر رُک گئے۔ انہوں نے دیکھا کہ سڑک پر پڑے شخص کے سر سے بے تحاشا خون بہہ رہا ہے۔ دفعتاً ایک آواز آئی ...... "ہاسپٹل ...... ہاسپٹل لے جانے سے شاید اس کی جان بچ سکتی ہے۔" وہ گاڑیوں کو روکنے کی کوشش کرنے لگے۔ بڑی مشکل سے ایک کار ٹھیک اُن کے سامنے رُک گئی۔ کار کا مالک باہر آیا۔ ایک راہ گیر نے کار مالک سے لفٹ دینے کے لئے استدعا کی تا کہ زخمی شخص کو ہاسپٹل پہنچایا جاسکے۔ کار مالک نے خون سے لت پت نیم مردہ جسم پر ایک نظر ڈالی، پھر اپنی کار کی جانب دیکھا اور خاموشی سے اندر جا بیٹھا۔ دروازہ بند کرتے ہوئے کہنے لگا۔ "میں ایسا نہیں کرسکتا۔ میری یہ کار بالکل نئی ہے، حال ہی میں خریدی ہے پورے چھ لاکھ میں ...... زخمی کے سر سے خون بہہ رہا ہے، میں اپنی کار کی سیٹوں کو اُس کے سر سے بہتے ہوئے خون سے رنگنا نہیں چاہتا......!!"

...........●●● ...........

# لمحوں کی زنجیر

یوں تو وہ خوبصورت تھی، سندر تھی اور جوان بھی لیکن اُس کی مقبولیت اور شہرت کا راز اُس کی آواز میں پوشیدہ تھا۔ اُس کی آواز اُس کے گائے ہوئے نغموں کی علامت سمجھی جاتی تھی۔ وہ جب گاتی تھی تو محفل میں خاموشی طاری ہوجاتی، اُس کے دل کی گہرائیوں سے اُبھر کر جب کسی بھی گیت کے بول اُس کے نرم و نازک لبوں پر مسکرانے لگتے تو سُننے والے ایک لذت بھری دُنیا میں گم ہوجاتے، ایک سُرور کی دُنیا میں کھو جاتے، اُس کی آواز میں پاکیزگی تھی، اُس کی اپنی زندگی بڑی پُرسکون تھی، سادگی اور شرافت سے لبریز تھی۔ کوئی بھی بُری عادت نہ تھی اُس میں......نہ تو سگریٹ پیتی تھی اور نہ ہی شراب...... پان یا زردہ سے ذرا بھر بھی دلچسپی نہ تھی، چائے تک بھی نہ پیتی تھی تا کہ اُس کا گلہ ان دیکھی کڑواہٹوں سے پاک و صاف رہے۔ اُس کی زندگی خوبیوں سے مالا مال تھی۔ اُس کی انمول صفت اُس کی آواز تھی اور اپنی آواز کو زیادہ سے زیادہ پُر درد اور پُر سوز بنانا اُس کی زندگی کی پہلی اور آخری تمنا تھی۔

آج صبح اخباروں میں اُس کی موت کی خبر سن کر لوگ حیران و پریشان ہوگئے۔ اُس کی آواز شیدائیوں کے لئے یہ خبر نا قابل یقین تھی۔ یہ ایک گلوکارہ کی نہیں، ایک آواز کی موت تھی...... ڈاکٹروں نے بتایا وہ گلے کے کینسر میں مبتلا تھی......!!!

..........●●● ..........

# کشمیر کہانی

''درد ہو رہا ہے؟ ڈاکٹر نے پوچھا

''نہیں تو''

''تو پھر خاموش کیوں ہو؟''

''سوچ رہا ہوں ڈاکٹر''

''کیا''

''ڈاکٹر سوچ رہا ہوں کہ انجکشن لگا کر آپ نے میرے جسم کے اس حصے کو بے حِس کر دیا ہے جہاں آپ سرجری کرنے کی تیاریاں کر رہے ہیں۔''

''ہاں ہاں''۔

''اِس سرجری کے بعد میں ٹھیک ہو جاؤں گا۔ میرا زخم بھی بھر جائے گا میں چل پھر سکوں گا، بول سکوں گا، روٹی روزی کما سکوں گا......لیکن......؟!

''لیکن کیا؟''

''ان کا کیا ہوگا ڈاکٹر جن کے صحت مند جسم کی صحت مند آنکھیں پیلٹ کے مہلک اثرات سے بے نور ہو چکی ہیں۔ بینائی کھو چکی ہیں اور اب عمر بھر خون کے آنسو روتی رہیں گی......ہاں، ڈاکٹر آپ خاموش کیوں ہیں......کچھ بولئے نا......!!



# گھر کی بات

گھر کے دروازے سے باہر قدر رکھتے ہی اُسے محسوس ہوا کہ بٹوہ اس کی جیب میں نہیں ہے اور کل دِن بھر کی ساری بالائی کمائی بٹوے میں ہی رہ گئی ہے۔ یہ سوچتے ہوئے کہ صبح اپنی پولیس کی وردی پہنتے ہوئے وہ اپنا بٹوہ کل والی پتلون کی جیب سے نکالنا بھول گیا تھا۔ وہ دوبارہ گھر کے اندر لوٹ آیا اور یہ دیکھ کر حیران ہوا کہ اس کا نوٹوں سے بھرا بٹوہ اس کی بیوی مار چکی ہے اور وہ نئے نئے نوٹ گننے میں مصروف ہے۔

''خبردار اپنی جگہ سے ہلنا نہیں۔ میں چوری کے الزام میں تمہیں گرفتار کرتا ہوں۔''

''یہ لیجیے۔'' بیوی نے ہنستے ہوئے سوسو کے پانچ نوٹ اس کی جانب بڑھاتے ہوئے کہا۔

''یہ کیا مجھے رشوت دے رہی ہو۔؟

''ہاں اور معاملہ رفع دفع کیجئے۔ رشوت لے کر معاملہ رفع دفع کرنا آپ کے لئے کوئی نئی بات نہیں بلکہ یہ تو روز کا معمول ہے۔ آپ ہی کی رشوت کی رقم سے سوسو کے پانچ نوٹ آپ کے......!''

''اور باقی رقم۔ اچھی خاصی رقم تھی بٹوے میں۔''

''باقی رقم میری...... چور کو بھی اس کا حق ملنا چاہئے......اور......ہم!''

''اور کیا۔''

''اور پھر یہ تو گھر کی بات ہے گھر کی بات باہر نہ جائے تو بہتر ہے۔؟!



# پریم ناتھ پردیسی

ریاست جموں و کشمیر میں ایک نئے مباحثے کا آغاز ہوا ہے...... ریاست جموں و کشمیر میں اُردو کا پہلا افسانہ نگار کون؟ پریم ناتھ پردیسی یا کوئی اور؟ مجھے یقین ہے کہ افسانوی ادب سے دلچسپی رکھنے والے قلم کار اس تعلق سے ضرور اپنے خیالات کا اظہار کریں گے۔ فی الحال ہمارے آج کے افسانہ نگار پریم ناتھ پردیسی ہی ہیں۔

1924ء میں جب جموں سے لالہ ملک راج صراف نے اخبار رنبیر کی اشاعت شروع کی تو ریاست کے قلم کاروں کو اپنی علمی اور ادبی صلاحیتیں اُبھارنے کا ایک موقع ملا۔ ان قلم کاروں میں پریم ناتھ سادھو رونق بحیثیت شاعر سرفہرست تھے، رونق کے نام سے اُن کی شعری تخلیقات شائع ہوتی رہیں لیکن بعد میں انہوں نے نثر کی جانب توجہ دی اور پریم ناتھ پردیسی کے نام سے کہانیاں لکھنے لگے۔ پردیسی کے افسانوں کی اہمیت اور انفرادیت کا اندازہ اس بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ اُن کے افسانے تقسیم ملک سے پہلے اور تقسیم ملک کے بعد بھی مشہور و معروف اور معیاری جرائد میں شائع ہوئے اور پسند بھی کیے گئے۔ جب ان کی کہانی ''ٹیکہ ٹبّی'' ماہنامہ ہمایوں (لاہور) کے سالگرہ نمبر (جنوری 1946ء) میں شائع ہوئی تو اسے بہترین کہانی قرار دیا گیا۔ پردیسی صاحب کے تین افسانوی مجموعے شائع ہو چکے ہیں اور یہ ہیں...... شام وسحر، دنیا ہماری،

بجھتے چراغ۔ پردیسی صاحب نے بچوں کے لئے جو کتابیں تحریر کیں اُن میں چورنگی، چار بیٹے، جان باز بچے، کرنیں اور پوتی قابل ذکر ہیں۔ انہوں نے کئی شاہکار ڈرامے بھی لکھے۔ وہ کئی اخباروں سے بھی منسلک رہے اُن میں ''ہمدرد'' اور ''وتستا'' کا نام لیا جاسکتا ہے۔ وہ انجمن ترقی پسند مصنفین اور کلچرل فرنٹ کے ایک سرگرم کارکن رہے اور کشمیر پیپلز تھیٹر کے ساتھ بھی کافی عرصہ وابستہ رہے۔

پریم ناتھ پردیسی سرینگر کے سادھو خاندان 1909ء میں پیدا ہوئے۔ تعلیم حاصل کرنے کے بعد محکمہ کسٹمز کے ساتھ 1947ء تک منسلک رہے اور پھر جب ریڈیو کشمیر کی تشکیل عمل میں آئی تو وہ ریڈیو کشمیر میں ملازم ہوگئے۔ 1955ء تک ریڈیو میں کام کرتے رہے اور کئی نئے پروگراموں کا آغاز کر کے اپنی صلاحیتوں کا لوہا منوالیا۔ 9/جنوری 1955ء کو ہمیشہ کے لئے رخصت ہوگئے۔

پردیسی نے اپنے افسانوں میں کشمیر کی عکاسی صحیح معنوں میں کی ہے اور کشمیر کی زندگی، تہذیب وتمدن اور معاشرے کو اصلی رنگ وروپ میں پیش کیا ہے۔ انہوں نے اپنی کہانیوں میں مختلف موضوعات کا احاطہ کیا ہے۔ ان کے اکثر موضوعات کشمیر اور کشمیریوں سے تعلق رکھتے ہیں۔ اُن کے افسانوں کی زبان سادہ اور عام فہم ہے۔ وہ زندگی کا مشاہدہ ایک انسان کی طرح کرتے ہیں۔

افسانہ: کیچڑ کا دیوتا

پریم ناتھ پردیسی نے یہ کہانی مئی 1946ء میں قلم بند کی تھی اور ماہنامہ ساقی میں شائع ہوئی تھی۔ پردیسی خود اس کہانی کا ایک کردار ہیں بلکہ وہ یہ ساری کہانی خود ہی سناتے ہیں۔ سفرو، ممسو اور کاہنا اس کے تین اہم کردار ہیں جو جموں کی ایک فیکٹری میں مزدوری کا کام کرتے ہیں اور فیکٹری کے احاطہ میں ہی بال بچوں سمیت رہتے ہیں۔ ممسو کو سرراہ شراب پیتے دیکھا جاتا ہے، شراب پیتے سمے ممسو اپنے منیجر کو ایک کمینی عورت کے ساتھ پکوڑے کھانے کی دعوت دیتا ہے۔ بات مالک تک جا پہنچتی ہے اور وہ ممسو کو بلا کر اس کی خوب پٹائی کرتا ہے، ممسو کے منہ سے خون

اُگلنے لگتا ہے، ھمسو کی بیوی اور بچے آتے ہیں، وہ منت سماجت کر کے ممسو کو چھڑا کر لے جاتے ہیں
۔ پھر وہ تینوں دوست اپنے مالک کے بارے میں باتیں کرنے لگتے ہیں اور ھمسو کی بیوی نندی
سے کہتے ہیں کہ ان کے بڑے صاحب صرف باتیں کرنے کے لئے تین ہزار کماتے ہیں اور
مزے کرتے ہیں ہم لوگ کماتے ہیں اور اُڑاتے ہیں۔ بڑے صاحب جیسے لوگ شہد کی مکھیوں کی
طرح ساری عمر جوڑتے ہیں اور پھر مر جاتے ہیں۔ ایسی باتیں سن سن کر نندی کو لگتا ہے کہ وہ ایک
ملکہ ہے، کیچڑ کے دیوتا کی میلی اور پھولی ہوئی ملکہ ممسو اپنی بیوی سے وعدہ کرتا ہے کہ وہ پئے گا
ضرور لیکن فیکٹری کے پھاٹک سے باہر نہیں ...... اندر ...... پھاٹک کے باہر بہت بڑی دنیا ہے،
بہت بڑے لوگ ہیں...... شام ہوتے ہی فیکٹری کے مالک اور منیجر اُن دعوتوں میں شرکت
کرنے کے لئے پھاٹک سے باہر آتے ہیں جہاں کھانے پینے کے علاوہ راگ رنگ کا بھی
انتظام ہوتا ہے......!!

افسانے کے ایک سین کا ڈرامائی انداز:

فیکٹری......

منیجر کا دفتر......اس کے سامنے ممسو کھڑا ہے۔ کمرے میں فیکٹری کا مالک داخل ہوتا ہے۔

مالک: کل رات نو بجے تو کہاں تھا؟

ممسو: (ڈرتے ہوئے) پکہ ڈنگہ گیا تھا

مالک: وہاں پکوڑے کھا رہا تھا؟

ممسو: جی

مالک: اور مالن سے ٹھٹھا بھی کر رہا تھا...... خاموش کیوں ہو۔ تم نے شراب بھی پی تھی۔ ممسو
خاموشی اختیار کرتا ہے اور مالک اس کے منہ پر طمانچے اور مکے مارنے لگتا ہے اور پھر لاٹھی
برسانے لگتا ہے۔

مالک: بول حرام زادے تو نے شراب پی لی تھی۔

اتنے میں ایک عورت نندی جو ممسو کی بیوی ہے اور جس کا پیٹ پھولا ہوا ہے جیسے موٹے

بجھتے چراغ۔ پردیسی صاحب نے بچوں کے لئے جو کتابیں تحریر کیں اُن میں چورنگی، چار بیٹے، جان باز بچے، کرنیں اور پوتی قابل ذکر ہیں۔ انہوں نے کئی شاہکار ڈرامے بھی لکھے۔ وہ کئی اخباروں سے بھی منسلک رہے اُن میں ''ہمدرد'' اور ''وتستا'' کا نام لیا جا سکتا ہے۔ وہ انجمن ترقی پسند مصنفین اور کلچرل فرنٹ کے ایک سرگرم کارکن رہے اور کشمیر پیپلز تھیٹر کے ساتھ بھی کافی عرصہ وابستہ رہے۔

پریم ناتھ پردیسی سرینگر کے سادھو خاندان 1909ء میں پیدا ہوئے۔ تعلیم حاصل کرنے کے بعد محکمہ کسٹمز کے ساتھ 1947ء تک منسلک رہے اور پھر جب ریڈیو کشمیر کی تشکیل عمل میں آئی تو وہ ریڈیو کشمیر میں ملازم ہو گئے۔ 1955ء تک ریڈیو میں کام کرتے رہے اور کئی نئے پروگراموں کا آغاز کر کے اپنی صلاحیتوں کا لوہا منوالیا۔ 9/جنوری 1955ء کو ہمیشہ کے لئے رخصت ہو گئے۔

پردیسی نے اپنے افسانوں میں کشمیر کی عکاسی صحیح معنوں میں کی ہے اور کشمیر کی زندگی، تہذیب وتمدن اور معاشرے کو اصلی رنگ وروپ میں پیش کیا ہے۔ انہوں نے اپنی کہانیوں میں مختلف موضوعات کا احاطہ کیا ہے۔ ان کے اکثر موضوعات کشمیر اور کشمیریوں سے تعلق رکھتے ہیں۔ اُن کے افسانوں کی زبان سادہ اور عام فہم ہے۔ وہ زندگی کا مشاہدہ ایک انسان کی طرح کرتے ہیں۔

افسانہ: کیچڑ کا دیوتا

پریم ناتھ پردیسی نے یہ کہانی مئی 1946ء میں قلم بند کی تھی اور ماہنامہ ساقی میں شائع ہوئی تھی۔ پردیسی خود اس کہانی کا ایک کردار ہیں بلکہ وہ یہ ساری کہانی خود ہی سناتے ہیں۔ سفرو، ممسو اور کاہنا اس کے تین اہم کردار ہیں جو جموں کی ایک فیکٹری میں مزدوری کا کام کرتے ہیں اور فیکٹری کے احاطہ میں ہی بال بچوں سمیت رہتے ہیں۔ ممسو کو سرراہ شراب پیتے دیکھا جاتا ہے، شراب پیتے سمے ممسو اپنے منیجر کو ایک کمینی عورت کے ساتھ پکوڑے کھانے کی دعوت دیتا ہے۔ بات مالک تک جا پہنچتی ہے اور وہ ممسو کو بلا کر اس کی خوب پٹائی کرتا ہے، ممسو کے منہ سے خون

اُگلنے لگتا ہے، ھمسو کی بیوی اور بچے آتے ہیں، وہ منت سماجت کر کے ممسو کو چھڑا کر لے جاتے ہیں
۔ پھر وہ تینوں دوست اپنے مالک کے بارے میں باتیں کرنے لگتے ہیں اور ھمسو کی بیوی نندی
سے کہتے ہیں کہ ان کے بڑے صاحب صرف باتیں کرنے کے لئے تین ہزار کماتے ہیں اور
مزے کرتے ہیں ہم لوگ کماتے ہیں اور اُڑاتے ہیں۔ بڑے صاحب جیسے لوگ شہد کی مکھیوں کی
طرح ساری عمر جوڑتے ہیں اور پھر مر جاتے ہیں۔ ایسی باتین سن سن کر نندی کو لگتا ہے کہ وہ ایک
ملکہ ہے، کیچڑ کے دیوتا کی میلی اور پھولی ہوئی ملکہ ممسو اپنی بیوی سے وعدہ کرتا ہے کہ وہ پیئے گا
ضرور لیکن فیکٹری کے پھاٹک سے باہر نہیں ......اندر...... پھاٹک کے باہر بہت بڑی دنیا ہے،
بہت بڑے لوگ ہیں......شام ہوتے ہی فیکٹری کے مالک اور منیجر اُن دعوتوں میں شرکت
کرنے کے لئے پھاٹک سے باہر آتے ہیں جہاں کھانے پینے کے علاوہ راگ رنگ کا بھی
انتظام ہوتا ہے......!!

افسانے کے ایک سین کا ڈرامائی انداز:

فیکٹری......

منیجر کا دفتر......اس کے سامنے ممسو کھڑا ہے۔ کمرے میں فیکٹری کا مالک داخل ہوتا ہے۔

مالک: کل رات نو بجے تو کہاں تھا؟

ممسو: (ڈرتے ہوئے) پکہ ڈنگہ گیا تھا

مالک: وہاں پکوڑے کھا رہا تھا؟

ممسو: جی

مالک: اور مالن سے ٹھٹھا بھی کر رہا تھا......خاموش کیوں ہو۔ تم نے شراب بھی پی تھی۔ ممسو
خاموشی اختیار کرتا ہے اور مالک اس کے منہ پر طمانچے اور مکے مارنے لگتا ہے اور پھر لاٹھی
برسانے لگتا ہے۔

مالک: بول حرام زادے تو نے شراب پی لی تھی۔

اتنے میں ایک عورت نندی جو ممسو کی بیوی ہے اور جس کا پیٹ پھولا ہوا ہے جیسے موٹے

کھدر کا تنگ کُرتا مشکل سے چھپا سکا تھا بچوں سمیت نمودار ہوتی ہے۔

نندی: اب دیا کرو بابو جی...... بھگوان سوگندھ اب نہیں پڑے گا۔

ممسو، سفر واور کاہنا نندی کے سامنے بیٹھے ہیں۔

ممسو: کل بڑے دنوں بعد پی تھی کل ہی دنگا ہو گیا......

کاہنا: پھر بھی بڑے صاحب نے......

سفرو: (بات کاٹتے ہوئے)...... بڑے صاحب نے تو خوب پٹائی کی

نندی: بڑا صاحب...... رام قسم وہ خود پیتا ہے اور مزے کرتا ہے...... یقین نہ ہو تو جا کر پوچھو...... اس کے گھر میں کام کرنے والی سے......"

پردیسی کے افسانوں میں رنگا رنگ کردار ملتے ہیں۔ ایک باشعور اور ذہین فنکار کی طرح وہ اپنے کرداروں کے ذریعے کشمیر کی حقیقی تصویر کو پیش کرنے میں کامیاب رہے ہیں......!!!

(ماخوذ۔ جموں و کشمیر کے اُردو افسانہ نگار)

...........●●● ...........

# یہ شام بھی کہاں ہوئی۔ عمر مجید

عمر مجید 1940ء میں شہر سرینگر کے علاقہ سونہ وار میں پیدا ہوئے، آپ کے والدِ محترم بسکو اسکول میں بحیثیت استاد تعینات تھے۔ عمر مجید نے ابتدائی تعلیم بسکو اسکول میں حاصل کی اور پھر بی اے کرنے کے بعد والد محترم کے کہنے پر اسی اسکول میں بحیثیت مدرس تعینات ہوئے۔ عمر مجید کچھ عرصہ بیمار رہنے کے بعد 23/دسمبر 2008ء کو انتقال کر گئے۔ عمر مجید کی ادبی یا صحافتی زندگی کا آغاز روزنامہ آفتاب سے ہوا جہاں وہ زندگی کی آخری سانس تک ایک کالم نویس کی حیثیت سے کام کرتے رہے۔ بسکو اسکول سے بحیثیت ہیڈ ماسٹر سبکدوش ہونے کے بعد اُن کا زیادہ وقت دفتر اخبار آفتاب میں ہی گزرتا تھا...... آفتاب میں اُن کے تحریر کردہ کالم ''خیال اپنا اپنا'' کافی مقبول ہوا۔ وہ آفتاب کے لئے ادب نامہ بھی ترتیب دیتے تھے۔ وہ آفتاب کے لئے کشمیر نامہ بھی لکھتے رہے۔ کشمیر نامہ پڑھ کر احساس ہوتا ہے کہ انہیں کشمیر کی تاریخ سے بے حد دلچسپی تھی۔

عمر مجید کا پہلا افسانہ ''ایک بوڑھا ولر کے کنارے'' 1965ء میں شائع ہوا۔ اس کے بعد انہوں نے ان گنت افسانے قلم بند کئے جو اُن کی وفات تک کشمیر اور بیرون کشمیر سے شائع ہونے والے جرائد اور اخبارات میں شائع ہوتے رہے۔ انہوں نے ریڈیو کے لئے بھی چند ڈرامے لکھے، ایک ٹی وی سیریل بھی لکھا۔ ''اُجالوں کے گھاؤ'' اُن کا پہلا افسانوی مجموعہ تھا جو 1967ء میں شائع ہوا۔ ''یہ بستی یہ لوگ'' اور ''درد کا دریا'' کے عنوان سے اُن کے دو ناول شائع

ہوئے، یہ دونوں ناول بالترتیب 1970ء اور 1976ء میں شائع ہوئے......ان کی وفات کے بعد اُن کے افسانوں کا انتخاب ''عمر مجید کے بہترین افسانے'' کے عنوان سے 2009ء میں شائع ہوا۔ یہ مجموعہ ریاست کے جواں سال قلمکار سلیم سالکؔ نے ترتیب دیا اور اسے میزان پبلی کیشنز نے اہتمام کے ساتھ شائع کیا۔

زندگی کی بے شمار تلخیوں کا سامنا کرتے ہوئے بھی عمر مجید نے امید کا دامن ہاتھ سے جانے نہیں دیا۔ یہی وجہ ہے کہ عمر مجید اپنے افسانوں میں انسانیت کی پاکیزہ روح کے متلاشی نظر آتے ہیں لیکن بدقسمتی کی بات یہ ہے کہ عمر مجید بھی ریاست جموں وکشمیر کے اُن افسانہ نگاروں کے صف میں شامل ہیں جن کی جانب ہمارے ناقدین نے بہت کم توجہ دی۔ میں پورے اعتماد کے ساتھ کہہ سکتا ہوں کہ مرحوم مصلحت پسند نہیں تھے، کسی کی بیجا تعریف کرنے کے قائل نہیں تھے بلکہ وہ ایک معتبر استاد تھے اور بنیادی طور پر بے حد شریف تھے، یہ شرافت اُن کے لہجے کی ایک بڑی صفت تھی، اُن کے عادات بھی سادہ تھے، یہ سادگی اُن کی طبیعت میں رچی بسی تھی ......کشمیر کے موجودہ پرآشوب حالات کے پس منظر میں اُنہوں نے کئی افسانے لکھے اُن میں ''گمشدہ جنت'' شہر کا اغوا'' اور ''میری گلی کا غم'' قابل ذکر ہیں۔

عمر مجید اردو اکادمی جموں وکشمیر کے بنیادی رکن تھے۔ اکادمی کا آئین مرتب کرنے میں انہوں نے ایک اہم کام انجام دیا۔

کہانی: یہ شام بھی کہاں ہوئی

یہ بمبئی سے کشمیر آنے والے ایک اوباش سیاح کی کہانی ہے جو کشمیر میں اپنی عیاشی کے ذرائع تلاش کرنے میں مصروف رہتا ہے، یہ کشمیر سے بمبئی جانے والے سلیم کی بھی کہانی ہے ایک طرف یہ شام بھی کہاں ہوئی بمبئی کے بازاروں میں بکنے والے جسموں کی کہانی ہے دوسری جانب کشمیر میں پرانے بوسیدہ پھرن میں اپنے جسموں کو چھپانے والی عورتوں کی بھی کہانی ہے......

کہانی کے ایک حصے کا ڈرامائی انداز:

چنار کے ایک درخت کے سائے میں ایک آدمی کھڑا ہے جس کے چہرے پر ایک کمینی

مسکراہٹ پھیلی ہوئی ہے۔ وہ اپنی حریص نظروں سے اُن عورتوں کو دیکھ رہا ہے جو قریب کے کھیتوں میں کھیتی باڑی میں مصروف ہیں۔ ان میں سلیم کی ماں بھی ہے۔ وہ آدمی پچاس روپے کا نوٹ سلیم کی جانب بڑھاتا ہے۔

سیاح: میں بمبئی کا رہنے والا ہوں اور تمہارے کشمیر گھومنے آیا ہوں۔ جاؤ اور یہ نوٹ اس عورت کو دے دو جس نے نیلا پھرن پہن رکھا ہے۔

لڑکا: وہ تو میری ماں ہے۔

سیاح: یہ تو اور بھی اچھی بات ہے دیکھ تمہاری ماں کا پھرن کتنا پرانا اور بوسیدہ ہے ان روپیوں سے وہ ایک نیا پھرن بنوا سکتی ہے۔

لڑکا نوٹ نہیں لیتا ہے اور کھیت میں جاکر اپنی ماں کو ساری بات سناتا ہے۔ اس دوران لڑکے کا باپ بھی آجاتا ہے...... وہ بھاگتا ہوا سیاح کی جانب آتا ہے اور اس کا گریباں پکڑ کر غصے میں چلاتا ہے:

مرد: لفنگے بدمعاش کمینے ...... اس بچے کی ماں کے پاس صرف ایک ہی پھرن ہے جو گندا ہے اور پرانا بھی...... لیکن اس پھرن کے نیچے اُس نے عزت اور غیرت کا ایک ایسا پھرن پہن رکھا ہے جو بہت قیمتی ہے۔

سیاح تیز تیز قدموں سے بھاگنے لگتا ہے۔

لڑکا: بابا۔

مرد: اب کیا ہے؟

لڑکا: (معصومیت کے ساتھ) بابا وہ پیسے دے رہا تھا ماں کے نئے پھرن کے لئے اور تم نے اُسے بھگا دیا۔

مرد: بیٹا ہم لوگ شریف ہیں۔

لڑکا: بابا یہ شریف کیا ہوتا ہے؟

مرد: شریف ...... شریف آدمی ہوتا ہے جیسے میں ...... تم ...... اپنے گاؤں کے دوسرے

لوگ......!

لڑکا: اور وہ...... کیا وہ شریف نہیں تھا۔

مرد: نہیں وہ معاش تھا۔

لڑکا: اور یہ بدمعاش کیا ہوتا ہے بابا۔

مرد: (آہستہ سے) تم ابھی چھوٹے ہو، معصوم ہو...... بڑے ہوکر خود سمجھ جاؤ گے۔"

شریف آدمی کون ہوتا ہے اور بدمعاش کون......؟

عمر مجید کی وفات سے اُردو اکادمی جموں وکشمیر میں ایک خلا پیدا ہوا ہے۔ اُن کی یاد میں اُردو اکادمی عزت واحترام کے ساتھ انہیں ان کے یوم وفات پر یاد کرتی ہے۔

........... ●●● ...........

(ماخوذ...... جموں وکشمیر کے اردو افسانہ نگار)

# نادم یُگ ۔ دینا ناتھ نادم

میں افسانوں کی دنیا میں نیا نیا آیا تھا اور شاید ایک دو ہی افسانے شائع ہوئے تھے کہ دینا ناتھ نادم سے اُن کے گھر میں ملنے کا موقع ملا، اُن دنوں وہ ایک سرکاری کوارٹر میں قیام پذیر تھے، میری ملاقات کے وقت وہاں غلام رسول سنتوش اور مہیندر رینہ بھی موجود تھے اور بھی دو تین لوگ تھے جن کے چہرے میرے ذہن سے اُتر چکے ہیں، سنتوش نے میرا تعارف کرایا اور نادم صاحب نے ہنستے ہوئے کہا...... ''سرینگر میں آپ کہاں رہتے ہیں، مکان کیسا ہے، بناوٹ نئی یا پرانی طرز کی ہے، کیا آپ اپنے مکان کی کھڑکی سے شنکر آچاریہ کا مندر دیکھ سکتے ہیں، ڈل جھیل آپ کی بستی سے کتنی دوری پر ہے، محلے میں کیسا ماحول ہے، لوگ کیسے ہیں......'' میں ایک ایک بات کا جواب دیتا رہا لیکن سوچ بھی رہا تھا کہ آخر یہ سب کچھ پوچھنے کا مقصد کیا ہے، کیونکہ عمر میں، میں اُن سب سے چھوٹا تھا اور ادبی حلقوں میں جان پہچان بھی نہ تھی اس لئے خاموش رہنا ہی مناسب سمجھا لیکن مہندر رینہ نے یہ سب جاننے کی وجہ پوچھ ہی ڈالی، نادم صاحب نے سنجیدہ ہو کر کہا:

''حال ہی میں ان کا ایک افسانہ نظر سے گزرا، میگزین کا نام تخلیق تھا، کوئی صاحب ملنے آئے تھے، جاتے سمے وہ اپنا رسالہ لینا بھول گئے، سرینگر کا ایڈریس دیکھ کر افسانہ پڑھنے کا اشتیاق بڑھا، یہ افسانہ پڑھ کر مجھے لگا جیسے افسانہ نگار اپنے ماحول اور اپنے آس پاس سے مطمئن نہیں ایک تشنگی کا احساس اُبھرتا ہے، اس لئے اپنی جان کاری کے لئے یہ سب کچھ پوچھ ڈالا''۔

نادم صاحب سے یہ میری پہلی ملاقات تھی۔

بعد بہت بار اُن سے ملنے کا اتفاق ہوا، ان کو مشاعروں میں سنا، ان کے ساتھ بہت ہی محفلوں میں شرکت کی، کئی بار ہندوہائی سکول جا کر اُن سے ملا، جب وہ ڈائریکٹر آڈلٹ ایجوکیشن تھے تب ہی ملتا رہا، کبھی اکیلے اور کبھی اُن کے چاہنے والوں کے ساتھ۔ البتہ جتنی دیر وہ قانون ساز کونسل کے ممبر رہے، اُن سے ملنے کا بہت کم اتفاق ہوا، وہ بے حد مصروف رہتے تھے۔

میں نے پہلے بار ایس پی کالج کے کھلے میدان میں منعقد ایک مشاعرے کے دوران اُن کا کلام سنا، کوئی آزاد نظم سنا رہے تھے۔ مجھے لگا جیسے زور زور سے بادل گرج رہے ہوں، اُن کی گرجدار آواز کے سوا کچھ بھی سنائی نہیں دے رہا تھا ہر طرف خاموشی تھی، یہاں تک کہ شمیم احمد شمیم جو مجھے اپنے ساتھ لے گئے تھے، بھی خلاف معمول خاموش تھے۔ اُن کے شعر سنانے کا انداز واقعی جداگانہ تھا، مختلف تھا، ایسا لگتا تھا جیسے الفاظ کا ایک دریا ہے جو آہستہ آہستہ سبک روی کے ساتھ بہتا چلا آرہا ہے۔ نادم صاحب نے اپنی شاعری کے ذریعہ ایک نئے رجحان کی بنیاد ڈالی، ایک نئے ڈکشن کو جنم دیا، نئے اور سنجیدہ موضوعات کو اپنی شاعری میں اُبھارا، نئ ہیئتیں وجود میں لائیں، آزاد نظم، بلیک ورس، سانٹ اور اوپیرا کے ذریعہ اپنے خیالات کی ترجمانی کی۔ نادم صاحب کو زندگی کے جن تجربات سے گزرنا پڑا وہ تجربات اور مشاہدات اُن کی شاعری کا ایک حصہ بنے۔ سب سے بڑی بات یہ کہ اُن کی شاعری اُن کی ذات تک ہی محدود نہ رہی بلکہ آج بھی ہمارے سماج، ہماری سوسائٹی، ہمارے رہن سہن اور ہماری تہذیب وتمدن کا ایک حصہ نظر آتی ہے اور بقول سوم ناتھ زتشی:

"نادم صاحب کی ہر کوئی تخلیق، بجائے خود ایک اکائی ہے، جمالیات اور پیکر تراشی کا خوبصورت اظہار ہے۔"

نادم صاحب کا لکھا ہوا اوپیرا "بانبر ویمبر زل" بہت مقبول ہوا اور اس کی مقبولیت آج بھی قائم ودائم ہے، یہ اوپیرا روسی زبان میں بھی ترجمہ ہوا اور سویت یونین میں سٹیج بھی کیا گیا۔ ان کے شعری مجموعہ "شہلی کُل" پر ساہتیہ اکادمی کا انعام بھی ملا تھا۔ کہا جاتا ہے کہ نادم صاحب نے چارسو

سے زائد نظمیں ، غزلیں ، سانیٹ اور ہائیکو وغیرہ تخلیق کئے۔ ان کے شعری تخلیقات آفاقی موضوعات سے جڑی ہوئی ہیں، اُن میں گہرائی ہے اور ٹھہراؤ بھی، ان کے ہاں ذخیرہ والفاظ کا ایک وسیع سمندر ہے، اُن کی نثری تخلیقات میں ان کے تحریر کردہ افسانے جوابی کارڈ اور شینہ پیتو پیتو قابل ذکر ہیں۔

نادم صاحب خیالات میں ہم آہنگی ہونے کی وجہ سے غلام محمد صادق کے بہت زیادہ قریب رہے۔ وہ بخشی غلام محمد اور ڈی پی در کے بھی قریب رہے۔ غلام رسول سنتوش، اختر محی الدین، سوم ناتھ زتشی، مہندر رینہ، علی محمد لون، پی این پشپ، پران کشور، رحمٰن راہی، پی این کاچرو، شمیم احمد شمیم اور موتی لال ساقی اُن کے قریبی دوستوں میں سے تھے۔

نادم صاحب 18 / مارچ 1916ء کو سرینگر میں پیدا ہوئے۔ ان کے پتا جی پنڈت شنکر کول 23 / مئی 1922ء کو مر گئے، اُس وقت نادم صاحب کی عمر صرف چھ برس تھی۔ اس لئے نادم صاحب کی شخصیت کی تعمیر میں اُن کی ماں کا بڑا حصہ رہا، وہ پہلے انگریزی، ہندی اور اُردو میں لکھتے رہے لیکن 1946ء، میں اپنی مادری زبان کشمیری کو ہمیشہ کے لئے اپنالیا۔!!!

اپنی ایک نظم ''مے چھم آش پگہ'' (مجھ آشا ہے کل کی) کے بارے میں نادم صاحب کے خیالات:

''یہ نظم مجھے سب سے زیادہ پیاری ہے، اس نظم کا موضوع عالم گیر امن پسندی اور انسان دوستی، اپنے وطن کی حسین وادیوں، مترنم جھرنوں اور محنت کش عوام کی دلگیر مسکراہٹوں، اپنے ماضی کی شاندار، کلچر روایت اور اپنے یہاں کے تصوف خود شناس لٹریچر اور معصوم لوک گیتوں اور لوک سنگیت سے پا چکا ہوں۔ اس لئے امن پسندی اور انسان دوستی اپنی شاعری میں کوئی جدت تصور نہیں کرتا بلکہ اپنی میراث کا اعادہ لیتا ہوں، زندگی کے متعلق میرا ایک بنیادی عقیدہ یہ ہے کہ یہ دب کر بھی شکست نہیں کھاتی، پیچھے نہیں ہٹتی۔ ہر گام پر بڑھتی جاتی ہے اور بالآخر فتح یاب ہوتی ہے، زندگی کی بے باکی یہ آگ بڑھ کر فاتح بننے کی جدوجہد ہی اس کا سب سے بڑا حسن ہے جو ایک شاعر کے جمالیاتی ذوق کو اُکساتا ہے، رات کی مہیب ترین تاریکی بھی صبح کی امید پر مسکراتی ہے

وہ صبح جبکہ تمام تاریکی کافور ہو جائے گی۔ تمام آلام دور ہو جائیں گے اور تشنہ لب ارمانوں کی پیاس بجھ جائیگی، اس صبح کی امید سے میں بچپن سے واقف ہوں اس کے حسین خدوخال سب میرے جانے پہچانے ہیں، میں نے اس کو کشمیر کے کھیتوں میں دیکھا ہے دریا کے کنارے ہانجیوں کے پژمردہ چہروں پر دیکھا ہے......!!"

نادم صاحب اب اس دنیا میں نہیں لیکن "نادم یگ" اب بھی زندہ ہے......!!!

(ماخوذ۔ کہاں گئے وہ لوگ)

..........●●● ..........

# ایک خانہ بدوش کی کہانی۔ دیوندر ستیارتھی

مجھے دیوندر ستیارتھی سے کئی بار ملنے کا اتفاق ہوا۔ دو ایک بار دلی کے کافی ہاؤس میں اپنے زمانے کے معروف کہانی کار بلراج مینرا اور سریندر پرکاش کے ساتھ اور پھر جموں میں، وہ اکثر جموں آتے رہتے تھے اور مرحوم نذیر حسین سمنانی کے مہمان کی حیثیت سے اُن کے اخبار ''سندیش'' کے گیسٹ روم میں ٹھہرتے تھے۔ یہ گیسٹ روم ان کے اخبار کے دفتر کا ایک حصہ ہوا کرتا تھا۔ اس زمانے میں موہن یاور بھی ''سندیش'' سے وابستہ تھے اور ماہنامہ ''سنگم'' ان کی ادارت میں شائع ہوتا تھا۔ اس وجہ سے ستیارتھی جی موہن یاور کے کافی نزدیک تھے۔ جموں میں ستیارتھی جی ''کشمیر ٹائمز'' کے مدیر اعلیٰ وید بھسین جی کے ساتھ بھی نظر آتے تھے۔ ہندی کے مشہور کوی چندر کانت جوشی بھی ان کے دوستوں میں سے تھے۔ مجھے یاد آرہا ہے کہ ان دنوں میں نے ایک کہانی ''علیا اور بلبل''، لکھی تھی اور کسی محفل میں پڑھی تھی ستیارتھی جی اس محفل میں موجود تھے۔ میری کہانی انہوں نے پسند کی تھی اور اپنے خیالات کا اظہار بھی کیا تھا۔

دیوندر ستیارتھی خانہ بدوش ادیب کی حیثیت سے بھی جانے جاتے تھے۔ لوک گیتوں کی تلاش میں وہ واقعی خانہ بدوش بن چکے تھے۔ بستی بستی، شہر شہر گھوم کر انہوں نے ہزاروں لوک گیت اکٹھا کئے تھے۔ لوک گیتوں کی تلاش میں وہ اپنے شہر سے قریب قریب بیس برس دور رہے۔ انہوں نے کنیا کماری سے لے کر کشمیر تک کا سفر کیا اور اپنے عوام کے سامنے ایک ایسا اثاثہ رکھا جس کی کوئی قیمت نہیں لگائی جاسکتی۔ یہ لوک گیت ہندوستان اور پاکستان کی تہذیب کی منہ بولتی تصویریں ہیں اور کہا جاتا ہے کہ ان کی تعداد تین لاکھ کے قرب ہے۔ کمال تو یہ ہے کہ انہوں نے ان لوک گیتوں پر مضامین بھی لکھے۔

دیوندر ستیارتھی کا اصل نام دیواندر تھا۔ وہ 26رمئی 1908ء کو پنجاب کے ضلع سنگرو میں پیدا ہوئے۔ 1925ء، میں میٹرک کا امتحان پاس کیا۔ ڈے اے وی کالج لاہور میں داخلہ لیا، وہاں قریب قریب دو سال پڑھنے کے بعد پڑھائی چھوڑ دی۔ پہلی کہانی پنجابی میں لکھی، پہلا مضمون لوک گیتوں سے متعلق تھا جو نومبر 1931ء میں اِلہ آباد سے شائع ہونے والے ماہنامہ ''ہنس''، میں شائع ہوا۔ ان کی پہلی اُردو کہانی کا نام تھا ''اور بانسری بجتی رہی'' جو ادب لطیف لاہور میں شائع ہوئی۔ (دسمبر 1940ء)

تقسیم ملک کے بعد انہوں نے مستقل طور پر دلی میں رہائش اختیار کی۔ وہ 1948ء سے لے کر 1956ء تک ماہنامہ ''آج کل'' (ہندی) کے مدیر رہے۔

دلی کے قیام کے دوران ایک بار کسی سے کچھ کہے پاکستان چلے گئے اور وہاں چار ماہ ٹھہرنے کے بعد دلّی لوٹ آئے۔

12رفروری 2003ء کو ان کا دلی میں انتقال ہو گیا۔

اُن کو کہانیوں لکھنے کا اپنا ایک انداز تھا۔ ان کی کہانیوں میں لوک گیتوں کی سی کشش ہے، ان کہانیوں میں لوک گیتوں کی روح گھومتی پھرتی نظر آتی ہے۔ ستیارتھی جی کے بارے میں مرحوم ساحرلدھیانوی نے کہا تھا:

''کوئی بھی شاعر خواہ کتنا ہی عظیم کیوں نہ ہو ہندوستان کی روح کی پاکیزگی کو پیش کرنے میں ستیارتھی کا مقابلہ نہیں کرسکتا۔''

اور بقول امرتا پریتم:

''دیوندر ستیارتھی کی ہنسی غمگین ہوتی ہے اور غم کھلا ہوا مسکراتا سا ملتا ہے۔ ستیارتھی دنیا بھر کے لوک گیتوں کو اکٹھا کر کے خود ایک لوک گیت بن گیا ہے۔''

ان کی شائع شدہ تصانیف (اُردو، ہندی، پنجابی اور انگریزی) کی تعداد 49 ہے۔ اس میں افسانے، ناول، لوک گیت، شاعری، ترجمے، خودنوشت، سفرنامے اور مضامین شامل ہیں۔ کتابوں کی تفصیل یوں ہے:

افسانے مجموعے......۱۴

ناول......۸

سفرنامے......۱

ترجمے......۳

لوک گیت......۱۰

شاعری......۵

خودنوشت......۲

مضامین......۶

ستیارتھی جی کی زندگی پر ہندوستان سے شائع ہونے والے مختلف جرائد میں گوشے شائع ہو چکے ہیں جن کو ادبی حلقوں میں سراہا گیا اور ان گوشوں کے ذریعہ ستیارتھی جی کی ذاتی اور ادبی زندگی کو سمجھنے اور پرکھنے کے مواقع میسر ہوئے۔

معروف ناقد ڈاکٹر ارتضیٰ کریم کہتے ہیں:

''دیوندر ستیارتھی کا پہلا عشق لوک گیت ہے اور دوسرا افسانہ، چنانچہ وہ اپنی زیادہ تر کہانیوں میں لوک گیتوں کا استعمال کرتے ہیں اور اس کے لئے افسانہ کی تکنیک میں بھی شکست وریخت سے نہیں چوکتے۔ان کے افسانوں میں پورا ہندوستان عوامی سطح پر لوک روایتوں کے درمیان ہنستا ،کھیلتا، روتا بلکتا، سوتا جاگتا، گاتا روتا، بھوکا اور پیٹ بھرا، پنگھٹ کی گوریوں، کھیت کی پگڈنڈیوں، شہر کی شاہراؤں، غریبوں کی بدمستیوں اور امیروں کی مدہوشیوں میں صاف نظر آتا ہے۔''

اور بقول دیوندر ستیارتھی:

''میرے نزدیک تخلیق تو دراصل زندگی کا قرض چکانا ہے، کبھی یک مشت، کبھی قسطوں میں ،کبھی سود کے ساتھ اور کبھی بے سود۔''

(ماخوذ۔کہاں گئے یہ لوگ)

............●●● ............

# جنت سے نکالی ہوئی حوا......

''کاش جنت میں آدم کا دل بغیر حوا کے ہی بہل جاتا۔ اے حوا تو نے عالم وجود میں آ کر قیامت تک ہم عورتوں پر دکھوں کا پہاڑ توڑ دیا......'' یہ میں نہیں بلکہ محترمہ نفیس بانو شمع لکھتی ہیں، اپنی کتاب ''جنت سے نکالی ہوئی حوا'' میں یہ ایک آپ بیتی ہے۔ شمع صاحبہ دہلی میں رہتی ہیں، وہ شاعری کرتی ہیں لیکن ان کی ادبی زندگی کا آغاز افسانہ نگاری سے ہوا، ان کے افسانے اردو کے معیاری اور مقبول رسائل میں شائع ہوتے ہیں، ان کی کہانیاں عام موضوع سے ہٹ کر ہوتی ہیں، شاید زندگی نے ان کو جو کچھ دیا ہے وہ افسانوں کی صورت میں اپنے پڑھنے والوں کے سامنے رکھتی ہیں!

ہم کبھی کبھار ایک دوسرے کو خط لکھتے ہیں، میں ان سے ذاتی طور بھی ملا ہوں لیکن بہت ہی مختصر وقفے کے لئے یہ آج سے کوئی دس بارہ برس پہلے کی بات ہے ان دنوں میرے برادرِ اصغر بشیر شاہ کا بیٹا عرفان شاہ جامعہ ملیہ میں تعلیم حاصل کر رہا تھا اور وہ شمع صاحبہ کے مکان کے بالکل قریب رہتا تھا میں جب بھی دلی چلا جاتا تو عرفان سے ملنے ضرور جاتا اور اس وجہ سے دو ایک بار ان سے ملنے کا اتفاق ہوا۔ وہ تو ان دنوں بھی خوب لکھ رہی تھیں اور مختلف رسائل میں ان کی تحریریں شائع ہوتی تھیں لیکن میں سرکاری مصروفیات کی وجہ سے ادبی سرگرمیوں میں بہت کم حصہ لینے لگا تھا، لکھنے پڑھنے کے لئے بھی بہت کم وقت مل جاتا تھا جب میں نے اپنا تعارف کرایا تو وہ چند لمحوں کے لئے سوچنے لگ گئیں اور پھر کہنے لگیں۔ ''ہاں یاد آیا آپ کی کہانیاں ''بیسویں صدی''

اور ''شاعر'' میں پڑھ چکی ہوں لیکن ان دنوں آپ کا نام کسی رسالے میں نظر نہیں آتا''...... میں ان سے کہنا چاہتا تھا کہ ہم چھوٹے بڑے اُردو ادب کو پیشہ بنا ہی نہیں سکتے، روزگار کے لئے بہر طور الگ مواقعے تلاش کرنا پڑتے ہیں، اس لئے زندگی کی دوڑ میں ذات کے کئی حصے ہو جاتے ہیں اور شخصیت کئی خانوں میں بٹ جاتی ہے......'' لیکن میں یہ سب کچھ اُن سے کہہ نہ سکا!!

''جنت سے نکالی ہوئی حوا'' جب مارکیٹ میں آئی تو اس پر خوب تبصرے ہوئے، یہ آپ بیتی بے حد پسند کی گئی۔ ہر ایک نے تعریف کی، سرینگر میں یہ کتاب دستیاب نہ ہوئی، میں نے دہلی کے پبلشر کو خط لکھا لیکن کتاب پھر بھی نہ ملی، میں نے شمع صاحبہ کو خط لکھا اُن کی آپ بیتی پڑھنے کی خواہش ظاہر کی۔ چند دنوں کے بعد مجھے یہ کتاب مل گئی، ان الفاظ کے ساتھ...... ''ایک ادبی اور نہایت محترم شخصیت جناب نور شاہؔ کی خدمت میں نذرانہ خلوص'' نفیس بانو شمع، ۱۲ر جنوری ۲۰۰۲ء۔

یہ کتاب پڑھ کر مجھے محسوس ہوا کہ یہ ہماری زندگی کا المیہ ہے، یہ ایک ایسے سماج کی تصویر ہے جہاں بظاہر جگمگاہٹ ہے لیکن جس کے باطن میں خود غرضیاں ہیں، بے وفائیاں ہیں، روایتی بندھنوں اور رسم و رواج کی آہنی زنجیریں ہیں، عورت کی بے چارگی اور بے بسی کے ساتھ ساتھ اس عورت کی تصویر بھی ہے جو اپنے گھر کی چار دیواری میں گھٹ گھٹ کر مرنا نہیں چاہتی۔ اس میں ماں کی ممتا ہے، اپنے ہم وطنوں سے پیار کا اظہار ہے، سب سے بڑی بات یہ ہے کہ شمع صاحبہ نے اپنی آپ بیتی میں عالمانہ لب و لہجہ اختیار نہیں کیا ہے بلکہ ہر ہر سطر میں اُن کی اندر کی آواز کی موجودگی کا احساس ہوتا ہے، اس آپ بیتی میں شمع صاحبہ نے اپنوں اور غیروں سے رشتوں کی ایک بے مثال کہانی کو سنوارا ہے!

کتابوں کا کیا ہے، کتابیں شائع ہوتی ہیں پڑھنے کے لئے، ذہنی پیاس بجھانے کے لئے ''جنت سے نکالی ہوئی حوا'' بھی ان ہی کتابوں میں سے ایک ہے تو پھر میں اپنی ڈائری کے آج کے ورق میں اس کتاب کا تذکرہ کیوں کر رہا ہوں؟ دراصل آپ بیتی کا دوسرا نام سچائی ہے اور سچائی کے اظہار کے لئے سچائی کو اپنانا ضروری ہے۔ نہ صرف ذہنی طور پر بلکہ یہ سچائی یا پاکیزگی

بول چال، آنکھوں کی روشنی اور قلم کی حرکت میں نظر آنی چاہئے۔ نفیس بانو شمع نے جہاں اپنی آپ بیتی میں پیار و محبت، نفرت و رقابت اور جنسی تعلقات کے بارے میں نہایت بے باکی سے اظہار کیا ہے وہیں انہوں نے اپنی فقیرانہ زندگی، روحانی قدروں اور پیر و مرشد سے اپنی عقیدت اور احترام کا بھی کھل کر اعتراف کیا ہے۔ اس آپ بیتی میں مرد اور عورت کے جائز اور ناجائز رشتوں کا بھی ذکر ہے اور ایک عورت کی لاچارگی، بے بسی، بے حرمتی کے ساتھ ساتھ اس کے احتجاج کی آواز سنائی دیتی ہے!

اپنی ڈائری کا یہ ورق بند کرنے سے پہلے نفیس بانو شمع کی زبانی سارا شگفتہ کی بات بھی سن لیجئے ...... ''پاکستان میں ایک شاعرہ ہوتی ہے، سارہ شگفتہ جس نے اپنی مختصر سی زندگی میں اپنی شاعری سے دھوم مچادی۔ وہ ایک ایسا نصیب لے کر آئی تھی جس میں سُکھ کا کوئی لمحہ نہ تھا وہ جب تک زندہ رہی سلگتی رہی اور اپنے شعروں میں آگ اُگلتی رہی، جنسی بھیڑیئے اس کے جسم کو نوچتے رہے اور پھر خود ہی ایک دن اپنی زندگی کا خاتمہ کرڈالا۔ کئی برس پہلے جب وہ ہندوستان آئی تھی تو اس نے ایک ملاقات میں بتایا کہ میرے پاس ازار بند نام کی کوئی چیز نہیں، اس کے ایک جملے میں اس اذیت کا اندازہ لگایا جاسکتا ہے جس کی وہ تمام عمر شکار رہی، اس کی نظم ''میں ننگی چنگی'' جب بھی پڑھتی ہوں تو نہ صرف اس کی بلکہ پوری عورت ذات کی بے بسی اور بے چارگی تازیانے لگاتی محسوس ہوتی ہے...... سوچتی ہوں یہ روایت کب بدلے گی، خاتون قلمکاروں کے تئیں مرد ذات کا نظریہ کب ٹھیک ہوگا۔ آج لکھنے والی جو خواتین شہرت و مقبولیت کی بلندی پر ہیں اور اپنی حیثیت تسلیم کرواچکی ہیں، مرد حضرات ان کی عزت و تعظیم پر مجبور ہیں، ورنہ حقیقت تو یہ ہے کہ ان ادبی حلقوں میں ایک ادیبہ کو بازاری شئے سمجھا جاتا ہے اور اس سبب ان کا ادبی استحصال بھی ہوتا ہے اس کے لئے ہم خود بھی ذمہ دار ہیں، ہم میں سے کچھ نہ تو شاعرہ ہوتی ہیں اور نہ ہی افسانہ نگار لیکن نام اور شہرت کی ہوس ہوتی ہے، وہ رسالوں میں چھپنا اور مشاعرے پڑھنا چاہتی ہیں، کچھ شاعرات تو ایسی ہیں جو ہندی رسم الخط میں غزلیں لکھ کر لاتی ہیں اور فخر سے پڑھتی ہیں، بعض معتبر شعرا اُن کی سرپرستی فرماتے ہیں۔ پچھلے بیس پچیس برسوں میں کئی شاعرات مشاعروں کی دنیا میں

آئیں اور غائب ہوگئیں کیونکہ ان کے پاس اپنا کچھ بھی نہ تھا، ایک طرف تو آدا جعفری، پروین شاکر اور کشور ناہید جیسی شاعرات ہیں جو اپنی شاعرانہ عظمت کا اعتراف کروا چکی ہیں اور دوسری طرف یہ شاعرات ہیں جنہیں لوگ صرف ''تفریح کا سامان'' سمجھتے ہیں......''!

میں نے اپنی ڈائری میں محترمہ نفیس بانو شمع کے خیالات قلم بند تو کئے لیکن کیا آپ بھی ان کے خیالات سے متفق ہیں......ذرا سوچئے تو!!

( ماخوذ۔ بند کمرے کی کھڑکی سے )

............●●● ............

بول چال، آنکھوں کی روشنی اور قلم کی حرکت میں نظر آنی چاہئے۔ نفیس بانو شمع نے جہاں اپنی آپ بیتی میں پیار و محبت، نفرت و رقابت اور جنسی تعلقات کے بارے میں نہایت بے باکی سے اظہار کیا ہے وہیں انہوں نے اپنی فقیرانہ زندگی، روحانی قدروں اور پیر و مرشد سے اپنی عقیدت اور احترام کا بھی کھل کر اعتراف کیا ہے۔ اس آپ بیتی میں مرد اور عورت کے جائز اور ناجائز رشتوں کا بھی ذکر ہے اور ایک عورت کی لاچارگی، بے بسی، بے حرمتی کے ساتھ ساتھ اس کے احتجاج کی آواز سنائی دیتی ہے!

اپنی ڈائری کا یہ ورق بند کرنے سے پہلے نفیس بانو شمع کی زبانی سارا شگفتہ کی بات بھی سن لیجئے ...... ''پاکستان میں ایک شاعرہ ہوتی ہے، سارہ شگفتہ جس نے اپنی مختصر سی زندگی میں اپنی شاعری سے دھوم مچادی۔ وہ ایک ایسا نصیب لے کر آئی تھی جس میں سُکھ کا کوئی لمحہ نہ تھا وہ جب تک زندہ رہی سلگتی رہی اور اپنے شعروں میں آگ اُگلتی رہی، جنسی بھیڑیئے اس کے جسم کو نوچتے رہے اور پھر خود ہی ایک دن اپنی زندگی کا خاتمہ کر ڈالا۔ کئی برس پہلے جب وہ ہندوستان آئی تھی تو اس نے ایک ملاقات میں بتایا کہ میرے پاس ازار بند نام کی کوئی چیز نہیں، اس کے ایک جملے میں اس اذیت کا اندازہ لگایا جاسکتا ہے جس کی وہ تمام عمر شکار رہی، اس کی نظم ''میں ننگی چنگی'' جب کبھی پڑھتی ہوں تو نہ صرف اس کی بلکہ پوری عورت ذات کی بے بسی اور بے چارگی تازیانے لگاتی محسوس ہوتی ہے...... سوچتی ہوں یہ روایت کب بدلے گی، خاتون قلمکاروں کے تئیں مرد ذات کا نظریہ کب ٹھیک ہوگا۔ آج لکھنے والی جو خواتین شہرت و مقبولیت کی بلندی پر ہیں اور اپنی حیثیت تسلیم کروا چکی ہیں، مرد حضرات ان کی عزت و تعظیم پر مجبور ہیں، ورنہ حقیقت تو یہ ہے کہ ان ادبی حلقوں میں ایک ادیبہ کو بازاری شئے سمجھا جاتا ہے اور اس سبب ان کا ادبی استحصال بھی ہوتا ہے اس کے لئے ہم خود بھی ذمہ دار ہیں، ہم میں سے کچھ نہ تو شاعرہ ہوتی ہیں اور نہ ہی افسانہ نگار لیکن نام اور شہرت کی ہوس ہوتی ہے، وہ رسالوں میں چھپنا اور مشاعرے پڑھنا چاہتی ہیں، کچھ شاعرات تو ایسی ہیں جو ہندی رسم الخط میں غزلیں لکھ کر لاتی ہیں اور فخر سے پڑھتی ہیں، بعض معتبر شعراء اُن کی سرپرستی فرماتے ہیں۔ پچھلے بیس پچیس برسوں میں کئی شاعرات مشاعروں کی دنیا میں

آئیں اور غائب ہو گئیں کیونکہ ان کے پاس اپنا کچھ بھی نہ تھا، ایک طرف تو آدا جعفری، پروین شاکر اور کشور ناہید جیسی شاعرات ہیں جو اپنی شاعرانہ عظمت کا اعتراف کروا چکی ہیں اور دوسری طرف یہ شاعرات ہیں جنہیں لوگ صرف ''تفریح کا سامان'' سمجھتے ہیں......''!

میں نے اپنی ڈائری میں محترمہ نفیس بانو شمع کے خیالات قلم بند تو کئے لیکن کیا آپ بھی ان کے خیالات سے متفق ہیں......ذرا سوچئے تو!!

(ماخوذ۔ بند کمرے کی کھڑکی سے)

..........●●●..........

## پروفیسر عبدالقادر سروری

کشمیر کے افسانہ نگاروں میں جنہیں افسانہ نگار کی حیثیت سے ایک خصوصیت حاصل ہوگئی ہے۔ نور شاہ بہت نمایاں ہیں، ادب اور افسانہ نگاری کا شوق اُنہیں بچپن سے ہی رہا۔ نور شاہ کو کہانیاں لکھنے کا نہ صرف ذوق ہے بلکہ سلیقہ اور اچھا سلیقہ ہے۔ انہوں نے سینکڑوں کردار پیدا کئے۔ اس عہد کے افسانہ نگاروں کی طرح اُنہیں مظلوم اور مفلوک انسانوں سے ہمدردی ہے کشمیری عوام کی زندگی اُن کے جذبات، اُن کے رنج وغم، ان کے مسرتوں، تمناؤں اور خواہشات کے کتنے ہی مرقعے ان کے افسانوں میں ملتے ہیں۔ فرائڈ کے جنسی نظریئے سے وہ متاثر ہیں اور جنسی جذبات کو پیش کرنے میں اُنہیں دلچسپی ہوتی ہے تاہم وہ کھل کر کہنے سے ہچکچاتے ہیں، اس لئے انہیں اکثر بیان کے پیچ وخم کی راہ اختیار کرنا پڑی ہے نور کو کہانی لکھنے پر اتنی دسترس حاصل ہوگئی ہے کہ وہ تکنیک بدل بدل کر لکھتے ہیں۔

......● ......

## علی جوار زیدی

نور شاہ اس حقیقت سے بے خبر نہیں ہے کہ افسانے ذہن میں نہیں بلکہ زندگی کی کھردری سطح پر بکھرے پڑے ہیں، ان کو سلیقے سے چننا اور ضاعی سے واقعات اور محسوسات کو ایک قصے کی روپ میں پیش کرنا نور شاہ کو خوب آتا ہے۔

......● ......

## اعجاز صدیقی (ممبئی)

نور شاہ کی تحریروں میں زخم خوردہ دلوں کی دھڑکنیں ملتی ہیں۔ انداز بیان میں جو شگفتگی رچاؤ اور موسیقی ہے وہ تو کچھ حیات پرور پہاڑی وادیوں کی عظمت و جلال کی دین ہیں اور کچھ اپنے ماحول اور طبقے کی رہین منت۔ نور شاہ بطور کہانی کار مقبول و معروف ہیں۔ نور شاہ کی تحریروں میں شعور و فکر کی اکثر مثالیں ملتی ہیں، زبان اور اسلوب فنکارانہ اور شاعرانہ ہے۔

(ماہنامہ شاعر ممبئی کے ناولٹ نمبر میں شائع ناولٹ ''آؤ سو جائیں'' سے)

...... ● ......

## راما نند ساگر (ممبئی)

نور شاہ کی کہانیوں میں ایک ایسی افسانویت ہے جو آج کے افسانوں میں مشکل سے ہی ملتی ہے۔ افسانویت کے علاوہ جس چیز نے متاثر کیا وہ زبان کی سلاست ہے اور وہ انداز بیان جو افسانوں کے لئے موزوں ہے۔

...... ● ......

## شمس الرحمٰن فاروقی (الہ آباد)

آپ افسانے خوب لکھتے ہیں، کیا اچھا ہو کہ آپ اپنی محنت اسی صنف پر صرف کریں۔

(شب خون میں شائع افسانوں کے تعلق سے)

...... ● ......

## ڈاکٹر برج پریمی (سرینگر)

نور شاہ بنیادی طور پر شاعرانہ ذہن رکھتے ہیں، اُن کا اسلوب بھی شاعرانہ ہے جس سے ان کی کہانیوں میں قوس قزح کے رنگ آگئے ہیں اور اسی خصوصیت نے نور شاہ کے افسانوں کو ایک انفرادیت بخش دی ہے لیکن اس کے ساتھ ہی نور شاہ افسانہ بننے کے گر سے بھی واقف ہیں۔ وہ انسانی زندگی کی مجبوریوں اور ناکامیوں کی کہانیاں لکھتے ہیں۔ انسانی نفسیات کا مطالعہ بھی نور شاہ کی کہانیوں میں صاف نظر آتا ہے۔

......● ......

## کیول سوری (دہلی)

نور شاہ کی کہانیاں اُس کے اندر پوشیدہ کہانی کار کی جمالیاتی حِس کو بڑے پُر اثر انداز سے اُجاگر کرتی ہیں۔

......● ......

## علی محمد لون (سرینگر)

نور شاہ کی اپنی زندگی اُس کے چہرے کے خدوخال کی طرح ہموار رہی ہے لیکن اُس کی تخلیقات میں بڑے نشیب وفراز ہیں۔ وہ خود شاید جن حالات، ذہنی کیفیات اور انسانی نفسیات کی بھول بھلیوں سے نہیں گزرا اُن سے اپنے کرداروں کو دوچار کر کے معیاری ادب کی تخلیق کرنے کا تہیہ کیے ہوئے ہے۔ آغاز خوب ہے اور انجام خوب تر ہونے کی بہت سی توقعات۔

......● ......

## رام لعل (لکھنو)

ہر تخلیق میں فن کار کا دل دھڑکتا ہے، اس کی اپنی سانسیں ہوتی ہیں۔ اُس کے اپنے جذبات واحساسات اور جب تخلیق مکمل ہو جاتی ہے تو لوگ اسے اپنے ہی احساسات کا آئینہ کہنے لگتے ہیں اس سے فنکار کی کامیابی کا ثبوت ملتا ہے اور اس کے فن کی ایک نئی سمت معین ہونے لگتی ہے۔ نور شاہ کے قلم سے نکلے ہوئے جواہر پارے دیکھ کر میں نے محسوس کیا ہے کہ اُن کا فن دریا کے ایک نئے دھارے کی طرح اپنا راستہ خود بناتا ہوا دھیرے دھیرے اُس سمندر کی جانب بڑھ رہا ہے جسے ''ادب'' کہتے ہیں۔

......● ......

## محترمہ چاندنی (لکھنو)

کشمیر کو دنیا کی جنت کہا گیا ہے، جنت کا احساس کرتے وقت ہم اپنے آپ کو ایک خوبصورت ترین دنیا میں پاتے ہیں۔ نور شاہ کا تعلق کشمیر سے ہے اس لئے انہوں نے اپنی کہانیوں میں ایک جنت کا احساس دلایا ہے۔ نور شاہ کی کہانیوں میں ہمیں جمالیاتی احساس کی بلندیاں ملتی ہیں۔ انہوں نے اپنی کہانیوں میں جس خوبصورتی سے قدرت کے رنگوں کی آمیزش کر کے حسین اور شاہکار تصویروں کی تخلیق کی ہے اس کی مثال نہیں ملتی۔ اس کی کہانیوں میں ایک طرف چنار و کا وقار، ڈل کی خاموشی اور وادی کی وسعت ہے تو دوسری طرف انہوں نے بڑی مہارت سے جذبات کی عکاسی بھی کی ہے۔ کہانیوں اور افسانوں کی دنیا میں لوگ اپنا مقام بناتے ہیں مگر نور شاہ نے اپنے طرزِ بیان اور اندازِ تحریر سے ایک نئی دنیا بنائی ہے۔ اور یہ دنیا...... بے شک جنت سے کم نہیں۔

......● ......

## ویدر راہی (ممبئی)

تمہاری کھڑکی سے جتنا آسمان نظر آرہا ہے اُس میں تمہارے کردار کی روشنی دور دور تک پھیلی ہوئی ہے، تم بنیادی طور پر کس قدر حساس ہو یہ صاف نظر آرہا ہے جو کچھ تمہارے آس پاس ہو رہا ہے تمہاری نظروں سے بچ نہیں پایا۔ اچھی باتوں کی پذیرائی اور بے انصافی کے خلاف احتجاج بھی ہے۔

......● ......

## بشیر شاہ (سرینگر)

نور شاہ کی ڈائری کے اوراق بے حد دلچسپ اور پُر از معلومات ہیں۔

......● ......

## عمر مجید (سرینگر)

بند کمرے کی کھڑکی برصغیر کی ادبی دنیا کے لئے ایک نئی چیز ہے۔

......● ......

## ابنِ اسماعیل (سرینگر)

نور شاہ کی شخصیت کسی بھی تکبر اور انانیت سے دور ہے اور یہی شئے اُن کو نہ صرف اپنے ساتھیوں میں مقبول بنائے ہوئے ہے بلکہ ان کے دشمن بھی اس خوبی کے معترف ہیں شخصیت کا یہ رُخ ان کی تحریروں کو ایک وقار بخشتا ہے۔ ان کی ہر تحریر انسانی، ہمدردی اور درد مندی سے مملو ہوتی ہے۔

......● ......

## سلیم سالک (سرینگر)

اکثر تخلیق کاروں کو دیکھا گیا ہے کہ وہ لکھتے لکھتے اُوب جاتے ہیں یا ہوا کا رُخ دیکھ کے بدلتے ہیں۔اس کے برعکس نور شاہ پانچ دہائیوں سے مسلسل اپنا تخلیقی سفر جاری رکھے ہوئے ہیں جو اس بات کی دلیل ہے کہ انہوں نے اپنے تخلیقی سوتوں کو خشک ہونے کی بجائے رومان پرور اور معطر زینت سے سیراب کررکھا ہے اور اپنے ہی مسلک و مذہب پر قائم ودائم رہے۔

...... ● ......

## وریندر پٹواری (مصر)

میں سمجھتا ہوں کہ میں خود پر کیوں نہ ناز کروں کیونکہ میں شوق سے نور شاہ کی کہانیوں کو پڑھتا ہوں اور فخر سے کہہ سکتا ہوں کہ میں اُن کو سمجھتا ہوں۔نور شاہ واقعی کہانیوں کے شہنشاہ ہیں۔

...... ● ......

## طارق کابلی (سرینگر)

کتابی عنوان کے حروف قارئیں کو ''ہستی سے نیستی'' کی طرف آنے کی دعوت دیتے ہیں سرورق کے لئے رنگوں کا انتخاب خوب ہے نارنجی، سیاہ اور نیلا تینوں رنگ ہستی سے نیستی کے سفر کو سمجھنے میں مدد دیتے ہیں۔ان رنگوں کے پس منظر میں گزشتہ ایام کی کوئی پرائی اور خستہ عمارت کے آثار نظر آتے ہیں اور بوسیدہ عمارت کی سیڑھیاں ایک دروازے کی طرف جاتی ہیں جو نیلے آسمان کی بلندیوں میں پیوست ہوتا ہوا نظر آتا ہے اور اس کے بعد صرف ایک خلا......زمین کھا گئی آسمان کیسے کیسے...... 'کہاں گئے یہ لوگ سے

...... ● ......

## ڈاکٹر ریاض توحیدی (کشمیر)

جن شخصیات پر قلم اُٹھایا گیا ہے کہاں گئے یہ لوگ میں اُن کے تعلق سے اور باتوں کے علاوہ ایک دلچسپ بات یہ بھی ہے کہ قاری کو کسی شخصیت کی زندگی سے متعلق بنیادی معلومات کے ساتھ ساتھ اُس شخصیت کے فکری وفنی کارگزاری کے تعلق سے بھی مفید جانکاری حاصل ہوتی ہے۔

......● ......

## ڈاکٹر پریمی رومانی (جموں)

نورشاہ کی کہانیاں دراصل کشمیر کی کہانیاں ہیں جن میں نہ صرف یہاں کا حسن اور خوبصورتی اُمڈ آئی ہے بلکہ انہوں نے جس خوبصورتی کے ساتھ یہاں کے عوام کے رستے ہوئے درد کا مداوا کیا ہے اس کی داد نہ دینا کورِ ذوقی ہوگی۔

......● ......

## ڈاکٹر فرید پربتی (سرینگر)

نورشاہ اردو کے موجودہ ادبی منظرنامے پر گہرے مشاہدات اور پُر اسلوب بیان کے بل بوتے پر توانا اور زندگی آمیز تخلیقات پیش کرنیوالوں میں اپنی الگ پہچان رکھتے ہیں وہ جس طرح اپنے افسانوں میں تسلسل اور ترتیب کا خیال رکھتے ہیں اُسی شگفتگی بیان کا بھی بھرپور اہتمام کرتے ہیں۔

......● ......

## موہن یاور (جموں)

نورشاہ سراپا نور ہے اور دل کا شاہ یہی وجہ ہے کہ نور کی تحریر میں خلوص کی چاشنی، انسان دوستی کی خوشبو اور کسک پائی جاتی ہے۔ دراصل ایک اچھا انسان ہی ایک اچھا فن کار ہو سکتا ہے، نور شاہ کی تخلیقات اس لئے جاندار ہوتی ہیں کیونکہ وہ بذاتِ خود ایک اچھا دوست ہے، اچھا محسن ہے، اچھا انسان ہے۔

نور وقت کا عکاس ہے۔ جو دیکھتا ہے محسوس کرتا ہے یا جو سوچتا ہے سمجھتا ہے۔ اُسے اپنے سیدھے سادھے مگر خوبصورت ڈھنگ سے پیش کر دیتا ہے کہ قاری اس کی تحریر میں ڈوب جاتا ہے اور اُس کے فن کا قائل ہو جاتا ہے۔

نور کا سب سے بڑا کمال یہ ہے کہ وہ اپنی آپ کی، سب کی کہانیاں لکھتا ہے۔



## ڈاکٹر اقبال مہدی (دہلی)

میں نے بند کمرے کی کھڑکی اس طرح کھولی کہ صبح ہوگئی اور کھڑکی کھلی ہی رہی جس خوبصورتی سے آپ نے اپنی ڈائری میں کشمیر کے ادیبوں اور شاعروں کا احاطہ کیا ہے ایک صرف آپ نے کشمیر میں ادب کے لئے بہت اچھا کام کیا ہے بلکہ تمام برصغیر کے سامنے ایک کامیاب تقریر پیش کی ہے۔ یہ کتاب کوئی مقالہ نہیں بلکہ ایک حوالہ ہے ان نوجوانوں کے لئے کہ وہ آگے بڑھیں اور مقالے زعفران میں قلم ڈبو کر تحریر کریں۔



## عبدالرحمٰن مخلص (کشمیر)

ادبی ڈائریک لکھنا ایک فن ہے۔اس قسم کی ڈائریاں ماضی کو مجسم کر کے سامنے لا کھڑی کر دیتی ہے۔ جب میں نے نور شاہ کی ادبی ڈائری بند کمرے کی کھڑکی پڑھی تو میں جیسے جوان ہو گیا کیونکہ میرا ماضی مجسم ہو کر میرے سامنے رقص کرنے لگا۔

......●......

## جاوید رحمانی (دہلی)

آپ کی کتاب ''بند کمرے کی کھڑکی میرے لئے ایک عجیب تجربے سے کم نہیں، خصوصاً اس نے کہ اس میں وادی کا حسین ماضی قدم قدم جانکتا ہے۔

......●......

## عرش صہبانی (جموں

زندگی بذاتِ خود ایک ڈائری ہے جو اپنے اندر مختلف نوعیت کے اوراق سمیٹے ہوئے ہے جن پر کئی رنگ کے واقعات اور حادثات منقش ہوتے ہیں اور جب نور شاہ جیسا کوئی ذی شعور انسان انہیں قارئین تک پہنچانے کی سعی کرتا ہے تو یہ واقعات اور حادثات صرف ذہنی آسودگی کا باعث نہیں بنتے بلکہ معلومات میں اضافہ کرتے ہیں اور دل میں خواہش رہتی ہے کہ یہ سلسلہ جاری رہے۔!

......●......

## راجہ نذر بونیاری (کشمیر)

آپ کی ڈائری ایک ادبی وتاریخی داستان ہے، مجھے آپ کی یادیں اپنی یادیں لگتی ہیں۔

......●......

## اشرف عادل ( کشمیر )

قلم سے لڑ رہا ہوں جنگ کرتی
میرے ہاتھوں میں خنجر بولتا ہے

...... ● ......

## وحید مسافر ( کشمیر )

بند کمرے کی کھڑکی سے متاثر ہو کر

حد برادر تفکر کی بلندی جس نے پائی ہو
انتظار کی تخلیق میں محنت نہیں لگتی

...... ● ......

## مبشر رفاعی

ڈائری کے اوراق پڑھ کر روح کو غذا فراہم ہوتی ہے۔

پڑا ہے جب سے تیرا عکس اس میں
یہ آئینہ سنوارتا جا رہا ہے......!

...... ● ......

## عشاق کشتواڑی

نور شاہ کی ڈائری ماشاء اللہ تواریخی نوعیت کا درجہ رکھتی ہے۔

...... ● ......

## خورشید عالم خان ( کشمیر )

ڈائری کے اوراق پر مشتمل ''بند کمرے کی کھڑکی'' کی نمایاں خصوصیت یہ ہے کہ اشارہ اپنی زندگی کی بجائے دوسروں کو متعارف کراتے ہیں۔ ادیبوں ، فنکاروں اور دوستوں کو اپنی ڈائری میں جگہ دے کر ادب شناسی اور دوستی کا حق ادا کیا ہے لیکن ادباء اور فنکاروں کا انتخاب بھی خوب ہے۔

...... ● ......

NOOR SHAH: FIKR AUR FICTION



## مرتب ایک نظر میں


نام : محمد اقبال لون

ولدیت : بشیر احمد لون

پیدائش : رڈبوگ، کپواڑہ، کشمیر

تعلیم : ایم۔اے (اردو)، بی۔ایڈ، ایم۔فل، نیٹ

مشغلہ : تحقیق و تصنیف

مجلس ادارت: ماہنامہ، شیرازہ اُردو......جموں و کشمیر کلچرل اکیڈیمی سرینگر


کتابیں :

(۱) فرید پربتی کے شخصی اور ادبی جہات

(۲) نقدِ میر (شعر شور انگیز کے حوالے سے)

(۳) نورشاہ......فکر اور فکشن

زیرِ طبع :

(۱) تفہیم و تعبیر (تحقیقی و تنقیدی مضامین)


سکونت : ۲۱۷، آزاد پورہ، رڈبوگ، کپواڑہ، کشمیر ۱۹۳۲۲۱

ای میل : iqbal.lone93@gmail.com

فون نمبرات : 8803059015, 9419892796






**MEEZAN PUBLISHERS & DISTRIBUTORS**

Opposite Fire & Emergency Services, Hqrs, Batamaloo, Srinagar, Kmr- 190009

Ph: 0194-2457215, Cell: 9419002212 E-mail:meezanpublishers@gmail.com